

# مولانا احمد رضا خان
# کی
# عربی زبان و ادب میں خدمات

مقالہ

برائے ایم فل (عربی)

ڈاکٹر محمود حسین بریلوی

ناشر: ادارہ تحقیقات امام احمد رضا انٹرنیشنل (کراچی پاکستان)

# مولانا احمد رضا خان
# کی
# عربی زبان وادب میں خدمات

(مساهمة الشيخ احمد رضا خاں فی اللّغة العربية وآدابها)

مقالہ

برائے ایم فل (عربی)

ریسرچ اسکالر

ڈاکٹر محمود حسین بریلوی

صدر، شعبۂ عربی، بریلی کالج، بریلی (روہیل کھنڈ یونیورسٹی)

نگراں

ڈاکٹر عبد الباری

ریڈر شعبۂ عربی، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ (۱۹۹۰ء)

نام کتاب : مولانا احمد رضا خان کی عربی زبان وادب میں خدمات

مصنف : ڈاکٹر محمود حسین بریلوی (مقالہ ایم۔فل)

ناشر : ادارۂ تحقیقاتِ امام احمد رضا انٹرنیشنل، کراچی، پاکستان
www.imamahmadraza.net

سنِ اشاعت : ۱۴۲۷ھ/2006ء

صفحات : 324

تعداد : 1000

قیمت : 160 روپے


## ملنے کا پتہ


۱۔ ادارۂ تحقیقاتِ امام احمد رضا انٹرنیشنل، ۲۵۔ جاپان مینشن، رضا چوک (ریگل)، صدر، کراچی، پاکستان (فون: 0092-21-2725150)

۲۔ مکتبۂ قادریہ، داتا گنج بخش روڈ، لاہور

۳۔ مکتبۂ نبویہ، داتا گنج بخش روڈ، لاہور

# فہرست


تصدیر ......

پیش لفظ ......

امام احمد رضا کی عربی زبان وادب میں خدمات (ایک جائزہ) ......

مقدمہ ......

﴿باب اول﴾

ہندوستان میں عربی زبان وادب کا ارتقاء

عربی زبان ......

غزنوی عہد ......

غوری عہد ......

غلام خاندان ......

خلجی سلاطین کا عہد ......

تغلق سلاطین ......

سید سلاطین کا عہد ......

لودھی سلاطین کا عہد ......

سوری سلاطین کا عہد ......

مغلیہ عہد ......

## ﴿باب دوم﴾

### امام احمد رضا...... شخصیت کے آئینے میں


...... بریلی کا پس منظر

...... آباء واجداد

...... سعید اللہ خان

...... سعادت یار خاں

...... محمد اعظم خاں

...... کاظم علی خاں

...... رضا علی خاں

...... نقی علی خان

...... احمد رضا خاں (رحمہم اللہ)

...... عہد طفلی

...... حلیہ

...... لباس

...... غذا

...... اہلِ دول سے اجتناب

...... تصلب فی الدین

...... تعلیم

...... عقد مسنون

پٹنہ کا سفر ......

کلکتہ کا سفر ......

حجاز کا پہلا سفر ......

حجاز کا دوسرا سفر ......

وفات ......

اولاد امجاد ......

حامد رضا خاں ......

مصطفیٰ رضا خاں ......

اساتذۂ کرام ......

مرزا غلام قادر بیگ ......

مولانا عبد العلی رامپوری ......

مولانا شاہ ابوالحسین نوری ......

مشائخ طریقت ......

شیخ احمد بن زینی دحلان مکی ......

شاہ آل رسول مارہروی ......

حسین بن صالح جمل اللیل ......

عبد الرحمٰن سراج مکی ......

تلامذہ ......

مولانا عبد السلام جبلپوری ......

مولانا ظفر الدین بہاری ......

...... مولانا سید محمد کچھوچھوی ودیگر تلامذہ
...... اجازات
...... خلفاء
...... سید سلیمان اشرف بہاری
...... سید محمد نعیم الدین مرادآبادی
...... مولانا امجد علی اعظمی ودیگر خلفاء (رحمہم اللہ)

﴿باب سوم﴾

امام احمد رضا......ان کے معاصر علماء

...... مولانا ارشاد حسین رامپوری
...... مولانا عبدالحق خیرآبادی
...... مولانا ابوالحسنات محمد عبدالحیٔ لکھنوی فرنگی محلی
...... مولوی عبدالعلی المدراسی
...... مولوی وصی احمد محدث سورتی ودیگر معاصر علماء (رحمہم اللہ)

﴿باب چہارم﴾

...... امام احمد رضا......علم وفن کی دنیا میں
...... علوم نقلیہ
...... قرآنیات
...... تفسیر
...... علم حدیث

...... علم فقہ
...... اصول فقہ
...... علومِ عقلیہ
...... علم ریاضی
...... تاریخ گوئی
...... علم جفر
...... علم ہیئت
...... علم توقیت
...... علم تکسیر

## ﴿باب پنجم﴾

### امام احمد رضا...... ہندوستان میں عربی زبان وادب کا عبقری

...... نثر نگاری
...... مکتوبات
...... خطبات
...... شاعری
...... نعت
...... قصیدہ
...... مرثیہ

توشیح ......
صنعت ترصیع ......
اصلاح اشعار ......

## ﴿باب ششم﴾

## امام احمد رضا......تصنیفات ونوادرات کی روشنی میں

تفسیر ......
حدیث ......
اسانید حدیث، اصول حدیث ......
تخریج احادیث، جرح وتعدیل ......
اسماء الرجال ......
فقہ ......
اصول فقہ، رسم المفتی ......
تجوید، عقائد وکلام ......
مناظرہ، فضائل، مناقب، تصوف ......
اذکار، خطبات، مکتوبات ......
نظم، ہجو ......
نعت، تعبیر، تکسیر، جفر ......
توقیت، زیجات/حرکات سیارگان ......
ہندسہ، ریاضی، ہئیات جدیدہ ......
نجوم، جبر ومقابلہ، ارثماطیقی ......
موسوعات ......
منطق، طبیعیات، سیاسیات، تاریخ وعمرانیات، مثلث، صوتیات، فلسفہ ......
مراجع ......
عکس نوادرات ......

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اظہار تشکر

میں اپنی اس پیش کش کو والد گرامی الحاج محمد سعید احمد صاحب اور عم محترم عالی جناب ڈاکٹر احمد جیلانی صاحب کے نام معنون کرنے میں فخر محسوس کر رہا ہوں جن کی زندگی شاعر مشرق علامہ اقبال کے اس مصرع کی عملی تصویر ہے ۔

چیتے کا جگر چاہیے شاہین کا تجسس
دنیا نہیں مردانِ جفا کش کے لئے تنگ

ڈاکٹر محمود حسین بریلوی

(۱۱۶ ارگھیر جعفر خان، پرانہ شہر (بریلی)

# ڈاکٹر محمود حسین

| | | |
|---|---|---|
| ولدیت | : | جناب الحاج سعید احمد |
| مستقل پتہ | : | گھیر جعفر خاں، پرانا شہر، بریلی (یوپی) انڈیا |
| مشغلہ | : | صدر شعبۂ عربی وانچارج شعبۂ 'پی جی ڈپلوما ان ماڈرن عربک' بریلی کالج |
| اسناد | : | فضیلت (درس نظامی) منظر اسلام بریلی' یوپی |
| | | عالم (عربی)، فاضل (عربی ادب)، فاضل (دینیات)، |
| | | ایم۔اے (اردو)، ایم۔اے (عربی)، ایم۔فل (عربی)، |
| | | پی۔ایچ۔ڈی (عربی)، مسلم یونیورسٹی علی گڑھ۔ |
| مطبوعہ کتابیں | : | **(۱) المنتقی المحمود من الادب المسعود (۱۹۹۵ء)** |
| | | **(۲) المحادثة العربية ۱۹۹۶ء** |
| زیر طبع کتابیں | : | امام احمد رضا خاں کی عربی شاعری |
| | | امام احمد رضا خاں کی نعت گوئی اور نعمانی کی کوتاہ نظری |
| | | امام احمد رضا اور سائنس |

# عکس نوادرات

## مخطوطات امام احمد رضا

(۱) سند اجازات بنام محمد عبد الکریم بریلوی مکتوبہ ۱۵ ربیع الاول ۱۳۰۶ھ

(۲) **مجتلی العروس و مراد النفوس** تصنیف امام احمد رضا خاں بریلوی، مکتوبہ ۱۳۲۸ھ،

(۳) **نور عینی فی الانتصار للامام العینی، حاشیه الهدایه** جلد اول، مکتوبہ ۱۲۹۶ھ

(۴) **حواشی الفتاویٰ الخانیه للامام فقیه النفس فخر الملة والدین،** قاضی خان

(۵) **حواشی شرح الصدور للامام السیوطی**

(۶) **حواشی المقاصد الحسنة فی بیان کثیر من الاحادیث المشتهرة، علی الألسنة للسخاوی**

(۷) **حواشی علی کشف الظنون**، جلد اول

(نوٹ: یہ تمام نوادرات آخری صفحات پر ملاحظہ ہوں)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# تصدیر

جو کہے شعر و پاسِ شرع دونوں کا حسن کیونکر آئے ؟
لا اسے پیش جلوۂ زمزمۂ رضاؔ کہ یوں

اللہ تبارک وتعالیٰ کا ارشاد ہے کہ:

نَرْفَعُ دَرَجٰتٍ مَّن نَّشَآءُ ط وَ فَوقَ كُلِّ ذِى عِلْمٍ عَلِيْمٌ O (یوسف ۱۲/۷۶)

ترجمہ: ''ہم جسے چاہیں درجوں میں بلند کریں' اور ہر علم والے سے اوپر ایک علم والا ہے''۔

اللہ تعالیٰ اپنے خاص فضل وکرم سے اپنے محبوب بندوں کو علم لدنّی عطا فرما کر برگزیدہ و تابندہ کر دیتا ہے۔ تاکہ خلق خدا دیکھے کہ جب اللہ جل مجدہ اپنے محبوب بندے سے راضی ہے تو کتنا اور کیسا کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا' جب چاہے جتنا چاہے اور جو چاہے انہیں علم عطا فرما دے کسی کو مجال اعتراض نہیں۔ بقول کسے'' یہ علم عطا جب ہوتا ہے جب خاص عنایت ہوگی''۔ اپنے محبوب نبی سیدنا حضرت آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لئے فرمایا:

وَ عَلَّمَ آدَمَ الْاَسْمَاءَ كُلَّهَا

(اللہ رب العزت نے آدم کو تمام اشیاء کے نام سکھائے) (البقرۃ:۲/۳۱)

حضرت داؤد علیہ الصلوٰۃ والسلام کیلئے فرمایا:

''وَ عَلَّمَهُ مِمَّا يَشَآءُ''

(اور اسے جو چاہا' سکھایا) (البقرۃ:۲/۲۵۱)

حضرت خضر علیہ الصلوٰۃ والسلام کو ان کلمات سے سرفراز فرمایا:

"و عَلَّمْنَاهُ مِنْ لَّدُ نَّا عِلْمَا"

(اور اسے اپنا علم لدنّی عطا کیا: الکھف: ۱۸/ ۶۵)

یوسف علیہ الصلوٰۃ والسلام کو ان حسین وجمیل لفظوں سے نوازا گیا:

"اٰتَیْنٰہُ حُکْمًا وَّ عِلْمًا"

(ہم نے اسے حکم اور علم عطا فرمایا...... یوسف: ۱۲/۲۲)

لیکن جب اپنے محبوبِ مکرم حبیب اکرم نورِ مجسم سید عالم محمدن المصطفیٰ نبی محتشم واعظم ﷺ کی باری آئی تو انہیں یہ ارشاد فرما کر سب کچھ عطا فرما دیا:

وَ اَنزَلَ اللّٰہُ عَلَیْکَ الْکِتَابَ وَ الحِکمَۃَ و عَلمَّکَ مَا لَمْ تَکُن تَعْلَمُ ط وَ کَانَ فَضْلُ اللّٰہِ عَلَیْکَ عَظِیْما O

اور (اے میرے محبوب) اللہ نے تم پر الکتاب اور حکمت اتاری اور تمہیں سکھایا جو کچھ تم نہ جانتے تھے۔ (النساء ۴/۱۱۳)

بالفاظ دیگر اللہ رب العزت اپنے حبیب ﷺ کی بارگاہِ الٰہی میں عظیم الشان پزیرائی، بے انتہا اعزاز واکرام اور ان پر بے حد وحساب انعامات واحسانات کا ذکر فرما رہا ہے کہ اے محبوب ہم نے تمہیں کائنات کے تمام ظاہری وباطنی علوم عطا فرمائے اور "الکتاب" نام سے جو کتاب عطا فرمائی وہ "اُم الکتب سماوی" ہے۔ مکمل اور جامع ہے۔ جس میں ہر شے اور ہر رطب ویابس کا روشن بیان ہے اور تمہیں کتاب وحکمت کے ان اسرار ورموز اور حقائق ودقائق پر مطلع فرمایا جس کی اطلاع کسی اور کو نہیں دی گئی اور اے محبوب ہم نے تمہیں چہارگانہ فرائضِ نبوت کی انجام دہی کے لئے دنیا میں مبعوث فرمایا ہے: اور وہ یہ ہیں:

هُوَ الَّذِی بَعَثَ فِی الاُمِّیِّنَ رَسُولًا مِّنهُم (۱) یَتلُوا عَلَیهِم آیاَتِہ (۲) وَیُزَکِّیهِم (۳) وَ یُعَلِّمُهُمُ الکِتٰبَ (۴) وَالحِکْمَۃَ وَاِنْ کَانُوا مِن قَبلِ لَفِیْ ضَلٰلٍ مُّبِینٍ ۔(الجمعہ ۲/۶۲)

''وہ (ذاتِ باری) ہی ہے جس نے ان پڑھوں میں انہیں میں سے ایک رسول بھیجا کہ ان پر (۱) اس کی آیتیں پڑھتے ہیں اور (۲) انہیں پاک کرتے ہیں اور انہیں (۳) کتاب اور (۴) حکمت کا علم عطا فرماتے ہیں اور بے شک وہ اس سے پہلے ضرور کھلی گمراہی میں تھے''۔ اس آیت کریمہ میں بعثتِ مبارکہ کی عظمت کا اعلان ہوا، لیکن آل عمران کی ۱۶۴ ویں آیت میں اسی کے ساتھ ساتھ آپ کی بعثتِ مبارکہ کو ایمان والوں کے حوالے سے عظیم احسان قرار دے کر آپ کی احسان بخشی کا بھی ذکر کیا گیا تا کہ یہ بات واضح ہو جائے کہ رحمت للعالمین ﷺ یوں تو آفاق کے نبی ہیں اور ان تمام جن وانس کی تعلیم وتربیت اور ان کی اصلاح وتزکیہ کے لئے تشریف لائے جو علم کے نور سے محروم چلے آرہے تھے۔ لیکن بالفعل رحمت واحسان کے مستحق وہی خوش قسمت افراد قرار پائے جو ان کی محبت کے ساتھ دولت ایمان سے بہرہ ور ہوئے اور آیت کریمہ:

وَ مَآ اٰتٰكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ ۚ وَمَا نَهٰكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا ۚ

(اور جو کچھ رسول تمہیں عطا فرمائیں وہ لو اور جس سے منع فرمائیں باز رہو (الحشر: ۵۹/۷) کی پیروی میں تسلیم ورضا کی رفعتوں سے سرفراز ہوئے۔ اس سے یہ بات بھی روز روشن کی طرح عیاں ہوئی کہ سید عالم ﷺ اللہ مالک ومختار کی عطا سے اس کائنات کے مالک اور قاسم الارزاق والنعم (اللہ کے رزق اور نعمتوں کو تقسیم کرنے والے) ہیں، جس کو چاہیں، جتنا چاہیں، جب چاہیں، جہاں چاہیں عطا فرمادیں اور جو چاہیں، جتنا چاہیں روک لیں''۔

ایمان کے ساتھ علم کی تحصیل اس کائنات کی سب سے بڑی نعمت ہے۔ لہٰذا آپ کے دامن کرم سے وابستہ آپ کے غلاموں کو بھی علومِ مصطفوی علی صاحبہ التحیہ والثناء سے حصۂ وافر عطا ہوتا ہے۔ عشق رسول ﷺ اور اخلاص عمل کے وسیلے سے ان کا سینہ اسرار ومعارف کا گنجینہ بنا دیا جاتا ہے۔ چنانچہ دانشِ برہانی کے ساتھ دانشِ نورانی بھی عطا ہوتی ہے اور جب دانشِ نورانی اپنا جلوہ دکھاتی ہے تو دانشِ برھانی حیرت زدہ رہ جاتی ہے۔ امام احمد رضا محدث بریلوی علیہ الرحمۃ بھی

اللہ تبارک وتعالیٰ کے انہی مقرب اور مخلص بندوں میں تھے جنہیں فضل رب علیم وخبیر اور فیض اَعْلَم کائنات نبی بشیر ونذیر ﷺ سے وہ کچھ عطا ہوا جس کا تصور فکرِ انسانی میں نہیں آ سکتا۔ یہی وہ علمِ نافع ہے جس کی جھلک انکی ہر تصنیف میں نظر آتی ہے اور یہی وہ فکرِ رسا اور علم لدنی کی فراوانی ہے کہ جس کو دیکھ دیکھ کر عرب وعجم کے اہلِ علم حیران وششدر ہوئے جاتے ہیں۔ امام احمد رضا کو دربارِ رسالت مآب ﷺ سے بکثرت علوم وفنون عطا ہوئے۔ اول اول علوم وفنون کی تعداد ۵۵ شمار کی گئی لیکن جیسے جیسے عالمی جامعات میں امام احمد رضا پر تحقیقی کام گذشتہ ۲۵/ برسوں سے بڑھتا جا رہا ہے، امام احمد رضا کے علوم وفنون کی تعداد شاخ در شاخ پھیلتی چلی جا رہی ہے ۱۰/ سال قبل محققین نے ان علوم کی تعداد ۷۵ بتائی پھر ۱۱۴/ تک پہنچی اور اب اس کا شمار ۲۰۰ تک پہنچ چکا ہے، سبحان اللہ! **وَاللّٰهُ يُؤْتِيهِ مَنْ يَشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ** ۔ غرضیکہ امام احمد رضا کی ذاتِ مبارکہ اس دور میں عالمِ ما کان وما یکون سید عالم ﷺ کی ذات مقدسہ کے معجزات میں سے ایک معجزہ ہے۔

علوم وفنونِ نقلیہ وعقلیہ' قدیمہ وجدیدہ کی طرح امام احمد رضا کو زبان وبیان پر بھی کمالِ قدرت حاصل تھا۔ وہ ماہر فقیہ ومحدّث' مفتی اور مبلّغ ہونے کے علاوہ شعر وادب میں اساتذۂ زمانہ سے کسی طرح پیچھے نظر نہیں آتے، بقول ماہرِ رضویات ڈاکٹر محمد مسعود احمد صاحب: ''ان کی نثری تخلیقات میں بعض محققانہ ہیں، بعض متصوفانہ، بعض فلسفیانہ، بعض عارفانہ بعض ادیبانہ اور بعض سہل ممتنع کا اعلیٰ نمونہ معلوم ہوتی ہیں''۔ (حیات مولانا احمد رضا بریلوی ۱۹۸۱' مطبوعہ سیالکوٹ ص ۱۵۰)

امام صاحب کو اردو' ہندی' فارسی اور عربی' چاروں زبانوں کی لغت وبیان پر مکمل دسترس حاصل تھی' خصوصاً عربی میں ان کی تحریر کی فصاحت وبلاغت کا اعتراف ہر دور کے فصحائے عرب نے بھی کیا ہے' علمائے حرمین شریفین نے آپ کی عربی زبان پر دسترس کو سراہا ہے۔ چنانچہ مسجد حرام کے امام اور اور آپ کے ہمعصر جید عالم علامہ شیخ احمد ابوالخیر مرداد مکی علیہ الرحمۃ تحریر فرماتے ہیں:

**الحمد لله على وجود مثل هذا الشيخ فانى لم أرا مثله فى العلم و الفصاحة .**

(مکتوب سید اسمٰعیل خلیل، محررہ ۱۲؍رجب المرجب ۱۳۲۴ھ از مکہ مکرمہ بنام امام احمد رضا بحوالہ حیات مولانا احمد رضا خاں بریلوی مصنفہ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد، مطبوعہ سیالکوٹ ۱۹۸۱، ص ۱۵۰)

یعنی علامہ بریلوی جیسے شیخ کے وجود پر اللہ کا شکر ادا کرتا ہوں، بیشک میں نے علم اور فصاحت میں ان جیسا نہیں دیکھا۔

امام احمد رضا کی عربی دانی اور فصاحت و بلاغت کی تعریف کرنے والے ان کے ہمعصر علماء حرمین شریفین کی ایک طویل فہرست ہے۔ جس کا یہ مقدمہ متحمل نہیں ہوسکتا، مزید مطالعہ کے لئے امام احمد رضا کی مکہ مکرمہ میں آٹھ گھنٹوں میں علم مصطفی ﷺ پر لکھی ہوئی کتاب "**الدولة المكية بالمادة الغيبية**" پر علمائے حرمین شریفین اور دیگر بلاد کے علماء کی تحریر شدہ تقاریظ دیکھی جاسکتی ہیں، جس سے اندازہ ہوجائے گا کہ ان کی عربی اپنے محاسن کے اعتبار سے اسقدر مسحور کن ہے کہ خود فصحائے عرب ان کی تحریر کو پڑھ کر اور ان کے کلام کو سن کر مسحور ہوتے ہیں بلکہ وجد میں آجاتے ہیں لیکن وہ اس بات کو تسلیم کرنے کو تیار نہیں کہ یہ کسی عجمی (غیر عرب، ہندوستانی) کی تحریر یا کلام ہے۔

ان کی عربی منثور و منظوم تخلیقات کا بالاستعیاب مطالعہ کرنے والے عرب علماء یہ کہنے پر مجبور ہیں کہ گو بظاہر امام احمد رضا عجمی (ہندوستانی) ہیں لیکن ان کی روح یقیناً عربی ہے۔ علماء و فصحائے عرب کا امام رضا کے حضور یہ خراج عقیدت دراصل صدقہ ہے ان کے جذبۂ صادق اور عشق رسول ﷺ کا۔ وہ خود اس انعام پر تحدیث نعمت کے طور پر فرماتے ہیں:

کیسے آقاؤں کا بندہ ہوں رضاؔ
بول بالے مری سرکاروں کے

ایک مرتبہ مصر (قاہرہ) کی ایک ادبی محفل میں فاضل ترین ادباء اور علما کے سامنے امام احمد رضاؔ بریلوی کے درج ذیل حمدیہ و نعتیہ اشعار پڑھے گئے۔ پڑھنے والے نے امام احمد رضاؔ کا

تعارف نہیں کرایا' انہوں نے ان اشعار کی بہت تعریف کی اور بیک زبان ہوکر کہا یہ قصیدہ کسی فصیح اللسان عربی النسل عالمِ دین کا ہے لیکن جب ان کو معلوم ہوا کہ یہ قصیدہ لکھنے والے مولانا احمد رضا بریلی' ہندوستان کے رہنے والے ہیں، بلاد عرب سے ان کا نسلاً تعلق نہیں ہے تو حاضرین محفل حیرت و استعجاب کا مجسمہ بن گئے کہ عجمی ہوکر لسان ولغتِ عرب کے اسقدر ماہر! یہ قصیدہ ۱۷ اشعار پر مشتمل ہے، ان میں سے چند اشعار ملاحظہ فرمائیں:

الحمد للمتوحد بجلالہ المتفرد

و صلوۃ دوما علی خیر الانام محمد

و الآل و الاصحاب ھم ماویٰ عند شدائد

فالی العظیم توسلی بکتابہ و باحمد

ولکل من وجد الرضآ من عند رب واحد

یہ ہے امام احمد رضا محدث بریلوی علیہ الرحمۃ کی عربی لسان ولغت پر دسترس کامل کی ایک ادنی جھلک۔ علماء ادباء وفصحاءِ مصر کے ایک نمائندہ اجتماع نے جس کی سلاست وروانی، زبان پر قدرت وطلاقت' الفاظ وحروف کا دروبست' لفظوں کا انتخاب' شکوہِ الفاظ' والہانہ کیفیت' زبان و بیان کا تنوع' جودتِ فکر کی جلوہ افشانی، عقیدت ومحبت کی فراوانی' شگفتگی و برجستگی' اسلوبِ بیان کی بے مثالی اور دیگر خصوصیات کو خراجِ تحسین پیش کیا۔

اگر ہم حضرتِ رضا بریلوی کی عربی زبان وادب کی خدمات اوران کے عربی شعروادب کے شہ پاروں کا تنقیدی وتحقیقی جائزہ پیش کریں تو باقاعدہ ایک ضخیم اور مبسوط مقالہ تیار ہوسکتا ہے جن کی یہ سطور متحمل نہیں ہوسکتیں۔ اسلئے ہم عربی زبان کی خدمات اور شعروادب میں ان کی اسلوبِ نگارش کی انفرادیت کے بارے میں دوحوالوں پر اکتفاء کرتے ہیں:

## ا۔ العطايا النبويه في الفتوىٰ الرضويه کا خطبہ

محقق علماء اور جدید اسکالرز کی تحقیق کے مطابق علامہ بریلوی قدس سرہ نے 1000 (ایک ہزار) سے زیادہ چھوٹی بڑی کتب تصنیف فرمائی ہیں' لیکن ان سب میں شہرۂ آفاق' معرکۃ الآرا' جامع العلوم اور موسوعاتی (Encyclopedic) تصنیف آپکا کا مجموعۂ فتاویٰ' العطايا النبويه في فتاوى الرضوية المعروف بہ فتاوی رضویہ ہے، جو جہازی سائز کی ۱۲ ضخیم جلدوں پر مشتمل ہے اور ہر جلد کے ایک ہزار صفحات اور اب جدید تحقیق و تحشی کے اضافہ کے ساتھ یہ فتاویٰ آٹھ سو صفحات کی ۳۰ جلدوں میں منتقل ہوئے ہیں۔ رضا فاؤنڈیشن لاھور نے جن کی ۲۸ جلدیں شائع کردی ہیں۔اس کی جلد اول کے عربی خطبہ میں آپ کے قلم نے جو جدت وندرت پیش کی ہے' فقہ کی پوری تاریخ اس کی نظیر پیش کرنے سے عاجز ہے۔

یہ خطبہ عربی فصاحت وبلاغت کا ایک اچھوتا شاہکار ہے۔اس میں آپ نے کتب فقہ اور ائمۂ مذاہب کے ناموں کو دلکش اشارات' روشن تلمیحات' خوبصورت استعارات اور خوشنما تشبیہات کی لڑیوں میں موتیوں کی طرح ایک مربوط ترتیب کے ساتھ اس طرح پرویا ہے کہ فصحائے عرب حیران رہ جاتے ہیں۔

پاکستان کے نامور عالم، محقق' شاعر اور شعر وادب کے ناقد علامہ مولانا قاضی عبدالدائم دائم صاحب اس بلیغ عربی خطبے پر تبصرہ فرماتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں:

''اس بلاغت پارے کی خصوصیات یہ ہے کہ خطبے کے جملہ لوازمات ومناسبات ............ یعنی اللہ تعالیٰ کی حمد' رسول اللہ ﷺ کی تعریف، صحابہ اور اہلِ بیت کی مدح، رسول اللہ ﷺ اور ان کے اہل بیت پر درود وسلام ............ یہ تمام چیزیں کتبِ فقہ اور ائمہ کے ناموں سے ادا کی گئی ہیں یعنی کتب فقہ کے ناموں اور ائمہ کے مسجع اسماء گرامی کو اس طرح ترتیب دیا گیا ہے کہ حمد کے غنچے چٹک اُٹھے

ہیں اور کہیں نعت کے پھول کھل پڑے ہیں' کہیں منقبت کے گجرے بن گئے ہیں اور کہیں درود و سلام کی ڈالیاں تیار ہوگئی ہیں۔ اس کے ساتھ ساتھ جملہ محسنات بدیعیہ از قسم براعتِ استہلال و رعایتِ مسجع وغیرہ بھی پوری طرح ملحوظ رکھی گئی ہیں۔ اتنی قیودات اور پابندیوں کے باوجود خطبے کی سلاست وروانی میں ذرہ برابر فرق نہیں پڑا...... نہ جملوں کی بے ساختگی میں کہیں جھول پیدا ہوا، نہ تراکیب کی برجستگی میں کوئی خلل واقع ہوا:

**تلک فضل اللّٰہ یؤ تیہ من یشاء و اللّٰہ ذو الفضل العظیم O**''(فتاویٰ رضویہ کا خطبہ' تحریر مولانا قاضی عبدالدائم دائم (ہری پور) مشمولہ معارف رضا شمارہ ۱۴ (۱۴۱۵ھ/۱۹۹۴ء، ص ۴۷)

پاکستان کے ایک اور معروف ادیب، صحافی' شاعر' مصنف اور نقاد جناب کوثر نیازی صاحب کو جب ادارے کے بانی مولانا سید ریاست علی قادری علیہ الرحمۃ اور راقم نے فتاویٰ رضویہ کی جلدیں دیں اور انہوں نے اس خطبہ کا مطالعہ کیا تو امام احمد رضا کی عربی زبان ولغت پر کامل عبور دیکھ کر پھڑک اُٹھے اور امام احمد رضا کانفرنس (منعقدہ ۱۰ ارفروری ۱۹۹۴ء، اسلام آباد) کے موقع پر اپنا مقالہ پڑھتے وقت ان خیالات کا اظہار کیا۔

''دوران تعلیم مولوی فاضل کے درجے میں مقامات حریری بڑھے جو عربی ادب کے حوالے سے ایک منفرد مقام کے حامل ہیں۔ اسی طرح فیضی کی تفسیر بے نقط دیکھی جس کو تاریخ میں ایک بلند امتیاز حاصل ہے...... اسی طرح عربی ادب کے اور بھی شاہکار مطالعہ کے دوران نظر سے گذرے' مگر ان سب پر امام احمد رضا کے فتاویٰ کا عربی خطبہ فوقیت اور انفرادیت رکھتا ہے''۔

غرض کہ یہ خطبہ عربی ادب میں ایک شاہکار ہے کہ صرف ایک خطبہ پر اگر فاضل ادب عربی چاہے تو پی۔ ایچ۔ ڈی کا مقالہ لکھ سکتا ہے۔ اس خطبہ سے امام احمد رضا کی جلالت علمی اور وسعتِ مطالعہ کا بھی اندازہ ہوتا ہے کہ ۹۰ سے زیادہ کتب فقہ ان کے مطالعہ میں تھیں۔

امام احمد رضا کو عربی زبان کا ذوق ہی نہیں بلکہ اس سے عشق تھا اور یہ کیوں نہ ہو کہ ان کے عشق رسول ﷺ کا تقاضا بھی تھا' انہیں تو آقا و مولا ﷺ سے ادنیٰ سی ادنیٰ نسبت رکھنے والی شے سے بھی محبت تھی۔ پھر یہ تو لسان القران اور لسان النبی ﷺ تھی۔ عربی زبان سے بے پناہ لگاؤ کا اظہار اس بات سے بھی ہوتا ہے کہ آپ نے اپنے ہر رسالہ بلکہ تحریر کا خطبہ عربی میں تحریر کیا، خواہ وہ رسالہ اردو میں تحریر کیا ہو یا فارسی میں۔ دوسری امتیازی خصوصیت یہ ہے کہ آپ اپنے ہر رسالے کا نام اس کے سنِ تحریر کی مناسبت سے عربی ہی میں لکھتے ہیں۔ آپ ہر خطبہ میں، جیسا کہ دستور ہے حمد وثناء اور آل واصحاب پر درود وسلام لکھتے ہیں لیکن عربی ادب میں اس مقام پر آپ کو ایک ایسی انفرادیت حاصل ہے جو برصغیر پاک وہند میں خصوصاً عالم اسلام میں عموماً ناپید ہے، بلکہ آپ اس فن کے خود ہی موجد نظر آتے ہیں۔ وہ یہ کہ آپ ہر رسالہ کا اس کے موضوع کے اعتبار سے ایک خطبہ تحریر کرتے ہیں نہ صرف یہ بلکہ اس میں حمد وثناء کے صیغے بھی اسی فن کی مصطلحات کے ساتھ استعمال کرتے اور پڑھنے والوں کو پوچھے گئے سوال کا اجمالی جواب بھی مل جاتا اور رسالہ کا خلاصہ بھی۔ یہ خطبات جہاں آپ کے علمی کمال کے عکاس ہیں وہیں عربی زبان ولغت پر آپ کے کامل عبور کے آئینہ دار بھی۔ یہ سطور امام احمد رضا کی عربی دانی کی تمام خوبیوں کے احاطے کی متحمل نہیں ہوسکتیں۔ اس کے لئے ایک مبسوط مقالے کی ضرورت ہے۔ مختصراً یہ کہ عربی زبان میں منظوم اور منثور دونوں نوع میں آپ نے ادب کی خوب خدمت کی۔ آپ کی ہزار سے زیادہ تصانیف میں تقریباً ۲۵ فیصد رسائل عربی زبان میں ہیں یہی وجہ ہے کہ عربی زبان میں آپ نے خوب خوب دادِ تحقیق دی ہے اور معتد بہ گراں قدر اضافہ کیا ہے۔

لیکن اس کے باوجود بعض حضرات نے اعلیٰ حضرت عظیم البرکت علیہ الرحمۃ کی عربی دانی پر نکتہ چینی کو اپنا وطیرہ بنالیا ہے جو ان کی اپنی لاعلمی اور عربی زبان وادب سے ناواقفی کی بناء پر ہے یا محض مخالفت برائے مخالفت کی آئینہ دار ہے۔ مثلاً ایک اہلِ حدیث عالم جنہوں نے اپنی

پوری زندگی سعودی حکومت کے ٹکڑوں پر بسر کی ہے، اعلیٰ حضرت کی دشمنی میں اس قدر آگے بڑھ گئے کہ انہوں نے نجدی حکومت سے مالی فائدہ کے حصول کے لئے اعلیٰ حضرت کے خلاف ''البریلویۃ'' نامی ایک کتاب عربی زبان میں تحریر کی جس میں امام صاحب پر ایسے ایسے اعتراضات عائد کئے ہیں کہ جنہیں پڑھ کر حیرت ہوتی ہے کہ کسی محقق اہلِ علم کے قلم سے اس قدر لچر و بے اصل الزامات کہ جس کا سیاق وسباق سے کوئی تعلق نہیں ہے، تحریر کیا جا سکتا۔ انہی میں ایک اعتراض یہ بھی ہے کہ اعلیٰ حضرت عربی سے نابلد تھے۔ وہ لکھتے ہیں:

خامسا۔ أن سلسلة بيعته تصل ألى النبى ﷺ بواسطة أئمة الشيعة كما ذكر نفسه فى عبارته العربية (( اللّٰهم صل وسلم وبارك على سيدنا و مولانا محمد المصطفى رفيع المكان، المرتضى على الشان الذى رجيل من أمته خير من الرجال السالفين، وحسين من زمرته أحسن من كذا و كذا، حسنا من السابقين، السيد السجاد زين العابدين، باقر علوم الانبياء والمرسلين ساقى الكوثر، و مالك تسنيم، وجعفر الذى يطلب، موسى الكليم، رضا ربه بالصلاة عليه))

ومن هذه العبارة يظهر أيضاً نبوغه فى العربية و مهارته فيها، الشخص الذى يقولون عنه: أنه كان يتكلم بها وهو فى الثالثة من العمر.

ولاندرى أى تركيب هذا وأية عبارة هذه ((حسين من زمرته أحسن من كذا و كذا)) ؟

وأيضاً ما معنى ((باقر علوم الأنبياء))؟

وما معنى ((بالصلاة عليه)) ؟

(احسان الٰہی ظہیر۔ البریلویۃ۔ ادارۂ ترجمان السنۃ، لاہور۔ پاکستان۔ ص: ۴۳)

اس سے قبل کے اعتراض کا جواب تحریر کیا جائے اعلیٰ حضرت کی اس تحریر (شجرہ شریف) کی اصل عبارت ملاحظہ ہوں، اہلِ علم اس کے مطالعہ سے خود ہی اندازہ کر سکتے ہیں کہ معترض کا مبلغ علم عربی زبان ولغت کی تفہیم کے اعتبار سے کتنا ہے اور یہ کہ علم وتحقیق کا دعویدار دیانت ومتانت کے معیار کے اعتبار سے کس مقام پر کھڑا ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا
مُحَمَّدِ الْمُصْطَفٰى رَفِيْعِ الْمَكَانِ الْمُرْتَضٰى
عَلِيِّ الشَّانِ الَّذِيْ رَجُلٌ مِّنْ اُمَّتِهٖ
خَيْرٌ مِّنْ رِّجَالٍ مِّنَ السَّالِفِيْنَ وَحُسَيْنٌ
مَّنْ مُّرَّ بِهِ الْحَسَنُ مِنْ كَذَا وَكَذَا اَحَازَ
السَّابِقِيْنَ السَّيِّدُ السَّجَّادُ زَيْنُ الْعَابِدِيْنَ
بَاقِرُ عُلُوْمِ الْاَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ سَاقِي
الْكَوْثَرِ مَالِكُ تَسْنِيْمٍ وَجَعْفَرُ الَّذِيْ
يَطْلُبُ مُوْسَى الْكَلِيْمُ رِضَا رَبِّهٖ
بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ وَيَذْهَبُ اِبْرٰهِيْمُ الْخَلِيْلُ
لِطَلَبِ مَعْرُوْفِ جُوْدِهٖ اِلَيْهِ

اَلسَّرِيُّ السَّارِي سِرُّهٗ فِي ذَرَّاتِ الْاَكْوَانِ
اَلْغَالِبُ جُنَيْدٌ مِّنْ جُنُوْدِهٖ عَلٰى جُيُوْشِ
الْجَوْرِ وَالْعُدْوَانِ ۝ اَصْلُ الْمُرَادِ مِنْ عَالَمِ
الْاِيْجَادِ ۝ الَّذِيْ لَهٗ اَنْ يَّقُوْلَ لِاٰدَمَ وَمَنْ
دُوْنَهٗ نَجْلِيْ ۝ وَلِكُلِّ اَسَدٍ مِّنْ اُسْدِ اللّٰهِ
شِبْلِيْ ۝ الْاَحَدُ الْمَاجِدُ عَبْدُ الْوَاحِدِ[14]
اَخُو الْاَحْزَانِ فِيْ عِشْقِهٖ ۝ اَبُو الْفَرَحِ
مِنْ لُطْفِهٖ وَرِفْقِهٖ ۝ الْاِيْمَانُ حَسَنٌ
وَّهُوَ اَبُو الْحَسَنِ[15] اِذْ مِنْهُ نَشَاَ وَبِهٖ
ظَهَرَ[16] ۝ وَالْمُؤْمِنُ سَعِيْدٌ وَّهُوَ اَبُوْسَعِيْدٍ
اِذْ هُوَ الَّذِيْ رَبّٰى وَهَدَاهُ فَبَرَّ وَاَفَرَ
الْاَيْدِيْ فِيْ دَرِّ الْيَدَيْنِ عَبْدُ الْقَادِرِ

السری سوار ۱۲
النجل الولد ۱۲
الشبل بچۂ شیر ۱۲
سید ۱۲
خبر ۱۲
الدیباج الشعر ۱۲
بچہ ...
آن سیلان ۱۲

غوث الثقلین عبد الرزاق

قاسم الارزاق ابو صالح

المؤمنین نصر الاسلام محی الدین

علی المرتقی والمدارج موسٰی

طور المعارج حسن الخلق احمد

الخلق بهاء الدین الکریم سنا

شریعة ابراهیم الامی القاری

نظام دین الباری العرب والفرس

والهند کلهم له سائل وگدا وبهکاری

ضیاء الانبیاء جمال الاولیاء محمد

الذات احمد الصفات فضل الله

وبرکة الله وعلی آل محمد الاعاظم

اَلْعَارِفِیْنَ نَصَّ الشَّرْعِ الْمُطَهَّرِ وَرَمْزَہٗ

اَلصَّاغِرِیْنَ الْمُتَحَمِّلِیْنَ شِدَّۃَ الْجِهَادِ الْاَکْبَرِ وَ

حَمْزَۃَ ثُمَّ آلِ اَحْمَدَ الْعَظِیْمِ الْکَرِیْمِ

آلِ الرَّسُوْلِ الرَّؤُفِ الرَّحِیْمِ اَللّٰهُمَّ وَ

عَلٰی اَصْحَابِهِ الْعِظَامِ وَمَشَائِخِنَا الْکِرَامِ

وَعَلَیْنَا مَعَهُمْ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ

مَارَهْرَۃَ اَقْمَارُ الْیَقِیْنِ فِیْ شَمْسِهٖ صَمَدُو

اَلْعَارِفِیْنَ آمِیْنَ آمِیْنَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

(اَللّٰهُمَّ) وَمَنْ اَنْشَاَ هٰذِهِ الصِّیْغَۃَ الْمُبَارَکَۃَ

فَاغْفِرْ لَهٗ یَا عَظِیْمُ وَارْضَ عَنْهُ حَبِیْبَکَ

اَحْمَدَ رَضَا لِمَوْلَی الْعَفُوِّ الْکَرِیْمِ آمِیْنَ

کتبه الفقیر احمد رضا القادری غفر له فی مارهرة المطهرة ۱۸ محرم یوم الجمعة

محترم جناب علامہ عبد الحکیم شرف قادری صاحب نے مذکورہ کتاب کا مفصل جواب بعنوان ''احسان الٰہی ظہیر کی کتاب البریلویۃ کا تحقیقی اور تنقیدی جائزہ'' تحریر کیا ہے۔ وہ اس اعتراض کا جواب دیتے ہوئے تحریر کرتے ہیں:

''امام احمد رضا کے قلم سے لکھے ہوئے اس شجرہ کا عکس انوارِ رضا (ص ۲۸ تا ۳۰) میں دیکھا جاسکتا ہے۔ یہ شجرہ مارہرہ شریف میں ۲۱/محرم الحرام بروز جمعہ ۱۳۰۶ھ کو تحریر فرمایا۔ بلاشبہ عربی زبان پر امام احمد رضا کی دسترس کا بہترین گواہ اور عربی ادب کا شہ پارہ ہے۔ لسان عربی کا ماہر اسے دیکھے تو پھڑک اٹھے، لیکن جسے اس کا مطلب ہی سمجھ نہ آئے، وہ اعتراض کے سوا کیا کرسکتا ہے؟ اور اعتراض بھی ایسے کمزور کہ جنہیں دیکھ کر اہلِ علم مسکرائے بغیر نہ رہ سکیں۔ لکھا ہے:

''اس عبارت سے عربی میں ان کا نابغہ اور ماہر ہونا ظاہر ہوجاتا ہے، وہ شخص جس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ تین سال کی عمر میں عربی زبان میں گفتگو کرتا تھا۔''

جب کہ ان کی اپنی حالت یہ ہے کہ عربی عبارت صحیح نقل بھی نہ کرسکے، اصل عبارت یہ تھی: ''خَیْرٌ مِنْ رِجَالِ مِنَ السَّالِفِیْنَ'' اسے یوں نقل کردیا:'' خیر من الرجال السالفین ''یعنی'' رِجَالِ ''پر الف لام زیادہ کردیا اور اس کے بعد ''مِنْ'' حذف کردیا۔ رِجَالِ پر تنوین تعظیم کے لئے تھی، اس کے حذف کرنے سے اصل مفہوم برقرار نہیں رہا۔ پھر کئی جگہ قومہ (،) بے موقع اپنے پاس سے لگادیا، مثلاً: ''کذا و کذا، حسنا'' کے درمیان، اسی طرح تسنیم اور جعفر کے درمیان اور یطلب اور موسیٰ الکلیم کے درمیان، جعفر کے بعد قومہ ہونا چاہئے تھا، جو نہیں دیا گیا۔ اگر عبارت کا مطلب سمجھ میں آجاتا تو یہ تبدیلیاں رونما نہ ہوتیں۔

دراصل شجرۂ طریقت میں جتنے بزرگوں کے نام تھے، ان کو امام احمد رضا بریلوی نے یا تو نبی کریم ﷺ کا وصف بتایا ہے یا کسی طور پر آپ کے وصف میں ذکر لے آئے ہیں اور اس درود شریف کا ترجمہ ملاحظہ ہو، تردد جاتا رہے گا۔ ''اے اللہ! صلوٰۃ وسلام اور برکت نازل فرما،

ہمارے آقا و مولا محمد ﷺ منتخب بلند مرتبے والے، پسندیدہ عالی شان والے پر، جن کی امت کا ایک چھوٹا مرد پہلے بڑے بڑے مردوں سے بہتر ہے اور جن کے گروہ کا چھوٹا سا حسین گزشتہ بڑے بڑے حسینوں سے زیادہ حسن والا ہے، سردار بہت سجدے کرنے والے عابدوں کی زینت، انبیاء و مرسلین کے علوم کے کھولنے والے، کوثر کے ساقی تسنیم اور جعفر (جنت کی نہر) کے مالک، وہ کہ موسیٰ کلیم علیہ السلام ان پر درود بھیج کر ان کے رب کی رضا طلب کرتے ہیں۔"

یہ تمام نبی اکرم ﷺ کے اوصاف ہیں، شجرہ میں امام حسین رضی اللہ عنہ کا نام بھی تھا اور حُسین تصغیر کا صیغہ ہے، جس کا استعمال حضور نبی کریم ﷺ کے لئے بے ادبی تھا۔ اس لئے اسے انتہائی حسین اور لطیف طریقے پر لائے ہیں: "جن کے گروہ کا چھوٹا سا حُسین، گزشتہ بڑے بڑے حسینوں سے زیادہ حُسن والا ہے۔"

سبحان اللہ! کیا پاسِ ادب ہے اور کیا حُسنِ بیاں! چونکہ یہ (احسان الٰہی ظہیر) اس عبارت کا مطلب نہیں سمجھے، اس لئے بڑے بھولپن سے کہتے ہیں: ولا ندری أی ترکیب هذا وأیة عبارة هذه "پتا نہیں یہ کونسی ترکیب ہے اور کیسی عبارت ہے؟" مطلب سمجھ میں آجاتا تو اس سوال کی نوبت ہی نہ آتی۔ پھر کہتے ہیں: " باقر علوم الانبیاء کا کیا معنیٰ ہے؟" اتنی واضح عبارت کا معنیٰ بھی سمجھ میں نہیں آتا، اس کے باوجود امام احمد رضا کی عربی دانی پر نکتہ چینی! گزشتہ سطور پر ترجمہ دیا جا چکا ہے، اسے دیکھنے سے معنیٰ سمجھ میں آجائے گا۔

امام نووی فرماتے ہیں کہ امام محمد باقر کو "باقر" اس لئے کہتے ہیں: لانه بقر العلم ای شقه وفتحه فعرف اصله و تمکن فیه "کہ انہوں نے علم کو کھول دیا، اس کی اصل کو پہچانا اور اس میں ماہر ہوئے۔" "باقر علوم الانبیاء" کا معنیٰ ہوگا، انبیاء کے علم کو کھولنے والا اور بیان فرمانے والے۔ یہ نبی کریم ﷺ کا وصف ہے۔ پھر کہتے ہیں: وما معنی "بالصلوة علیه"؟ "بالصلاة علیه" کا معنیٰ کیا ہے؟ پورے جملہ کا ترجمہ دیکھئے،

معنیٰ سمجھ میں آجائے گا۔ ''وہ کہ موسیٰ کلیم علیہ السلام ان پر درود بھیج کر ان کے رب کی رضا طلب کرتے ہیں۔''

(علامہ عبدالحکیم شرف قادری، احسان الٰہی ظہیر کی کتاب البریلویہ کا تحقیقی اور تنقیدی جائزہ، رضا دارالاشاعت، لاہور۔۱۹۹۵ء۔صفحہ ۱۶۲ تا ۱۶۴)

اعلیٰ حضرت کی عربی پر جابجا چوٹ کرنے والے مصنف کی عربی زبان دانی کا یہ عالم ہے، اس کا پول خود مصنف کے مکتبۂ فکر (اہلِ حدیث) سے تعلق رکھنے والے حافظ عبدالرحمن مدنی کھولتے ہیں: ''جہاں تک اس کی عربی دانی کا تعلق ہے، اس کا بھی صرف دعویٰ ہی ہے ورنہ اس کی مطبوعہ کتابوں کا شاید ہی کوئی صفحہ گرامر یا زبان کی غلطیوں سے پاک ہوگا چنانچہ عربی دان حضرات اپنی مجلسوں میں احسان الٰہی کی عربی کتب کے سلسلہ میں ایسی باتوں کا اکثر ذکر کرتے ہیں۔''

(بحوالہ ہفت روزہ اہلِ حدیث، لاہور۔۳/اگست ۱۹۸۴ء۔ ص:۶)

علامہ عبدالحکیم شرف قادری صاحب ''البریلویۃ'' کے مصنف احسان الٰہی کی عربی کا تذکرہ کرتے ہوئے صفحہ نمبر ۴۰ پر رقم طراز ہیں:

''(احسان الٰہی ظہیر) ایک جگہ لکھتے ہیں: فانهم اعطوا للعصاة البغاة رسيد الجنة (البریلویۃ۔ص.۱۳۵) یہ احساس ہی نہ ہوا کہ 'رسید' لفظ عربی نہیں، فارسی ہے۔ ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں: بل اصدروا فرمانا (البریلویۃ۔ص:۳۷) انہیں کون سمجھائے کہ ''فرمان'' لفظ عربی نہیں، فارسی ہے۔ ذیل میں اغلاط کی مختصر فہرست ملاحظہ ہو:

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۱۲ | ان اخلص المحبّين قلوه | قلاه |
| // | ۱۷ | انفصلت البريلوية | عن البريلوية |
| ۱۸ | ۱۰ | مع الثابت | مع ان الثابت |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۱۱ | عبد الحق خیر آبادی | الخیر آبادی |
| // | ۱۷ | من ابنه ابی الحسین | من ابن ابنه |
| ۲۱ | ۱۵ | لم تکن رانجة بین السنّة | بین اهل السنّة |
| ۲۱ | ۲۰ | یروجها بین السنة | بین اهل السنّة |
| ۲۲ | ۱۴ | کتب فیها لآل البیت | لاهل البیت |
| ۲۴ | ۴ | کفر السنّة | اهل السنّة |
| ۲۵ | ۳ | حلی | حليًا |
| // | ۲۱ | ولا فلسا | فلسا |
| ۲۷ | ۱۴ | ای یصفه بها | ان یصفه بها |
| ۲۸ | ۱۷ | ان القوم | الی ان القوم |
| // | ۲۱ | المواضیع | المواضع |
| ۲۹ | ۱۲ | هذه الکتب | تلک الکتب |
| ۲۹ | ۱۲ | الی البریلویة | الی البریلوی |
| ۳۴ | ۱۲ | الحجم الصغیر | القطع الصغیر |
| // | ۱۸ | یشتمل علی ۲۶۴ صفحة | ۸۶۴ صفحة |
| ۳۷ | ۱۲ | اصدروا فرمانا | حکما (فرمان لفظ فارسی) |
| ۳۹ | ۱۲ | نظرة تقدیر و احترام | نظرة تعظیم و احترام |
| ۴۰ | ۱ | اعتزلت البریلوی | اعتزل البریلوی |
| // | ۱۵ | غضبوها | غصبوها |
| // | ۱۸ | استرتتاق | استرقاق |

| | | | |
|---|---|---|---|
| // | ۲۲ | فی صالح المستعمرین | فی مصالحة المستعمرین |
| ۴۱ | ۲۰ | استخالاص | استخلاص |
| ۴۲ | ۴ | والا المقصود الاصلی | والا فالمقصود الاصلی |
| // | ۲۱ | مناصرة للاستمار | للاستعمار |
| ۴۴ | ۱۰ | الاستعمرا | الاستعمار |
| ۵۲ | ۱۶ | ستمبر | سبتمبر |
| ۵۳ | ۱۲ | من ابن البریلوی احمد رضا | حامد رضا |
| ۵۵ | ۱۸ | بعد ماکنت مرفوضة | کانت |
| ۶۷ | ۷ | فلینصف القراء ة | القراء |
| // | ۸ | ومن جاء | الی من جاء |
| // | ۱۷ | کبیب النمل | کدبیب النمل |
| ۶۸ | ۷ | فیکتبت | فیکتب |
| ۷۶ | ۲ | الذی بینهما | الّتی بینهما |
| ۱۱۰ | ۱۲ | ولم یبقی | ولم یبق |
| ۱۱۱ | ۸ | ولکنّ تعمی | ولٰکنْ تعمی |
| ۱۱۷ | ۳ | ردّ المختار | ردّ المحتار |
| // | // | دار المختار | الدّر المختار |
| ۱۳۵ | ۸ | رسید الجنة | رسید عجمی لفظ |
| ۱۳۸ | ۱۹ | ان یبوس | عجمی، بوسہ سے ماخوذ |
| ۲۰۵ | ۳ | ترك التکایا | تکیہ کی جمع، عجمی لفظ |

غرض کہ امام احمد رضا محدث بریلوی علیہ الرحمۃ کی دنیائے عرب وعجم میں روز افزوں مقبولیت نے مخالفین وحاسدین کو کچھ اس قدر تشویش اور اضطراب میں مبتلا کر دیا کہ ان میں کے بعض شدت پسندوں کو امام موصوف کی یہ پذیرائی ایک آنکھ نہ بھائی، انہوں نے محض ذاتی عناد کی بناء پر انصاف ودیانت کے تمام مسلّمہ اصولوں کو پسِ پشت ڈالا اور الزام تراشی کی حدود پار کرتے ہوئے وہ بہتان طرازی اور اتہام تک جا پہنچے، اناللہ وانا الیہ راجعون! آنجہانی احسان الٰہی ظہیر ایسی ہی کچھ کوشش کرکے ''البریلویۃ'' کے نام سے جہاں چند سعودی ریال کھرے کر گئے وہیں ایک مومنِ صادق پر بہتان لگا کر اپنا نامۂ اعمال بھی سیاہ کر گئے۔

یہ حقیقت ہے کہ امام احمد رضا کے وصال (۱۹۲۱ء) کے بعد غیروں کی چیرہ دستی اور اپنوں کی غفلت اور نااہلی کی بناء پر ایک طویل عرصہ تک محققین خصوصاً عربی ادب کے علماء نے اس طرف توجہ نہیں دی لیکن بحمد للہ اب صرف برعظیم پاک وہند ہی نہیں بلکہ بلادِ عرب خصوصاً علماءِ جامع ازھر امام احمد رضا کی عربی انشاء پردازی اور شاعری کے محاسن بیان کر رہے ہیں۔ اس کی ابتداء جامعہ ازھر شریف کے فاضل نوجوان استاذ ڈاکٹر محمد عبدالرحیم حازم نے اعلیٰ حضرت محدث بریلوی کا عربی دیوان بساتین الغفران (۱۹۹۸ء) مرتب کرکے کی۔ پھر انہی کی وساطت سے مصر کے نامور ہفت زبان شاعر، ادیب، عالم، سابق استاذ جامعہ ازھر شریف، ڈاکٹر حسین مجیب مصری مرحوم مغفور امام احمد رضا کی طرف متوجہ ہوئے سب سے پہلے انہوں نے ڈاکٹر حازم صاحب کی مدد سے اعلیٰ حضرت عظیم البرکت علیہ الرحمۃ کے قصیدۂ سلامیہ کا منظوم ترجمہ (۱۹۹۹ء) بنام ''المنظومة السلامية فی مدح خير البرية" کیا جو ''الدار الثقافيه للنشر، قاهره، مصر سے طبع ہوا۔ بعدہٗ امام احمد رضا رحمہ اللہ کے یوم وصال ۲۵ رصفر المظفر ۱۴۲۲ھ/ ۲۰۰۱ء میں ان کے نعتیہ دیوان ''حدائقِ بخشش'' حصہ اول دوم کا منظوم ترجمہ ''صفوة المديح'' کے نام سے کیا، جو قاھرہ ہی سے مطبع "دار الهدايه " سے شائع ہوا۔ اس کے علاوہ جامعہ ازھر شریف سے امام احمد رضا محدث

بریلوی کی فقہی خدمات کے حوالے سے اوران کی عربی شاعری پرایم.فل کے دومقالے لکھے گئے (اول الذکر کے مصنف مولانا مشتاق شاہ الازھری ہیں اور دوم کے مولانا ڈاکٹر ممتاز احمد سدیدی الازھری صاحب ہیں ) ایک ایم.فل کا مقالہ '' رد بد مذھبیان اور امام احمد رضا'' (اصل عنوان : امام احمد رضا القادری و جهوده فی مجال العقیدة الا سلامیه فی شبه القارة الهندیه ) کے حوالے قاھرہ یونیورٹی سے زیر تکمیل ہے'یہ کام محترم جلال الدین چاٹگامی بنگلہ دیشی انجام دے رہے ہیں اوراب یہ حال ہے کہ بڑے بڑے فصحائے عرب ،امام صاحب کے عربی نثری اور منظوم سرمایہ کی طرف ملتفت ہور ہے ہیں۔

مثلاً ڈاکٹر مجیب مصری مرحوم اپنے ایک شعر میں فرماتے ہیں:

''امام احمد رضا نے اپنے فتاویٰ'' فتاویٰ رضویہ'' سے ہماری رہنمائی فرمائی اور ہمیں حلال وحرام کا راستہ دکھایا۔

آپ نے جو سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف کی اس نے میرے دل کی دھڑکنوں کو تیز تر کردیا۔''

قاھرہ کی ایک عظیم بزرگ ہستی جنہیں وہاں کے علماء سیوطیِ وقت اور جاحِظِ عصر کہتے حضرت علامہ الاستاذ ڈاکٹر عبدالمنعم خفاجی حفظہ اللہ الباری قصیدہ سلا میة پر ''من عقائد المدیح الغوی المنظومة الاسلامیه '' کے عنوان سے تبصرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''اشعار رضا صرف مدحِ رسول ہی نہیں ہے بلکہ یہ شاہ نامہ اسلام ہے''۔

رفتہ رفتہ مصر اور عالمِ عرب کی صحافت میں بھی امام احمد رضا کے علم وفضل اور عربی زبان و ادب پر تبصرے شائع ہونے لگے۔

اخبار''الاھرام'' مصر کا سب سے بڑا اور عظیم بین الاقوامی شہرت کا حامل اخبار ہے۔

اس نے امام احمد رضا کی شخصیت اور نعتیہ شاعری پر بڑا جامع تبصرہ شائع کیا۔ اس نے لکھا:

''حدائق بخشش میراثِ اسلامی کا تحفہ ہے اور امام احمد رضا القادری اسلامی اجماع مفکرین میں بیسویں صدی کے سب سے بڑے اور عظیم عالم دین ہیں''۔

مزید برآں دنیائے عرب کے چار عظیم اکابر ادباء و شعراء، شیخ عبدالمجید فرغلی محمد، احمد محمد عبدالھادی، پروفیسر ڈاکٹر محمد حامد الحفیری لیبی اور شیخ عبدالغفار عفیفی دلاش نے حدائق بخشش کے ادبی محاسن پر ۲۲۶ خوبصورت اشعار رقم کئے ہیں۔ اس کے علاوہ وہاں کے بکثرت اساتذہ اور علمی انجمنوں کے ادباء نے امام احمد رضا کی نعتیہ عربی شاعری پر تبصرے اور مختصر اور جامع نقد و نظر پیش کئے ہیں (ملخصاً عربی مقالہ ''حدائق بخشش مصر کے علماء و ادباء کی نظر میں'' مصنفہ ڈاکٹر حازم محمد احمد عبدالرحیم الازھری۔ جو امام احمد رضا کانفرنس ۲۰۰۲ء میں پڑھا گیا۔) ستمبر 1999ء میں راقم الحروف اور حضرت علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری صاحب پہلی بار قاھرہ گئے۔ فروغ رضویات کے لئے شیخ الجامعہ ازھر شریف حضرت علامہ سید محمد طنطاوی صاحب مدظلہ اور دیگر شعبہ جات کے اساتذہ کرام سے ملاقاتیں کیں، مختلف لائبریوں میں کتابیں دی گئیں اور سب سے بڑھ کر تاریخ میں پہلی بار جامعہ ازھر شریف میں ''ایک امام احمد رضا کانفرنس'' کا انعقاد ہوا اور اختتام پر اعلیٰ حضرت کا مشہور زمانہ سلام ''مصطفیٰ جانِ رحمت پر لاکھوں سلام'' پڑھا گیا۔

اسلامک ریسرچ اکیڈمی کے اہم رکن اور الازھر میگزین کے چیف ایڈیٹر استاذ الاجیال جناب پروفیسر ڈاکٹر محمد رجب بیومی، امام احمد رضا کے حضور یوں خراج تحسین پیش کرتے ہیں:
''یوں تو ہندوستانی علماء کی ایک بڑی تعداد عالم عرب میں مشہور ہے لیکن ان میں محقق وقت امام احمد رضا خاں کا نام سرفہرست ہے''۔ مزید معلومات کے لئے رسالہ ''جامعہ ازھر شریف میں امام احمد رضا کا تعارف'' مصنفہ ڈاکٹر ممتاز احمد سدیدی الازھری، مطبوعہ رضا اکیڈمی، لاھور دیکھا جاسکتا ہے۔

بقول حضرت ڈاکٹر عبدالمنعم خفاجی، ''امام احمد رضا خاں ایسے مسلم مجاہد تھے جو عربی زبان سے اسلئے محبت کرتے تھے کہ یہ قرآن وحدیث کی زبان ہے اور امام احمد رضا خاں کا شمار ہندوستان کی ان چند اہم شخصیات میں کیا جاتا ہے جنہوں نے برطانوی استعمار کے زمانے میں عربی زبان وادب کی احیاء میں اہم کردار ادا کیا ہے۔''

امام احمد رضا خاں کی عربی اور ادبی خدمات کو اس عہد میں پہلی بار متعارف کرانے کا سہرا امام احمد رضا علیہ الرحمۃ کے ہم وطن اسکالر جناب ڈاکٹر محمود حسین بریلوی کے سر جاتا ہے۔ جب آج سے تقریباً ۱۵ سال پہلے انہوں نے علیگڑھ یونیورسٹی سے محترم ڈاکٹر عبد الباری ندوی صاحب کی نگرانی میں امام احمد رضا کی عربی ادب کی خدمات پر مقالہ لکھ کر ایم۔فل کی سند حاصل کی۔ یہ اس وقت کی بات ہے جب اس موضوع پر مواد وماخذ کا ملنا اتنا آسان نہ تھا جتنا کہ آج ہے۔ ایسے حالات میں منتشر مواد کو یکجا کرنا اور علم کے تابدار موتیوں کو پوشیدہ تہہ خانوں سے برآمد کرنا جوئے شیر لانے سے کم نہ تھا' لیکن ڈاکٹر محمود صاحب نے ہمت نہ ہاری اور جانفشانی تندہی سے تمام ضروری مواد وماخذ اور دستاویزت اکھٹا کئے اور نا مساعد حالات میں ایک عمدہ تحقیقی مقالہ پیش کرنے کی سعادت حاصل کی اور ان کی محنت رنگ لائی ان کی تھیسس کی منظوری کے ۸، ۱۰ سال کے اندر اندر امام احمد رضا کا شہرہ بطور عظیم (عربی) شاعر وادیب برعظیم پاک وہند کی فضا سے نکل کر عالمِ اسلام کے افق تک پھیل گیا اور ان کا نام نامی "**الشیخ احمد رضا شاعراً عربیاً**" کے عنوان سے عربی ادب کے تابندہ ستارے کی مانند چمک رہا ہے۔

جب ڈاکٹر محمود حسین صاحب 1991 میں ہماری پہلی انٹرنیشنل امام احمد رضا کانفرنس میں بطور مہمان مقالہ نگار کراچی تشریف لائے تو آپ نے اپنے مقالے کی ایک فوٹو اسٹیٹ کاپی ادارے کی لائبریری کے لئے عطا کی اور ساتھ ہی دبے لفظوں میں اس خواہش کا اظہار بھی کیا کہ اس کی اشاعت ادارے کی طرف سے ہو جائے۔ ''اے رضا ہر کام کا اِک وقت ہے'' کے بموجب

آج ہم اس وعدے کی ایفا سے عہدہ برآ ہو رہے ہیں۔ اس دعا کے ساتھ کہ اللہ تعالیٰ مصنف موصوف کو بہترین جزائے خیر اور اجرِ جزیل عطا فرمائے آمین۔ بجاہ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم۔

چونکہ یہ مقالہ ۱۵/۱۶ سال کے طویل وقفے کے بعد شائع ہو رہا ہے اور اس درمیان امام احمد رضا کے حوالے سے تحقیق و تدقیق کا کافی سفر طے ہو چکا تھا اس لئے بہتر سمجھا گیا کہ اس کی پروف ریڈنگ خود صاحب مقالہ فرمائیں، لہٰذا یہ مقالہ جون ۲۰۰۳ء ہی میں موصوف کو بھجوا دیا گیا تھا لیکن ان کی ناسازیٔ طبع کی بناء پر اس کی تصحیح میں کچھ زیادہ ہی تاخیر ہوئی اور پھر اضافات اور ردّ و تحریف کے بعد کچھ اس صورت میں آیا کہ ہمیں دوبارہ کمپوزنگ کرانی پڑی۔ کاش کہ ہمارے ممدوح مصنف کی طبیعت ناساز نہ ہوتی اور اس کو اپنی نگرانی میں بعد تصحیح، حذف و اضافہ میں کمپوز کروا کر ہمیں فائنل کاپی یا زیادہ بہتر ہوتا کہ اس کی سی ڈی (C.D) بھجوا دیتے تو اس کی اشاعت کا کام زیادہ آسان اور جلد ہو جاتا۔ اس لئے اس کی طباعت میں مزید تاخیر ہوئی۔ بوجوہ امام احمد رضا سلور جوبلی کانفرنس ۲۰۰۵ء (منعقدہ ۹، ۱۰ ار اپریل ۲۰۰۵ء) کے موقع پر اس کی طباعت ممکن نہ ہو سکی۔ بہرحال دیر آید درست آید، اب آپ کے ہاتھوں میں کتابی صورت میں یہ موجود ہے۔

ہم اس کی اشاعت کے سلسلے میں سب سے پہلے تو صاحبِ مقالہ محترم ڈاکٹر محمود حسین بریلوی صاحب کے ممنون ہیں اور ساتھ ہی ہم ڈاکٹر عبدالباری ندوی صاحب کے بھی شکر گزار ہیں کہ انہوں نے نہایت محبت و شفقت اور محنت سے اس مقالے کی از ابتدا تا انتہا نگرانی فرمائی اور اپنے علم اور تجربہ کی تمام صلاحیتوں کو بروئے کار لاتے ہوئے مقالہ نگاری کی صحیح سمت میں رہنمائی کا فریضہ بطریق احسن ادا فرمایا۔ جس طرح زیرِ نظر مقالہ کے مصنف کو اس موضوع پر کام کرنے کے اعتبار سے اولیت حاصل ہے اسی طرح محترم ڈاکٹر عبدالباری ندوی صاحب کو بھی مذکورہ موضوع کا پہلا نگراں ہونے کا شرف حاصل ہے جو رضویات پر تحقیق کے حوالے سے ایک تاریخ ساز واقعہ ہے۔ ادارہ اپنے محبین و مخلصین اور معاونین کا بھی شکر گذار ہے خاص طور پر جناب حاجی

شیخ نثار احمد صاحب، حاجی عبد المجید برکاتی صاحب حاجی محمد رفیق برکاتی صاحب، محترم وسیم سہروردی صاحب، محترم ادریس سہروردی صاحب، محترم سہیل سہروردی صاحب کہ جنہوں نے خاص طور پر کتب کی طباعت واشاعت کیلئے وسائل مہیا کئے اور مفید مشوروں سے بھی نوازا۔ اس مو قع پر ادارہ کے ان کارکنان کا ذکر نہ کرنا ناسپاسی ہوگی کہ جنہوں نے اس مقالے کی کمپوزنگ سے لے کر طباعت تک کے مرحلوں تک نہایت جانفشانی اور تندہی سے خدمات انجام دیں، جن میں ان ناموں کا ذکر نا گزیر ہے۔ جناب شیخ ذیشان احمد قادری صاحب، رب نواز خان صاحب، جناب عمار صاحب (کمپوزر و کمپیوٹر سیکشن انچارج)۔ آخر میں ریسرچ اسکالر محترم مولانا شاہ محمد تبریزی زید عنایتہٗ، نائب مدیر معارف رضا کے بھی ممنون ہیں کہ انہوں نے اس مقالے کی طباعت سے قبل اس کی فائنل پروف ریڈنگ کی اور ہمیں مفید مشوروں سے نوازا۔

فجزاهم الله احسن الجزاء۔ اللہ تبارک وتعالیٰ ہم سب کی اس کاوش کو شرف قبول عطا فرمائے اور مؤلف محترم کے علم وعمل میں اضافہ عطا فرمائے اور صحت وعافیت کے ساتھ ان کو مزید علمی فتوحات، خصوصاً رضویات پر تحقیقات کے حوالے سے، حاصل کرنے کی توفیق عطا فرمائے آمین بجاہِ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم۔

آخر میں عرض ہے کہ ہم نے اس مقالہ کی کمپوزنگ وطباعت میں حتی المقدور اغلاط و فروگذاشت کے تدارک کی کوشش کی ہے پھر بھی اگر صاحبانِ علم ونظر کو اس میں کوئی کوتاہی یا غلطی نظر آئے تو نشاندہی فرمادیں، ان شاء اللہ آئندہ اشاعت میں تصیح کرلی جائے گی۔

داغِ دل ہم نے نوریؔ دکھا ہی دیا
دردِ دل کا فسانہ سنا کر چلے

احقر العباد

سید وجاہت رسول قادری عفی عنہ

صدر ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا انٹرنیشنل، کراچی، پاکستان

# پیشِ لفظ

از قلم: ڈاکٹر غلام یحییٰ انجم

﴿ریڈر شعبۂ علومِ اسلامیہ، ہمدرد یونیورسٹی، نئی دہلی﴾

برِ صغیر کے جن علماء نے عربی زبان وادب میں دینِ حق کی اشاعت اور علوم وفنون کی ترویج میں اہم کردار ادا کیا ہے، ان میں امامِ اہلسنّت حضرت مولانا شاہ امام احمد رضا خاں قادری علیہ الرحمۃ والرضوان کا نام نامی اسمِ گرامی کافی اہمیت کا حامل ہے۔ آپ نے عربی زبان وادب میں ان پیچیدہ مسائل پر سیرِ حاصل بحث فرمائی ہے جن کا بسااوقات مادری زبان میں لکھنا اور اس کے متعلق سے اپنے مافی الضمیر کا اظہار کرنا مشکل ہو جاتا ہے۔ آپ کی ہزار سے زیادہ تصانیف میں سے اگر عربی زبان میں لکھی جانے والی کتابوں کا جائزہ لیا جائے تو ان کی تعداد بھی ڈھائی تین سو سے کم نہ ہوگی۔ یہ صراحت اس بات کی دلیل ہے کہ عربی زبان وادب پر آپ کو کامل عبور تھا۔ بہ تکلف نہیں بلکہ سلاست وروانی کے ساتھ اپنے افکار و خیالات کے شہ پاروں کو آپ صفحۂ قرطاس پر بکھیرنے کا بھرپور ملکہ رکھتے تھے۔

ہر زبان وادب کے ماہرین کی صلاحیتیں دو طرح کی ہوتی ہیں۔ بعض کو نثر میں لکھنے کی قدرت ہوتی ہے اور بعض کو نظم نگاری کا ملکہ حاصل ہوتا ہے اور بعض حضرات دونوں میدانوں کے شہ سوار ہوتے ہیں۔ مولانا احمد رضا خاں قادری رحمۃ اللہ علیہ نہ صرف ایک نثر نگار تھے بلکہ عربی زبان میں شعر و شاعری کا اچھا ذوق اور ملکہ رکھتے تھے جس کا اعتراف عرب وعجم کے علماء نے یکساں طور پر کیا ہے۔ بعض اہم مسائل کی تحقیق پر جب آپ کی عربی زبان وادب میں تصانیف اہلِ عرب کے سامنے پیش کی گئیں تو وہ صرف آپ کی زبان دانی کو دیکھ کر نہ صرف حیرت زدہ رہ گئے بلکہ اس کی سلاست کو دیکھ کر بیک زبان پکار اٹھے:

فوجدتها شذرة من عسجد وجوهرة و عقود در و زبرجد قد
نظمها بيد الاجادة في سلك اصابة الصواب

''یہ تو خالص سونے کی ڈلی ہے یا یاقوت وزبرجد اور موتیوں کی لڑیوں کا دانہ ہے جسے قابلِ قدر ہاتھوں نے صراطِ مستقیم کی لڑی میں پرویا ہے۔''

(پروفیسر مسعود احمد، فاضل بریلوی علمائے حجاز کی نظر میں۔ ص:۱۴۲۔ مجمع الاسلامی مبارکپور ۱۹۸۱ء)

عربی زبان وادب میں آپ کی اعلیٰ مہارت سے متاثر ہوکر علمائے حرمین نے نہ یہ کہ آپ کی تصانیف پر تقاریظ لکھیں بلکہ آپ سے سندات واجازت بھی حاصل کیں جس کی تفصیل ''فاضل بریلوی علمائے حجاز کی نظر میں'' نامی کتاب میں دیکھی جاسکتی ہے۔ایک شافعی عالم شیخ حسین بن صالح جمل اللیل آپ کی علمی عبقریت سے اس درجہ متاثر ہوئے کہ انہوں نے اپنی ایک تصنیف **الجوهرة المضيئة** پر عربی زبان میں شرح لکھنے کی فرمائش بھی کرڈالی جسے آپ نے نہ صرف شرفِ قبولیت سے سرفراز کیا بلکہ وہیں دوروز کے اندر اس کی ایک بلیغ شرح **النيرة الوضئية في شرح الجوهرة المضئية** (۱۲۹۵ھ/۱۸۷۸ء) لکھ کر ان کی خواہش کی تکمیل بھی کردی۔ اس شرح پر تعلیقات وحواشی کا اضافہ بعد میں کیا جس کا نام **الطرة الرضئية على النيرة الوضئية** (۱۳۰۸ھ/۱۸۹۰ء) تجویز کیا۔

(رحمٰن علی، تذکرہ علمائے ہند۔ص:۱۶، کراچی ۱۹۶۱ء)

یہ داستان تو پہلے سفرِ حج کی تھی لیکن جب آپ دوسری بار سفرِ حج پر تشریف لے گئے تو اس وقت کے علمائے حرمین نے اپنا ایک لاینحل مسئلہ جس کا تعلق نوٹ سے تھا، آپ کے خدمت میں استفتاء کی شکل میں پیش کیا جس کا آپ نے قلم برداشتہ دلائل وشواہد سے مربوط اس طرح جواب دیا کہ عرب کے سارے فضلاء ورطۂ حیرت میں ڈوب گئے۔اس استفتاء کے جواب کا نام آپ نے **كفل الفقيه الفاهم في احكام قرطاس الدراهم** (۱۳۲۴ھ/۱۹۰۶ء) رکھا۔

اس کے علاوہ ایک دوسرا مسئلہ جو سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کے علمِ غیب سے متعلق تھا اس کا جواب

بھی آپ نے چند گھنٹوں میں لکھ کر پورے عالم میں اپنی علمی عبقریت کی دھاک بٹھادی۔ اس کتاب پر حرمین کے علماء نے جو تقاریظ لکھی ہیں وہ ان کے لئے تازیانہ ہے جو آپ کی علمی عبقریت کے منکر ہیں۔

یہ تو رہی بات امام اہلسنّت کی عربی زبان وادب میں نثر نگاری کی جہاں تک بات رہی آپ کی شعری صلاحیت کی تو اس کے اعتراف میں عالمِ اسلام کے عصری جامعات میں ہونے والے ان پی۔ ایچ۔ ڈی کے مقالات کو پیش کیا جاسکتا ہے جو محققین نے جمع کیے ہیں۔ فاضل بریلوی کی عربی شاعری کے تعلق سے ماضی میں جو کام ہوا ہے اس سے تو اہلِ دانش باخبر ہیں اور یوں بھی اس کی تفصیل ادارۂ تحقیقاتِ امام احمد رضا کراچی کے زیرِ اہتمام شائع ہونے والے جرنل "معارفِ رضا" میں متعدد بار شائع ہو چکی ہے اور اس فہرست میں روز افزوں اضافہ ہوتا رہتا ہے۔ پوری دنیا میں جو کام ہو رہا ہے اس کی تفصیل کا یہاں کوئی موقع نہیں لیکن ادھر ماضی قریب میں امامِ اہلسنّت کی عربی شاعری اور بطورِ خاص نعتیہ شاعری کے تعلق سے جو کام ہوا ہے اس کی طرف میں اختصار سے اشارہ اس لئے کرنا چاہتا ہوں تاکہ آپ کی زندگی کا یہ پہلو بھی اربابِ دین ودانش کے سامنے نمایاں ہو کر آجائے اور غلط فہمیوں کی جو دبیز چادر معاندین کی آنکھوں اور دل ودماغ پر پڑی ہے وہ ہٹائی جاسکے۔

امامِ اہلسنّت کی شاعری کا اگر جائزہ لیا جائے تو برملا اس کا اعتراف کرنا پڑے گا کہ آپ کی نعتیہ شاعری عشق ومحبت اور سوز وگداز کا ایسا الاؤ ہے جہاں غرورِ عقل وخرد کی ساری زنجیریں سوزِ محبت کی آنچ سے پگھلتی نظر آتی ہیں۔ اسی لئے جامعہ ازھر کے سابق عمید **كلية الآداب** اور **رابطة الادب الحديث** کے صدر نشین استاذ عبدالمنعم خفاجی نے اپنے ایک مقالہ میں آپ کی شاعرانہ عظمت کا اعتراف کرتے ہوئے عربی اور فارسی زبان وادب میں آپ کی مہارت کو یکساں تسلیم کیا ہے اور یہ بھی لکھا ہے کہ ان کی شاعری کا بیشتر حصہ نعتِ رسولِ مقبول ﷺ سے متعلق ہے۔ وہ فرماتے ہیں:

**"كان شاعراً محلقاً، ينظم الشعر بالاردية والفارسية والعربية، ببلاغة وتميز والكثير من شعره في مدح رسول ﷺ و في التصوف"**

(حازم محمد محفوظ، الكتاب التذكاري مولانا احمد رضا خان۔ ص:۴۵ القاہرہ۔ ۱۹۹۹ء)

تعصب کی عینک اتار کر جس نے آپ کی شاعری اور صرف شاعری ہی نہیں بلکہ تمام علوم وفنون میں آپ کی نگارشات کا کھلے دل سے مطالعہ کیا ہے اس میں انہیں محاسن نظر آئے۔ یہی وجہ ہے کہ ارباب علم ودانش کا ایک طبقہ بڑی تیزی سے آپ کی علمی شخصیت اور علمی کمالات کی تحقیق اور ریسرچ کی جانب بڑھ رہا ہے۔ برصغیر کی مرکزی جامعات کے علاوہ اب دینی مدارس میں بھی آپ کی بعض کتب کو شاملِ نصاب کرلیا گیا ہے۔ یہ سن کر آپ کو مسرت ہوگی کہ حکومت اتر پردیش جس کے تحت ایک ہزار سے زائد دینی مدارس بلا اختلاف مسلک مربوط ہیں اس کے نصاب کی تجدید راقم السطور کے قلم سے ۲۰۰۱ء میں ہوئی۔ اس نصاب کی تجدید راقم نے دو ورکشاپ لکھنؤ اور دہلی کے ذریعہ کی جس میں ہر مکتبۂ فکر کے علماء شریک ہوئے۔ اس ورکشاپ میں **فاضل عربی ادب** کے چھٹے پرچے "اصناف ادب" میں **قصیدہ تان رائعتان** کو بطورِ ٹیکسٹ شامل کیا گیا اور **فاضل معقولات** کے دوسرے پرچے "**طبیعات**" میں "ردِ فلسفۂ قدیم" کے تحت امام غزالی کی **تهافة الفلاسفة** کے ساتھ امام احمد رضا کی **الكلمة الملهمة** کو بھی جگہ دی گئی ہے اور یہ سب کچھ راقم السطور کی کوششوں سے ممکن ہوسکا ہے۔ **(فَأَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ)**

(ڈاکٹر غلام یحییٰ انجم، نصاب تعلیم برائے درجات عالیہ اتر پردیش، عربی فارسی بورڈ، ص: ۱۶۴، ۱۸۴۔ دہلی ۲۰۰۱ء)

برصغیر میں جس طرح امام اہلسنّت کی علمی ودینی خدمات کا اعتراف ہورہا ہے اس سے اہلِ دانش وبینش بے خبر نہیں ہیں۔ خوش آئند بات یہ ہے کہ عرب جامعات میں بھی آپ کی عبقری شخصیت پر بحث وتمحیث کا سلسلہ شروع ہو چکا ہے۔ ابھی ماضی قریب میں ہی عربی زبان وادب کے ایک استاذ شیخ رزق مرسی ابوالعباس جامعہ ازہر کی زیرِ نگرانی امام احمد رضا کے علمی کارناموں کے تعلق سے ایک مقالہ جمع ہوا ہے جس کا عنوان ہے: "**الشيخ احمد رضا خان البريلوى. شاعراً عربياً**" (۱)۔ اس مقالہ میں مقالہ نگار نے اعتراف کیا ہے کہ عربی زبان وادب میں نعتیہ شاعری جس شیریں لب ولہجہ اور پسندیدہ اسلوب میں مولانا احمد رضا خاں نے لکھی ہے، دوسرے

(۱) یہ مقالہ علامہ عبدالحکیم شرف قادری صاحب کے صاحبزادہ مولانا ڈاکٹر ممتاز احمد سدیدی الازہری نے لکھا تھا جس پر ان کو بسندِ ممتاز ایم۔فل کی سند عطا ہوئی۔ مؤسسة الشرف لاہور سے کتابی شکل میں شائع ہو چکا ہے۔ (وجاہت)

عجمی شعراء کے یہاں وہ مفقود ہے۔اس مقالہ کے نگران استاذ شیخ مرسی نے بھی آپ کی شاعرانہ عظمت کو خراجِ عقیدت پیش کرتے ہوئے لکھا ہے کہ ''لب ولہجہ کی متانت ، زبان و بیان کی چاشنی ، جذبہ کی فراوانی ، احساس کی ندرت سے ان کی شاعری پوری طرح مملو ہے انہوں نے اپنی شاعری میں ہمارے اجداد کے ورثہ کی بھرپور نمائندگی کی ہے اور قدیم شعراء کی روش سے سرِمو انحراف نہیں کیا ہے۔وہ لکھتے ہیں:

**"انـه احمد رضا خان شاعر محير، العقل مكتمل، والعاطفة جياشة، والاحساس عين فوارة، ولسانه طيع، الفاظه تاتيه مستملحة غير مستكرهة في اغلب الاحيان، متمسك غاية التمسك بتراث اجدادنا العرب مقتف اثر من سلف من الشعراء"**

(حازم محمد محفوظ، الکتاب التذکاری امام احمد رضا. ص:۶۱۔ القاہرہ، ۱۹۹۹ء)

پروفیسر محمد رجب بیومی جو مصر کے ادبی حلقوں کی مشہور شخصیت ہیں ان کی قلمی نگارشات اکثر جامعۃ الازھر کے ہفت روزہ میگزین ''صوت الازھر'' میں شائع ہوتی رہتی ہیں، منصورہ نامی شہر میں الازہر کی ایک برانچ **"كلية اللغة العربية"** کے سابق ڈین بھی رہ چکے ہیں، انہوں نے جامعہ ازہر میں مولانا احمد رضا پر کئے جانے والے تحقیقی مقالہ کا مطالعہ کرنے کے بعد فرطِ مسرت سے فرمایا:

''اس (مقالہ نگار) نے اہلِ عرب کے ایسے ورثہ پر مطلع کیا ہے جسے وہ اس سے پہلے نہیں جانتے تھے۔''

(ماہنامہ معارف رضا کراچی۔ ص:۱۰ جنوری ۲۰۰۱ء)

اسی طرح کئی ایک مصری ادباء اور اربابِ علم و دانش نے مولانا احمد رضا خاں قادری کی عربی شاعری اور نعتیہ قصائد پر کتب وجرائد میں اپنے زریں خیال کا اظہار کیا ہے۔ایک تحقیق کے مطابق آپ کے عربی اشعار متعدد کتابوں میں چارسو کی تعداد میں پائے جاتے ہیں جس کا بیشتر حصہ حمد خدا اور مدحِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر مشتمل ہے۔

اس طرح امام اہلسنت کی عربی زبان وادب میں خدمات پر جو دینی مدارس اور دنیا کی جامعات میں ریسرچ ہورہی ہیں وہ اس بات کی دلیل ہے کہ آپ کے علمی کارنامے اس قابل ہیں

کہ پوری دنیا کے اربابِ خرد کے سامنے پیش کیے جائیں۔ ڈاکٹر محمود حسین صاحب صدر شعبۂ عربی، بریلی کالج، روہیل کھنڈ یونیورسٹی کی یہ کاوش بھی اسی کا ایک حصہ ہے۔ یہ مقالہ ڈاکٹر موصوف نے مسلم یونیورسٹی میں ان دنوں تیار کرلیا تھا جب ہم بھی علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں ڈاکٹریٹ کر رہے تھے۔ موصوف نے اس موضوع کا انتخاب اس وقت کیا جب طلبا ایسے موضوعات کی طرف بمشکل تمام رغبت کا اظہار کیا کرتے تھے۔ عربی زبان وادب کے حوالے سے ڈاکٹر صاحب نے ایک صدی کی بکھری ہوئی تاریخ کے ملبے سے امام اہلسنت کی عربی زبان وادب کے حوالے سے مواد جس عرق ریزی اور حزم واحتیاط کے ساتھ جمع کیے ہیں وہ انہی کا حصہ ہے۔ اس عظیم اور بے مثال قلمی خدمت کے لئے پوری جماعت اہلسنّت کی طرف سے شکریہ کے مستحق ہیں اور ادارۂ تحقیقاتِ امام احمد رضا کراچی جس کا نصب العین ہی ہمہ دم مسلکِ اہلسنّت کی ترویج اور امام اہلسنت کی شخصیت پر ہونے والے کاموں کی نشر واشاعت اور ریسرچ اور تحقیق ہے۔ اس ادارہ نے اس کتاب کو شائع کرنے اور اسے عالمِ اسلام میں پھیلانے کا جو بیڑا اٹھایا ہے وہ کچھ کم اہمیت کا حامل نہیں۔ اس اہم کام پر ہم اس ادارہ کے اراکین ومعاونین اور جملہ ممبران کو مبارکباد دیتے ہیں اور امام اہلسنّت کے وہ جملہ معتقدین جو مسلک حق کی نشر واشاعت کا دعویٰ کرتے ہیں ان سے درخواست کرتے ہیں کہ اشاعتی امور میں ادارۂ تحقیقاتِ امام احمد رضا کراچی کی کارکردگی کو اپنے لئے مشعلِ راہ بنائیں۔

ٹھیک ہو نامِ رضا، تم پہ کروڑوں درود　　　کام وہ لے لیجئے تم کو جو راضی کرے

آمین بجاہ حبیبه سید المرسلین وصلی اللہ تعالیٰ علی خیر خلقه سیدنا محمد وآله وصحبه وحزبه اجمعین

غلام یحییٰ انجم

یکم رمضان المبارک ۱۴۲۵ھ

۱۶را کتوبر ۲۰۰۴ء

# مولانا احمد رضا خاں کی عربی زبان وادب میں خدمات۔ایک جائزہ

از قلم: ڈاکٹر عبد النعیم عزیزی، بریلی شریف

امام احمد رضا فاضل بریلوی (م ۱۹۲۱ء) کی شخصیت محتاجِ تعارف نہیں۔آج نہ صرف عرب وعجم بلکہ یورپ وامریکہ کے دانش کدوں میں بھی ان کے نام اور علمی کارناموں کی دھوم ہے۔امام احمد رضا نے ستر مجرد نقلی وعقلی علوم وفنون پر ہزار سے زائد کتب ورسائل تصنیف فرما کر دینی ودنیوی علوم وفنون کے جہان کو مالامال اور نہال کر دیا ہے۔

امام احمد رضا جہاں ایک عظیم فقیہ ومفتی، محدث ومفسر تھے نیز عمرانی، معاشی، سائنسی اور ریاضیاتی علوم وفنون پر حاوی تھے، وہیں وہ اردو، فارسی اور عربی زبان وادب پر بھی یکساں عبور رکھتے تھے۔عربی زبان وادب میں ان کی مہارت کا تو یہ عالم تھا کہ ان کی عربی تحریروں کو دیکھ کر اہلِ عرب کو یقین ہی نہیں آتا تھا کہ یہ کسی ہندی نژاد عالم یا ادیب کی تحریر ہے۔

آج امام احمد رضا کے دینی علوم کے ساتھ ساتھ ان کی عربی شاعری اور نثر نگاری کی طرف دنیا کی قدیم اور عظیم عربی یونیورسٹی جامعہ ازھر، مصر کے اساتذہ بھی متوجہ ہیں۔کئی سال قبل الاستاذ حازم محمد احمد عبدالرحیم المحفوظ **(بکلیة اللّغات والترجمة، جامعة الازهر الشريف، القاهره، مصر)** امام احمد رضا کے کئی سو (۱۰۰) عربی اشعار ان کی مختلف تصانیف سے یکجا کر کے عربی دیوان بنام ''بساتین الغفران'' مرتب کر چکے ہیں۔اسی جامعہ کے ایک اور استاذ، امام کے دیوان ''حدائقِ بخشش'' کے اردو کلام کا منظوم عربی ترجمہ بھی کر رہے ہیں (۱)۔ایک پاکستان اسکالر مولانا ممتاز احمد سدیدی (لاہور) جامعہ ازھر سے امام احمد رضا کے عربی شاعری پر بعنوان **"الشيخ احمد رضا خان البريلوى الهندى۔ شاعراً عربياً"** ایم۔فل (M.Phil) کی

(۱) حدائقِ بخشش حصہ اول ودوم کا منثور ترجمہ دکتور حازم المحفوظ نے کیا اور اس کو نظم میں جامعہ ازھر کے نامور استاذ الاستاذ الدکتور حسین مجیب مصری مرحوم نے کیا، جو مصر ہی سے ''صفوة المديح'' (۲۰۰۱ء) کے نام سے شائع ہوا۔(وجاہت)

ڈگری بھی حاصل کر چکے ہیں۔ پاکستان کے ایک اور پروفیسر ڈاکٹر محمد اسحٰق قریشی نے امام احمد رضا کی عربی شاعری پر مقالہ بھی لکھا ہے۔ لیکن اگر تحقیق و تاریخ کی روشنی میں دیکھا جائے تو ان حضرات سے قبل ''امام احمد رضا کی عربی زبان وادب پر خدمات'' کا جائزہ بریلی ہی سے لیا گیا ہے اور بریلی کے وہ اسکالر ہیں ڈاکٹر محمود حسین صاحب، لکچرار شعبۂ عربی، بریلی کالج، بریلی۔ آپ نے تقریباً ۱۲، ۱۳ ر سال قبل ''امام احمد رضا کی عربی شاعری'' پر ایک مبسوط و وقیع مقالہ لکھا جس میں امام احمد رضا کی عربی شاعری کا ادبی و فنی جائزہ بہت ہی ناقدانہ انداز میں لیا گیا ہے اور اس مقالہ سے بھی قبل آپ نے (ڈاکٹر محمود حسین صاحب نے) ۱۹۹۰ء میں دنیا کی مانی ہوئی یونیورسٹی علیگڑھ مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ، سے ''امام احمد رضا کی عربی زبان وادب میں خدمات'' پر دقیع مقالہ رقم فرما کر ایم فِل (M.Phil) کی ڈگری حاصل کی۔

یہ الگ بات ہے کہ ڈاکٹر محمود حسین صاحب نے اس کی پبلی سٹی (تشہیر) نہیں کی اور کسی وجہ سے ان کا یہ خصوصی مقالہ منصۂ شہود پر نہ آ سکا لیکن بقول امام احمد رضا

اے رضاؔ ہر کام کا ایک وقت ہے : دل کو بھی آرام ہو ہی جائے گا

اب کام کے منظرِ عام پر آنے کا وقت آ گیا اور یہ حقیقت اب عیاں ہو جائے گی کہ یونیورسٹی کی سطح پر امام کی عربی دانی پر تخصص و تحقیق کی اولیت کا سہرا ڈاکٹر محمود حسین صاحب ہی کے سر ہے۔

ڈاکٹر محمود حسین صاحب کا زیرِ نظر مقالہ ''مولانا احمد رضا خاں کی عربی زبان وادب میں خدمات'' (جو کتابی شکل میں زیرِ طبع ہے) کو مندرجہ ذیل ابواب میں تقسیم کیا ہے:

باب اول: ہندوستان میں عربی زبان وادب کا ارتقاء

باب دوم: امام احمد رضا شخصیت کے آئینے میں۔

باب سوم: امام احمد رضا۔ ان کے ہم عصر علماء

باب چہارم: امام احمد رضا۔ علم و فن کی دنیا میں۔

باب پنجم: امام احمد رضا۔ ہندوستان میں زبان وادب کا عبقری

باب ششم: امام احمد رضا۔ تصنیفات ونوادرات کی روشنی میں۔

ابتداء ہی میں ہر باب کا مختصر تعارف بھی دے دیا گیا ہے۔ اس سے قاری کو پوری کتاب کے مطالعہ کی دلچسپی بڑھ جاتی ہے۔

مقدمہ بہت زوردار ہے۔ ڈاکٹر محمود حسین صاحب نے حقائق وشواہد اور امام احمد رضا کے مخالفین ومعاندین کے اعترافات نیز عالمی سطح پر ان پر تخصص وتحقیق کے انجام دیئے جانے والے امور کی روشنی میں امام کی عبقریت ثابت کردی ہے اور اس طرح ان کے حاسدین ومخالفین کے بچھائے ہوئے کذب بیانی اور غلط فہمی کے دام خود بخود کٹ کر رہ جاتے ہیں۔

باب اول میں ہندوستان میں عربی زبان کے ارتقاء کا اجمالی جائزہ پیش کیا گیا ہے جو بہت ہی جامع ہے۔ یہ جائزہ محمد بن قاسم کے فتحِ سندھ سے لے کر غزنوی عہد، غوری عہد، غلام خاندان، خلجی خاندان، خاندانِ تغلق کے سلاطین، سید ولودھی وسوری سلاطین۔ یہاں تک کہ مغلیہ عہدِ حکومت تک کا جامع جائزہ پیش کیا گیا ہے۔ سلطنتِ مغلیہ کے زوال کے بعد علاقۂ روہیل کھنڈ، مرادآباد، امروہہ، رام پور، بدایوں، بریلی وغیرہ کے ان علماء کی فہرست بھی دی ہے جو علوم دینیہ میں مہارت رکھنے کے باوصف عربی زبان وادب پر بھی دسترس رکھتے تھے۔

اخیر میں یہ وضاحت بھی کردی ہے کہ خانوادۂ رضا سے عربی زبان وادب کو بڑا فروغ حاصل ہوا۔

بریلی کی مختصر تاریخ بھی بہت محققانہ ہے۔ مہا بھارت کے عہد میں پانچال سلطنت سے لے کر مسلم سلاطین، پھر روہیلہ سردار حافظ رحمت خاں شہید وغیرہ کے عہد کے بریلی کا اچھا جائزہ پیش کیا ہے۔

بریلی کو نئی شکل میں بسانے کا کام "بریلی دیو"، "بانس دیو" نے ہی کیا ہے اسی لئے پہلے اسے بانس بریلی کہا جاتا رہا اور اب بھی بہت سے لوگ اسے "بانس بریلی" ہی کہتے ہیں۔

باب دوم تا چہارم میں امام احمد رضا کے آباء واجداد، حیات وشخصیت، علوم وفنون، علم و

فضل، اساتذہ، مشائخ، خلفاء، تلامذہ، اولاد امجاد وغیرہ کا اچھا تذکرہ پیش کیا گیا ہے۔

خاصے کا باب، باب پنجم ہے یعنی ''امام احمد رضا۔ ہندوستان میں عربی زبان وادب کا عبقری۔''

امام احمد رضا نے مختلف علوم وفنون پر زبانِ عربی میں جو کتابیں لکھی ہیں اور جن کی تعداد ڈاکٹر صاحب نے ۲۹۱ بتائی ہے۔ ان کے علاوہ ان کے فتاویٰ اور دیگر کتب ورسائل میں بھی عربی عبارات موجود ہیں۔ اگر ان سب کو بھی یکجا کر لیا جائے تو امام کی تصانیف کا ۱/۳ حصہ عربی پر ہی مشتمل ہوگا۔ امام احمد رضا کے دیوان ''حدائقِ بخشش'' ہر سہ حصص کے علاوہ بھی ان کے عربی کلام متعدد تصانیف میں بکھرے پڑے ہیں۔ اگر امام کی نثری تحریروں اور منظومات کو یکجا کر لیا جائے تو کمیت اور کیفیت کے اعتبار سے وہ دنیا کے مشاہیر عربی داں حضرات کے کارناموں سے کسی بھی طور کم نہیں اتریں گے۔

اس باب میں ڈاکٹر محمود صاحب نے امام کی تصانیف بالخصوص ''الدولۃ المکیہ'' اور ''کفل الفقیہ الفاہم'' وغیرہ کا بھی نثری جائزہ پیش کیا ہے۔ مکاتیب اور خطبات کے حوالے سے بھی امام احمد رضا کی عربی نثر نگاری اور انشاء پردازی کا جائزہ پیش کیا ہے۔

امام احمد رضا کی جن تصانیف سے ڈاکٹر صاحب موصوف نے عربی اشعار یکجا کیے ہیں۔ ان کے حوالے بھی دیے ہیں اور اس طرح امام کے حمد و مناجات، نعت ومنقبت، قصائد اور تاریخ گوئی وغیرہ کا فاضلانہ ادبی وفنی جائزہ پیش کر کے امام کو عربی زبان وادب کا عبقری ثابت کیا ہے اور ان کے مقام ومرتبہ کا دیانت دارانہ محاکمہ کیا ہے۔

ڈاکٹر صاحب موصوف نے امام کے عربی اشعار کا اردو ترجمہ بھی بہت ادبی انداز میں پیش کیا ہے۔ چند نمونے ملاحظہ کیجیے:

﴿۱﴾ رسول اللّٰہ انت المستجارُ
ولا أخشی الاعادی کیف جاروا
بفضلک ان تجی ان عن قریب
تمزق کیدھم والقوم باروا

ترجمہ: ''یارسول اللہ! آپ آماجگاہ ہیں چنانچہ دشمنوں سے ذرہ برابر بھی خائف نہیں کہ وہ کس طرح ظلم وستم کریں، مجھے آپ کے فضل وانعام سے توقع ہے، آکر جلد ہی دشمنوں کے مکروفریب کے دام کو چاک فرمادیں گے اور دشمنوں کا گروہ تباہ ہو جائے گا۔''

﴿۲﴾ حکیم اجمل خاں کے والد ماجد حکیم محمود خاں کے انتقال پر درج ذیل اشعار کہے جو آج بھی پتھر پر کندہ ہیں جو حکیم صاحب کے سرہانے لگا ہوا ہے۔

بکت العیون اما ترید جموداً
ابکت شریفاً صادقاً محموداً
أسفت لفقدا لطب عصر قوامه
فاست وهل باسا تحس فقيداً
املت على مثواه يوم معاده
قبر الذى فى الطّبّ مات حميداً

ترجمہ: ''آنکھوں نے آنسو بہائے۔ کیا آنکھوں نے اشک رواں سے بھڑنے کا ارادہ کرلیا ہے؟ کیا شریف، صادق اور محمود پر گریاں ہیں۔

(حکیم محمود خاں کے جد امجد اور والد ماجد کے اسماء بالترتیب حکیم شریف خاں اور حکیم صادق علی خاں تھے، اس شعر میں تینوں کو بالترتیب لکھا گیا ہے۔)

آنکھیں غمگین ہیں، کیونکہ طب نے اپنے مایۂ صحت کا سہارا کھودیا ہے۔ آنکھوں سے اشک جاری ہیں۔ کیا ہم سے رحلت کر کے گم ہو جانے والے پر آنکھوں کو کسی عذاب کے خطرہ کا احساس ہے۔ حکیم کی رحلت کے وقت آنکھوں نے ان کی قبر پر برجستہ تحریر کرایا، یہ اس کی قبر ہے جس نے فنِ طب میں اعلیٰ زندگی بسر کی اور بعد رحلت قرار پایا۔''

باب ششم میں ڈاکٹر محمود حسین صاحب نے امام احمد رضا کی ۲۹۱ تصانیف کے اسماء ان کے تعارف کے ساتھ پیش کئے ہیں۔

زیرِ نظر مقالہ رضویات میں ایک اہم اضافہ ہے۔ مولائے کریم اسے شرفِ قبول عطا فرمائے اور ڈاکٹر صاحب موصوف کو صحت وعافیت کے ساتھ عمر طویل۔ آمین!! بجاہِ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم

# مقدمہ

ہندوستان میں عربی زبان کی نشر واشاعت کا سلسلہ یہاں مسلمان فاتحین کی آمد ہی سے شروع ہو چکا تھا، ایسے ایسے جید علماء ودانشور پیدا ہوئے، جنہوں نے ایسی خدمات انجام دیں، جس کے سبب یہ اعتراف کیا جانے لگا کہ'' قرآن اترا عربوں میں' پڑھا مصریوں نے، سمجھا ھندیوں نے'' اس مقولہ کی صداقت کہاں تک ہے، اس سلسلہ میں کچھ نہیں کہا جاسکتا۔ البتہ اتنا مسلّم ہے کہ لسان الفردوس عربِی مبین میں نازل شدہ قرآن مقدس کی تشریح وتوجیہ جتنی ہندوستان میں کی گئی شاید اور کہیں نہیں کی گئی۔

ہندوستان کے ہر عہد حکومت میں کچھ نہ کچھ ایسے علماء رہے، جن کی عبقریت دانشوروں کے درمیان مسلّم رہی۔ حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی (م ۱۱۷۶ھ) حضرت شاہ عبدالحق محدث دہلوی (م ۹۹۹ء) حضرت شاہ عبدالعزیز دہلوی (م ۱۲۳۹ھ) علیہم الرحمۃ والرضوان۔ یہ وہ نابغۂ روزگار شخصیات ہیں جن کی علمی خوبیوں اور کمالات کا خطبہ آج بھی پڑھا جارہا ہے۔ اس کے علاوہ علماء فرنگی محل، علمائے بدایوں، علمائے خیرآباد، علمائے بلگرام اور علمائے بریلی نے عربی زبان وادب اور دیگر علوم وفنون میں جو خدمات انجام دی ہیں وہ بھی ہندوستان کی تاریخ میں ایک زریں باب کا درجہ رکھتی ہیں۔

جن ارباب علم وفضل نے عربی زبان وادب کو بطور خاص اپنی دلچسپی کا میدان قرار دیا اور اپنی صلاحیتیں صرف کر کے افکار وخیالات کو حیطۂ تحریر میں لائے ان کی بھی ایک لمبی فہرست ہے، جن میں بطور خاص حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی (م ۱۱۷۶ھ/۱۷۶۲ء) علامہ فضل حق خیرآبادی (م ۱۲۷۸ھ)، وصی احمد محدث سورتی (م ۱۳۳۴ھ/۱۹۱۶ء)، مولانا ارشاد حسین رامپوری (م ۱۳۱۱ھ)، مولانا عبدالحق رائے بریلوی، مولانا فیض الحسن سہارنپوری (م ۱۳۰۴ھ) اور مولانا عبدالعزیز میمن وغیرہ کا نام نامی اسم گرامی لیا جاسکتا ہے۔

امام احمد رضا خان بریلوی چودھویں صدی ہجری کی وہ مسلم الثبوت، بے مثال شخصیت ہے، جس کی پوری صدی میں کوئی مثال زندگی کے کسی گوشہ اور شعبہ میں نہیں ملتی۔ عربی زبان و ادب کو ان کے زبان وقلم سے جو جلا ملی ہے اس سے کوئی فرد بشر انکار نہیں کرسکتا۔ ہندوستان کی تاریخ میں امام احمد رضا کے سوا ایسا کوئی شخص گویا نظر نہیں آتا جس کی نظر تمام علوم وفنون پر یکساں محیط ہو۔ مذکورۃ الصدر شخصیات کی زندگی کا مطالعہ کیا جائے تو اندازہ ہوگا کہ کسی نے حدیث کے ذریعہ عربی زبان وادب کی خدمات کی، کسی نے سیاسی طور پر اسے استعمال کیا، کسی نے اس زبان کو سوانحی انداز میں پیش کیا، کسی نے اس صلاحیت کا اظہار شاعرانہ لب ولہجہ میں کیا اور کسی نے اسے تحقیق کا معیار بخشا اور اس حیثیت سے یہ حضرات عربی زبان کے ماہرین میں سے تسلیم کیے گئے مگر اس کے برعکس جب ہم مولانا احمد رضا خاں کی شخصیت کا جائزہ لیتے ہیں اور ان کی زندگی کا مطالعہ کرتے ہیں تو بیک وقت ساٹھ علوم میں ان کی مہارت تسلیم کی جاتی ہے اور چھوٹی بڑی ہزار تصانیف میں عربی، فارسی اور اردو کے جامہ میں ان علوم سے متعلق افکار وخیالات ملبوس نظر آتے ہیں۔ قرآن فہمی، حدیث دانی، فقہی بصیرت، الغرض علوم نقلیہ میں مہارت تامہ حاصل ہونے کے ساتھ ساتھ علم کیمیا، حیوانات، طبیعیات، ریاضی، ہیئت، نجوم، ارضیات، علم صوتیات، علم توقیت، علم طب، علم الأدویہ، علم معاشیات، علم اقتصادیات، علم تجارت، علم شماریات، علم جغرافیہ، علم سیاسیات، علم معدنیات، علم اخلاقیات، علم بین الاقوامی امور، منطق، فلسفہ جیسے سائنس کے بیشتر علوم میں خواہ تجرباتی ہوں یا فکری ان کی صلاحیت مسلّم ہے، جب کہ ان کی زندگی کا مقصد اصلاح عقائد فاسدہ اور فتویٰ نویسی کے علاوہ کچھ نہ تھا جس کا اعتراف خود انہوں نے اپنی زبان وقلم سے کیا ہے:

> ''فقیر کے یہاں علاوہ دیگر مشاغل کثیرہ دینیہ کے کار فتویٰ اس درجہ وافر ہے کہ دس مفتیوں کے کام سے زائد ہے۔ بریلی شہر و دیگر بلاد و امصار جملہ رفقاء ہندوستان، بنگال و پنجاب، ملیبار، برما، ارکان چین وغزنی، امریکہ، افریقہ حتیٰ کہ سرکار حرمین محترمین سے استفتا آتے ہیں اور ایک وقت میں پانچ پانچ سو جمع ہو جاتے ہیں۔

عقیدت مندوں کی بھیڑ، دعا وتعویذ لینے والوں کا ہجوم، مسائل شرعیہ پوچھنے والوں کا جمگھٹ اس پر مستزاد تھا۔ اس سادہ زندگی گزارنے والے فقیر منش نے تنہا وہ سب کچھ کر کے دکھا دیا جسے کرنے کیلئے آج منظم اکیڈمیوں کی ضرورت ہے۔

امام احمد رضا علوم وفنون کے اعتبار سے کس بلندی پر فائز تھے۔ اس کا اندازہ نہیں لگایا جا سکتا، اسی طرح ان کے کتنے مخالفین تھے اس کی بھی کوئی تعداد نہیں پیش کی جا سکتی حد تو یہ ہے کہ اکثر مؤرخین نے ان کی عبقری شخصیت کو نظرانداز کر دیا، ذاتی اور مسلکی اختلافات کے سلسلے جب دراز ہوتے ہیں تو بہت سارے حقائق بھی نظروں سے اوجھل ہو جاتے ہیں۔ مخالفین اپنی جگہ لیکن حقائق اور وہ بھی علمی وادبی، واشگاف ہو ہی جاتے ہیں۔

امام احمد رضا کی عبقری شخصیت کو بعض مورخین نے ایسا توڑ مروڑ کر پیش کر دیا جس سے ان کی علمی جلالت وقدر کا اندازہ لگانا کسی قدر مشکل ہو جاتا ہے۔ لیکن اس مخالفت کے باوجود بعض ارباب علم ودانش ان کی صلاحیت کا اعتراف کئے بغیر نہ رہ سکے۔

☆............مولانا ابوالاعلیٰ مودودی (بانی جماعت اسلامی)

☆............مولانا عبدالحیٔ رائے بریلوی

☆............مولانا علی میاں ندوی

☆............مولانا اشرف علی تھانوی

☆............مولانا محمد الیاس (بانی تبلیغی جماعت)

☆............حکیم محمد سعید دہلوی

☆............مولانا ابوالکلام آزاد

☆............مولانا شاہ معین الدین ندوی (ناظم دارالمصنفین اعظم گڑھ)

☆............علامہ اقبال (شاعر مشرق)

☆............آنرایبل لیفٹیننٹ کرنل ڈاکٹر ضیاء الدین، سابق وائس چانسلر، مسلم یونیورسٹی، علیگڑھ

☆............پروفیسر حاکم علی۔

جیسے دانشوروں نے بھی ان کی صلاحیت وعلمی خدمات کے اعتراف کے صلے میں کلمات تحسین سے نوازا ہے۔

امام احمد رضا کی یہ صلاحیت خداداد تھی۔ انہوں نے صرف اپنے والد ماجد مولانا نقی علی خاں (م ۱۲۹۷ھ/ ۱۸۸۰ھ) کی آغوش تربیت میں کچھ کتابیں پڑھیں تھیں، اس کے علاوہ مرزا غلام قادر بیگ (م ۱۳۳۶ھ)، مولانا عبدالحئ رامپوری (م ۱۲۹۷ھ) اور مولانا ابوالحسین نوری مارہروی (م ۱۳۲۴ھ/ ۱۹۰۶ء) کی خدمت میں انہوں نے زانوئے تلمذ تہہ کیا تھا، یہی چندان کے اساتذہ تھے جن کی تربیت نے انہیں اس طرح نکھار دیا کہ عرب وعجم کے علماء ان کے نور علم سے مستنیر ہونے لگے۔ عبقری ہوتو ایسا کہ عرب وعجم میں جس کے علم کا سکہ چلے، ہندوستان میں جن لوگوں نے آپ سے کسب فیض کیا ان میں مدارس کے اساتذہ سے لیکر یونیورسٹی کے ارباب علم و فضل تک شامل ہیں، ان کی فہرست تو پیش کرنی مشکل ہے، البتہ عرب وعجم کے جن علماء کو انہوں نے فیضیاب فرما کر اجازات سے نوازا ہے، ان کی تفصیل کچھ اس طرح ہے:

- ........شیخ صالح کمال مکی م-۱۳۲۵ھ/ ۱۹۰۶ء
- ........سید اسمٰعیل خلیل مکی م-۱۳۳۹ھ/ ۱۹۱۹ء
- ........سید مصطفٰی خلیل مکی م-۱۳۳۹ھ/ ۱۹۲۰ء
- ........شیخ احمد خضراوی مکی، م-۱۳۳۶ھ/ ۱۹۰۶ء
- ........شیخ عبدالقادر کردی مکی، م-۱۳۴۶ھ/ ۱۹۲۷ء
- ........شیخ فرید مکی م-۱۳۳۵ھ/ ۱۹۱۶ء
- ........مولانا حامد رضا خاں م-۱۳۶۲/ ۱۹۴۳ء
- ........مولانا سید عبدالسلام م-۱۳۹۳ھ/ ۱۹۴۴ء
- ........مولانا عبدالعلیم میرٹھی م-۱۳۷۳ھ/ ۱۹۵۳ء
- ........سید دیدار علی الوری م-۱۳۵۲ھ/ ۱۹۳۳ء
- ........مولانا سید نعیم الدین مراد آبادی م-۱۳۶۸ھ/ ۱۹۴۸ء

✿ ......... مولانا محمد امجد علی اعظمی م-۱۳۶۸ھ/ ۱۹۴۸ء

✿ ......... مولانا سید سلیمان اشرف بہاری م-۱۳۶۸ھ/ ۱۹۴۸ء وغیرہ۔

رشد و ہدایت کی مشغولیت بھی اپنی جگہ مسلم تھی۔ اسلام کی نشر و اشاعت زبان و قلم سے ہی زندگی کا مطمح نظر تھا، سیکڑوں لوگوں نے اسلام قبول کیا اور ہزاروں بھٹکے ہوئے لوگوں کو اسلام کی راہ صداقت پر لا کھڑا کیا۔ آپ متعدد سلاسل میں مرید بھی کرتے اور سند خلافت بھی عطا کرتے، اور یہ دولتِ بے بہا آپ کو ہندوستان کی عظیم خانقاہ مارہرہ مطہرہ کی سرزمین سے حضرت مولانا سید آلِ رسول احمدی اور حضرت مولانا ابوالحسن نوری رحمۃ اللہ علیہما کی درگاہ سے حاصل ہوئی تھی۔ یہ ان کے مرشد اعلیٰ کا کرم ہے کہ انہوں نے کئی لاکھ لوگوں کو سلسلۂ قادریہ میں شامل کیا اور عرب وعجم کے متعدد جید علماء کو اپنے ہاتھ سے تحریر کر کے سند خلافت مرحمت فرمائی، ان کی فہرست اپنے مقام پر پیش کی جائے گی۔

امام احمد رضا کے علم وفن پر دبیز پردہ ڈالنے کی مخالفین نے حد درجہ کوشش کی مگر انہیں اپنی منہ کی کھانی پڑی، اس میں وہ ناکام ہی رہے۔ علم وفضل کے آفتاب کی تابانیوں کو کوئی روک نہ سکا جو کھلے ذہن ودماغ کے لوگ تھے ان کے علم وفضل کی کرنوں نے ان کے اذہان وقلوب کو منور کر ہی ڈالا جو لوگ مولانا احمد رضا کے نور علم سے مستنیر ہوئے اور اپنی کتب ورسائل کی روشنی میں ان کی شخصیت کو پڑھا، اور سمجھا اور اس افہام وتفہیم میں اپنی زندگی کا ہر ہر لمحہ وقف کر دیا۔ ایسے لوگوں کی بھی ایک لمبی فہرست ہے جس میں عرب وعجم کے علماء یکساں طور پر شامل ہیں، کچھ تو امام احمد رضا ہی کی شخصیت کو مقصود زندگی سمجھ کر پڑھتے پڑھاتے ہیں ایسے لوگوں نے جو کچھ ان کی شخصیت کو سمجھا ہے اس کو انہوں نے اپنے افکار وخیالات کا درجہ دیکر قرطاس کی زینت بنایا ہے اور بڑی اہم مبسوط کتابیں لکھ کر رضا شناسی کا حق ادا کیا۔ مولانا ظفر الدین بہاری کی حیات اعلیٰ حضرت، مولانا بدر الدین کی سوانح اعلیٰ حضرت اور پروفیسر محمد مسعود احمد کی حیاتِ مولانا احمد رضا خاں کے علاوہ ماہنامہ قاری، دہلی ۱۹۸۹ء؛ المیزان، بمبئی ۱۹۷۶ء؛ حجاز جدید، دہلی ۱۹۸۹ء؛ ماہنامہ اشرفیہ،

مبارکپور کے امام احمد رضا کے حوالے سے خصوصی شماروں کے علاوہ انوارِ رضا پاکستان ۱۹۷۷ء، معارفِ رضا، کراچی، پاکستان (۱۹۸۱ء تا حال) کے سالنامے امام احمد رضا کی حیات وخدمات پر مشتمل وہ دستاویزات ہیں جن کی اہمیت اصحاب علم وفن میں مسلّم ہے۔ اس کے علاوہ اس پر ایک اندازہ کے مطابق ۵۰۰ رکتابیں ہیں جس میں مصنفین نے امام احمد رضا کے مختلف گوشوں پر خامہ فرسائی کی ہے۔ مجلات ورسائل کے چھوٹے چھوٹے خصوصی شمارے اس پر مستزاد ہیں۔ رضا شناسی کا یہ سلسلہ ادھر کچھ سالوں سے عالمی پیمانے پر ہونا شروع ہوگیا ہے، امریکہ، ہالینڈ، ہندوستان، پاکستان، بنگلہ دیش، انگلینڈ وغیرہ جیسے اہم ملکوں میں ان پر کام کیا جارہا ہے اوران سے متعلق اکیڈمیاں اور ریسرچ سینٹرز معرضِ وجود میں آچکے ہیں۔ ہندو پاک میں پچھلے چند سالوں میں بہت کچھ لوگوں نے خامہ فرسائی کی ہے لیکن امام احمد رضا کی عالمگیر شخصیت کو مدنظر رکھتے ہوئے ابھی بہت کچھ لکھنے کی ضرورت ہے۔ رضا شناسی کا یہ سلسلہ اپنی آب وتاب کے ساتھ جاری ہے، مدارس کی دنیا سے ہٹ کر ملک کی نامور یونیورسٹیوں اور کالجوں میں ان کی شخصیت کو سمجھنے اور پرکھنے کی کوشش کی جارہی ہے۔ یہ سلسلہ عرصہ سے جاری ہے، کچھ لوگوں نے تو ان کی زندگی کے بعض گوشوں کو عنوانِ تحقیق کے طور پر منتخب کیا اور شبانہ روز جدوجہد کر کے اپنے محققانہ افکار کو کتابی شکل دے سکے جس کے اعتراف میں انہیں یونیورسٹی نے ڈاکٹر آف فلاسفی کی سند عطا کی، ایسے لوگوں میں سے ڈاکٹر حسن رضا خان اعظمی کا نام نامی اوّلیت کا حامل ہے۔ موصوف نے فاضل بریلوی کی فقہی بصیرت پر اپنا تحقیقی وعلمی مقالہ ۱۹۷۹ء میں پٹنہ یونیورسٹی میں پیش کیا تھا جس پر ڈاکٹر صاحب کو پی۔ایچ۔ڈی کی ڈگری عطا کی گئی۔ یہ مقالہ ۱۹۸۱ء میں اسلامک پبلی کیشن سینٹر پٹنہ نے شائع کیا۔ اس کے علاوہ بہت سے علم وفن کے رسیا ابھی امام احمد رضا کی تحقیق وجستجو میں لگے ہوئے ہیں ایسے لوگوں میں یونیورسٹیوں کے ریسرچ اسکالر کے علاوہ پروفیسران بھی شامل ہیں، میری معلومات کے مطابق اس وقت جہاں جہاں ان کی شخصیت پر تحقیقی کام ہو چکا ہے اس کی قدرے تفصیل اس طرح ہے:

| نمبر | نام اسکالر | عنوان | نگران | یونیورسٹی | تاریخ منظوری |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | ڈاکٹر حسن رضا خاں | فقیہ اسلام | ڈاکٹر اطہر شیر | پٹنہ یونیورسٹی، انڈیا | 1979ء |
| 2 | ڈاکٹر مسز اوشیا سانیال | Devotional Islam and Politics in British India (Ahmad Raza Khan Bareilvi and his Movement 1870-1920) | | کولمبیا یونیورسٹی، نیویارک | 1990ء |
| 3 | ڈاکٹر سید جمیل الدین (جمیل راٹھوی) | اعلیٰ حضرت محمد امام احمد رضا خاں اور ان کی نعت گوئی | | ڈاکٹر ہری سنگھ گورونیشن یونیورسٹی ساگر، ایم۔پی۔ انڈیا | 27-3-1992 |
| 4 | ڈاکٹر محمد امام الدین (جوہر شفیع آبادی) | حضرت رضا بریلوی بحیثیت شاعر نعت | ڈاکٹر فاروق احمد صدیقی | بہار یونیورسٹی، مظفر پور، انڈیا | 31-12-1992 |
| 5 | ڈاکٹر طیب علی رضا انصاری | امام احمد رضا خاں...... حیات وکارنامے | ڈاکٹر قمر جہاں | ہندو یونیورسٹی، بنارس، انڈیا | 1993ء |
| 6 | پروفیسر ڈاکٹر مجید اللہ قادری | کنز الایمان اور دیگر معروف اردو تراجم کا تقابلی جائزہ | پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد | جامعہ کراچی، پاکستان | 6-11-1993 |
| 7 | پروفیسر ڈاکٹر حافظ عبد الباری صدیقی | امام احمد رضا بریلوی کے حالات، افکار اور اصلاحی کارنامے (سندھی) | پروفیسر ڈاکٹر مدد علی قادری | سندھ یونیورسٹی، جامشورو، پاکستان۔ | 1993ء |
| 8 | ڈاکٹر عبد النعیم عزیزی | اردو نعت گوئی اور فاضل بریلوی | پروفیسر زیڈ۔ ایچ۔ وسیم | روہیل کھنڈ یونیورسٹی، بریلی، انڈیا | 1994ء |
| 9 | ڈاکٹر سراج احمد بستوی | مولانا احمد رضا خاں بریلوی کی نعتیہ شاعری | پروفیسر سید ابو الحسنات حقی | کانپور یونیورسٹی، انڈیا | 10-3-1995 |

| 10 | مولانا ڈاکٹر امجد رضا قادری | امام احمد رضا کی فکری تنقیدیں | پروفیسر ڈاکٹر طلحٰہ برق رضوی | ویر کنور سنگھ یونیورسٹی، آرہ، بہار، انڈیا | 8-12-1998 |
|---|---|---|---|---|---|
| 11 | پروفیسر ڈاکٹر محمد انور خاں | مولانا احمد رضا بریلوی کی فقہی خدمات | پروفیسر ڈاکٹر ایس۔ ایم سعید | سندھ یونیورسٹی، جامشورو، پاکستان | 1998ء |
| 12 | ڈاکٹر رضا الرحمٰن عاکف سنبھلی | روہیل کھنڈ کے نثری ارتقا میں مولانا امام احمد رضا خاں کا حصہ | ڈاکٹر محمد سیادت نقوی | روہیل کھنڈ، بریلی، انڈیا | 26-8-2003 |
| 13 | مولانا ڈاکٹر غلام مصطفیٰ نجم القادری | امام احمد رضا کا تصورِ عشق | ڈاکٹر جہاں آرا بیگم | میسور یونیورسٹی، انڈیا | 2002ء |
| 14 | ڈاکٹر غلام غوث قادری | امام احمد رضا کی انشاء پردازی | پروفیسر منظر حسین | رانچی یونیورسٹی، بہار، انڈیا | 11-03-2003 |
| 15 | مسز ڈاکٹر تنظیم الفردوس | مولانا احمد رضا خاں کی نعتیہ شاعری کا تاریخی اور ادبی جائزہ | ڈاکٹر فرمان فتح پوری | جامعہ کراچی، پاکستان | 25-4-2004 |
| 16 | ڈاکٹر سید شاہد علی نورانی | الشیخ احمد رضا شاعراً عربیاً مع تدوین دیوانه العربی | ڈاکٹر ظہور احمد اظہر | پنجاب یونیورسٹی، لاہور، پاکستان | 15-4-2004 |
| 17 | مولانا ڈاکٹر غلام جابر شمس مصباحی | امام احمد رضا اور ان کے مکتوبات | ڈاکٹر فاروق احمد صدیقی | بی۔ آر۔ امبیڈکر، بہار یونیورسٹی، مظفر پور، انڈیا | 20-12-2004 |

(معارف رضا سالنامہ ۲۰۰۵ء)

مسلم یونیورسٹی علیگڑھ علم وتحقیق کا گہوارہ رہی ہے۔ یہاں علوم وفنون کی مختلف اصناف سخن پر تحقیقی مقالے سپرد قلم ہوتے رہے، ساتھ ہی ساتھ اہم علمی وادبی شخصیتوں پر بھی ریسرچ کا کام کرایا جاتا رہا ہے۔

عربی زبان وادب اور اسلامیات کے دائرے میں اس بات کا بھی یہاں لحاظ پایا جاتا ہے کہ جہاں اسلامی دنیا کی معروف شخصیتوں کو زیر بحث لایا گیا، وہاں ہندی نژاد علماء اور ان کی علمی وادبی کاوشوں کو خصوصیت سے اجاگر کرنے کی کوشش کی گئی، لیکن ایسا محسوس ہوتا ہے کہ بعض ہندی نژاد شخصیتیں جو اپنا عالمی مقام ومرتبہ بھی رکھتی ہیں، ہنوز تحقیق کی سطح پر متعارف نہیں کرائی جاسکی ہیں، تحقیق کے نقطہء نظر سے دیکھا جائے تو اسلامی علوم وفنون کے ضمن میں ہندوستان اور ہندوستانی علماء وفضلاء کی زندگی اور علمی کارناموں کا جائزہ ایک مرکزیت اختیار کرلیتا ہے۔ خصوصیت سے عربی زبان وادب میں سبک ہندی کی معنویت سے کون انکار کرسکتا ہے۔

مذکورہ مرکزیت اور معنویت کا لحاظ کرتے ہوئے کسی نابغۂ روزگار ہندی عالم کے حیات اور علمی کارناموں کو تحقیق کی سطح پر اجاگر کرنے کی سعی یقیناً کارآمد چیز سمجھی جائے گی۔

یہ میرے لئے بڑے فخر وانبساط کی بات ہے کہ مجھے شعبۂ عربی کی طرف سے مولانا احمد رضا کی شخصیت کے اس پہلو پر کام کرنے کی ذمہ داری سپرد کی گئی جس میں عربی زبان وادب کا حصہ شامل ہے میں اس مقصد میں کس طرح کامیاب ہوسکا اور کن کن حضرات کی کاوشیں میری حوصلہ افزائی کرتی رہیں، اس کا ذکر یہاں مناسب نہیں، مختصر یہ کہ ۲۴ر فروری ۱۹۸۸ء کو **Contribution of Rohilkhand to Arabic Language & Literature,** کے تحقیقی موضوع پر پی۔ ایچ۔ ڈی میں داخلہ ہوا، جبکہ ماسٹر آف فلاسفی کے لئے **Maulana Ahmad Raza Khan's Contribution to Arabic Language and Literature** کا موضوع طے پایا جس کی نگرانی کے لئے استاد محترم ڈاکٹر عبدالباری صاحب کو میرے لیے منتخب کیا گیا۔ یہ مسلّم ہے کہ استاد محترم

ملک کے دوسرے دانشوروں کی طرح امام احمد رضا خاں کی علمی جلالت کے معترف ومداح ہیں اور ان کی یہی وہ علم دوستی ہے کہ میں مختصر سی مدت میں یہ مقالہ موصوف کی زیرنگرانی کے باعث پیش کرنے کے قابل ہوسکا۔ اگر محترم نگراں اعلیٰ کی بھرپور توجہ اور پدرانہ شفقتیں مجھے حاصل نہ ہوتیں تو شاید اس اعزاز سے میں ابھی محروم رہتا۔

میں نے اس مقالہ کے سپرد قلم کرنے میں کتنی محنت کی اور کس کس طرح لوگوں سے ملاقاتیں کر کے امام احمد رضا سے متعلق اہم دستاویزات حاصل کرنے کی جدوجہد کی ہے، وہ قارئین سے مخفی نہ رہے گا، چونکہ امام احمد رضا کی شخصیت پر اس موضوع سے متعلق یہ پہلا مقالہ ہے اور ہر نئی چیز کو معرض وجود میں لانے کے لئے جس قدر دقتیں اور پریشانیاں ہوتی ہیں اسے وہی لوگ سمجھ سکتے ہیں جو تحقیق جیسے خارزار اور دشوار مراحل سے گزرے ہوں۔

میں اپنی اس تحقیق میں کہاں تک کامیاب ہوں اس کا فیصلہ تو قارئین کے ذمہ ہے۔ اتنا ضرور ہے تمتع زہر خوشہ یافتن کے مصداق علمی شخصیات سے ملاقاتیں بھی کی ہیں اور علمی مقامات کا سفر بھی کیا ہے اور ذاتی و پبلک لائبریریوں کے علاوہ علیگڑھ مسلم یونیورسٹی اور دیگر مقامات کی درج ذیل لائبریریوں سے بھی استفادہ کیا ہے، مختصر یہ کہ۔

سنوار آئے ہیں زلفِ آدمیت
جہاں تک ہاتھ پہنچے ہیں ہمارے

| | | |
|---|---|---|
| ۱- | مولانا آزاد لائبریری، مسلم یونیورسٹی | علیگڑھ |
| ۲- | رضا لائبریری | رامپور |
| ۳- | روہیل کھنڈ لائبریری | بریلی |
| ۴- | ہمدرد لائبریری | دہلی |
| ۵- | عربی اسلامک اسٹڈیز لائبریری، علی گڑھ مسلم یونیوسٹی | علیگڑھ |

| | | |
|---|---|---|
| ۶- | کتب خانہ رضویہ | بریلی |
| ۷- | کتب خانہ مولانا توصیف رضا خاں | بریلی |
| ۸- | کتب خانہ مولانا خالد رضا خاں | بریلی |
| ۹- | کتب خانہ مولانا تحسین رضا خاں | بریلی |
| ۱۰- | کتب خانہ مولانا سبحان رضا خاں | بریلی |
| ۱۱- | کتب خانہ مولانا بہاء المصطفیٰ نومحلّہ | بریلی |
| ۱۲- | کتب خانہ مولانا انور علی صاحب | بریلی |
| ۱۳- | کتب خانہ اشرفیہ | مبارکپور |
| ۱۴- | کتب خانہ قادریہ | بدایوں |

ہم نے اس مقالے کو متعدد ابواب وفصول میں تقسیم کیا ہے تاکہ دیگر آسانیوں کے علاوہ بھی سہولت فراہم ہو سکے کہ عربی زبان وادب صرف نثر نگاری اور شاعری ہی کا نام نہیں بلکہ اس سے متعلق جتنے علوم وفنون ہیں جیسے علم لغت، علم عروض، علم قوافی، علم فصاحت و بلاغت، علم معانی وبیان، علم نحو وصرف وغیرہ سب اس زبان میں شامل ہیں، اسی کے تقریب فہم کے لئے یہ شکل اختیار کرنی پڑی۔ اس مقالے میں کل چھ ابواب ہیں جس کے ضمن میں متعدد بحثیں ہیں۔

## ﴿باب اول﴾

## ہندوستان میں عربی زبان وادب کا ارتقاء

اس باب میں ہندوستان کے مختلف ادوار مثلاً "غزنوی عہد، غوری عہد، غلام خاندان، خلجی سلاطین، تغلق سلاطین، لودھی سلاطین، سوری سلاطین میں عربی زبان وادب

کے فروغ اور ہندوستان میں مدارس کے اندر عربی زبان میں نشر واشاعت سے متعلق مختلف زاویے سے بحث کی گئی ہے اور آخر میں مغلیہ سلطنت میں عربی زبان وادب سے متعلق تفصیلی بحث کی ہے، پھر امام احمد رضا خاں کے آباؤ اجداد کی خدمات پر مختصر روشنی ڈالی گئی ہے۔

## ﴿باب دوم﴾

## امام احمد رضا.........شخصیت کے آئینے میں

اس باب میں مولانا احمد رضا خاں کی شخصیت کے تقریب فہم کے لئے پہلے تو بریلی کا پس منظر بیان کیا گیا ہے اور ساتھ ہی اس بحث کو موکد کرنے کیلئے بریلی کا نقشہ پیش کر کے ان کے اس وطن مالوف کی نشاندھی کی گئی ہے جہاں انہوں نے جنم لیا اور علوم وفنون کی نشر و اشاعت کر کے اپنی عبقریت تسلیم کرائی۔ اس بحث میں ان کے آباؤ اجداد کا بھی ذکر ہے، جن میں بعض کے حالات ضرورۃً تفصیل کے ساتھ دیئے گئے ہیں تا کہ اس پس منظر میں ان کی خاندانی نجابت وشرافت کا اندازہ لگایا جا سکے۔ اس کے بعد مولانا احمد رضا کے بچپن سے لیکر وفات تک کے حالات کا ذکر ذیلی عنوان کے تحت کیا گیا ہے جیسے عہد طفلی، حلیہ، لباس، غذا، اہل دول سے اجتناب وغیرہ۔

ایسا صرف اس لئے کیا گیا تا کہ قارئین کو ان سے متعلق کسی بات کا پتا لگانے میں دشواری نہ ہو۔ آپ کی سوانح حیات کے ضمن میں آپ کے صاحبزادگان، اساتذہ، مشائخ کرام، خلفاء اور عرب وعجم کے ان نادر روزگار ماہرین علوم وفنون کا بھی ذکر تفصیل کے ساتھ کیا گیا ہے، جنہوں نے آپ کی صلاحیت کے اعتراف میں اجازات سے نوازا ہے۔ اس باب میں ان روحانی پیشواؤں کا بھی ذکر ہے جنہوں نے راہ سلوک میں آپ کی رہنمائی فرمائی اور خلافت جیسی عظیم دولت سے آپ کو مالا مال کیا اور ساتھ ہی ان تمام سلاسل کی

فہرست بھی دی گئی ہے جن میں آپ کو اجازت وخلافت حاصل تھی اور آخر میں ان اسناد کی نقول بھی شامل ہیں۔

## ﴿باب سوم﴾

## امام احمد رضا اور ان کے معاصر علماء

ان علماء پر مشتمل ہے جن کا شمار امام احمد رضا کے معاصرین میں ہوتا ہے جس زمانہ میں مولانا احمد رضا خاں علوم وفنون کی نشر واشاعت میں سرگرم عمل تھے اسی دور میں بعض ایسی دوسری شخصیتیں بھی تھیں جن کا علمی فیضان بحر ذخار کی طرح موجیں مار رہا تھا، ان کی حیثیت بھی ارباب علم ودانش کی نظر میں مسلم الثبوت تھی لیکن امام احمد رضا اپنے علمی کمالات کے سبب مرجع خلائق بنے اور ان معاصر نے بھی آپ کی علمی عبقریت تسلیم کی۔ یہ ایک بڑی دلچسپ بحث ہے جسے آپ اسی باب میں ملاحظہ کریں گے۔ اس بحث میں ان علماء کا بھی تفصیلی بیان موجود ہے جن کے درمیان امام احمد رضا نے اپنے علم وفن کے جوہر دکھائے اور معاصرین پر سبقت حاصل کی۔ معاصرین کے ذکر میں ان کی علمی خوبیوں پر بھرپور بحث ہے جس سے ان کی علمی شخصیت کی نشاندہی کی جاسکتی ہے۔

## ﴿باب چہارم﴾

## امام احمد رضا...... علم وفن کی دنیا میں

امام احمد رضا علوم وفنون کے پیکر تھے۔ عقلی ونقلی تمام علوم میں آپ کو کمال حاصل تھا۔ یہ ایک بڑی حیرت انگیز بات ہے کہ ایک شخص کے اندر خداوند کریم نے وہ تمام صلاحیتیں یکجا کردی تھیں، جو دوسروں کے اندر انفرادی طور پر پائی جاتی ہیں، اس کی روشنی میں بجا طور پر یہ کہا جاسکتا ہے کہ امام احمد رضا ان علوم وفنون کے بحر ناپیدا کنار تھے۔ آپ کے ان علمی کارناموں کا جائزہ لینے کے لئے باب چہارم منتخب کیا گیا ہے۔

ظاہر ہے کہ ان کی علمی خوبیوں کے اجمالی تذکرہ کے لئے بھی اس مقالہ کے مختصر صفحات متحمل نہیں۔ سر دست ان مشہور علوم کی نشاندہی کی جائے گی جن کے باعث ارباب علم وفن نے انہیں امام تسلیم کیا ہے۔

علوم نقلیہ میں متعدد موضوعات شامل ہیں۔ ہر ایک کا تفصیلی ذکر نظر انداز کر کے صرف تفسیر، حدیث، فقہ اور فقہہ سے بحث کی گئی ہے جن پر شریعت مطہرہ کی بنیاد ہے، اسی ضمن میں ان کی ان تصانیف کا بھی سرسری جائزہ لیا گیا ہے جن کا تعلق مذکورہ علوم سے ہے۔

علوم عقلیہ میں امام احمد رضا کو کتنی مہارت تھی، اس پر تفصیلی بحث آپ اپنے مقام پر دیکھیں گے۔ ریاضی تاریخ گوئی، علم جفر، علم ہیئت، علم توقیت، علم تکسیر ایسے مباحث ہیں جن کی طرف ہر کس و ناکس توجہ نہیں کر سکتا۔ یہ بذات خود مستقل موضوعات ہیں جن کے ماہرین نے انہیں فنون میں زندگی بسر کر دی ہے۔

امام احمد رضا کی وہ واحد شخصیت ہے جس نے ایک طرف حدیث وقرآن کا درس دیا تو دوسری طرف فلکیات جیسے مشکل علوم کو اپنی فکری جولانگاہ بنایا اور وہ نادر خیالات پیش کئے جن سے اس فن کے ماہرین بھی انگشت بدنداں رہ گئے۔ اس باب میں ان کے ان تمام سائنسی علوم کا ذکر اجمالاً اور مذکورۃ الصدر علوم پر خصوصی بحث کی گئی ہے اور اس سے متعلق ثبوت کے طور پر ان کی تصانیف کا ذکر بھی کیا گیا ہے، تا کہ قارئین اپنی علمی تشنگی دور کر سکیں۔

## ﴿باب پنجم﴾

# امام احمد رضا - ہندوستان میں عربی زبان وادب کا عبقری

آپ ایک بہترین ادیب تھے، آپ کی عربی زبان وادب میں مہارت اور برجستگی کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ جن علماء عرب نے آپ سے کسی مسئلے پر

استفسار کیا تو آپ نے فی الفور عربی زبان میں اس مسئلے کے جواب میں عربی زبان وادب کے اندر جو اپنی عدیم المثال رائے پیش کی اس کی ایک تاریخی حیثیت ہے۔ آج وہ جوابات الدولة المكية بالمادة الغيبية (۱۳۲۶ھ/۱۹۰۸ء) وکفل الفقيه الفاهم فی احکام قرطاس الدراهم (۱۳۲۴ھ/۱۹۰۶ء) کی تصانیف کی صورت میں عربی زبان وادب کا ایسا شہ پارہ ہے جو ارباب علم ودانش پر مخفی نہیں۔ ان دونوں کتابوں کے علاوہ بہت سے ایسے مسائل ہیں جس کا سلیس عربی زبان میں جواب دیا ہے، ان جوابات سے اگر آپ کی فقہی بصیرت مترشح ہے تو دوسری طرف عربی زبان وادب میں مہارت کی بیّن دلیل ہے اس باب میں موصوف کی اسی صلاحیت پر گفتگو کی گئی ہے۔ اس بحث میں اس بات کی بھی وضاحت ہے کہ آپ کی عربی زبان میں برجستگی کا عالم یہ تھا کہ بہت ہی زود نویس چار آدمی نقل کرنے بیٹھتے اور امام احمد رضا ایک ایک ورق تصنیف فرما کر نقل کرنے کو مرحمت فرماتے، یہ چاروں نقل نہ کر پاتے کہ پانچواں ورق تیار ہو جاتا۔

امام احمد رضا کو عربی زبان وادب میں مہارت صرف نثر نگاری کی حد تک نہ تھی بلکہ اسی زبان کے ایک زبردست قادر الکلام شاعر بھی تھے اور جس برجستگی کے ساتھ آپ نے فارسی اور اردو میں شاعری کی ہے، وہی برجستگی ان کی عربی شاعری میں بھی پائی جاتی ہے، تشبیہات کا استعمال، محاورات، استعارات کی بندش نظم کلام میں جس حسن وخوبصورتی کے ساتھ آپ نے کی اس کی مثال عرب شعراء کے یہاں بھی مشکل سے ملتی ہے۔

امام احمد رضا نے شاعری کے ان تمام اصناف سخن پر طبع آزمائی کی ہے جس پر اس زمانے کے شعراء اپنی اپنی صلاحیتیں صرف کرتے رہے۔ حمد ہو یا نعت، قصیدہ ہو یا مرثیہ، غزل ہو یا رباعی اور قطعات جیسے اصناف پر ان کی شاعری کا بیشتر حصہ شامل ہے، اس باب میں نمونہ کے طور پر مختلف اصناف سخن سے مستقل اشعار درج کر دیے گئے ہیں۔

امام احمد رضا کے یہاں آورد نہیں بلکہ آمد تھی۔ ایک ایک نشست میں سیکڑوں اشعار کہہ دینا ان کے نزدیک معمولی بات تھی۔

امام احمد رضا کے اس پہلو پر ہندوپاک کے دانشوروں نے ضرور قلم اٹھایا مگر سیر حاصل بحث نہیں کی۔ راقم السطور نے اس باب کے ضمن میں قارئین کی تشنگی کو دور کرنے کی کوشش کی ہے اور حوالوں کی مدد سے اس باب کو مؤکد کر کے اس کی اہمیت کی بھی نشاندھی کی ہے۔

امام احمد رضا کی شاعری کا احاطہ تو ناممکن سی بات ہے اس لئے کہ ان کا تمام قلمی سرمایہ ایک جگہ محفوظ نہیں، تلاش بسیار کے بعد ان کے جن عربی اشعار تک رسائی ہو سکی ہے ان کی تعداد ۱۱۴۸ رہے، جبکہ کتب سوانح میں مزید اشعار سے متعلق حوالے ملتے ہیں۔

## ﴿باب ششم﴾

# امام احمد رضا - تصنیفات ونوادرات کی روشنی میں

مولانا احمد رضا خاں کثیر التصانیف بزرگ تھے۔ ان کی مجموعی کتب کی تعداد ۷۲ رعلوم وفنون پر مشتمل ایک ہزار سے زائد کی نشاندہی ملتی ہے۔ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد (سابق پرنسپل گورنمنٹ ڈگری کالج، سکھر) نے اعلیٰ حضرت کی ۸۴۴ ر تصانیف کی ایک نامکمل فہرست کا اپنی گرانقدر تصنیف ''حیات مولانا احمد رضا خاں بریلوی'' میں حوالہ دیا ہے، اس کے بعد مولانا عبدالمبین، مدیر ماہنامہ اشرفیہ مبارکپور، اعظم گڑھ، نے مزید جستجو کے بعد اس فہرست میں اور اضافہ کیا ہے اور اپنی فہرست ''المصنفات الرضویہ'' میں ۸۵۰ ر چھوٹی بڑی کتابوں کی فہرست درج کی ہے۔ موصوف کی یہ فہرست اب بھی غیر مکمل ہے۔ راقم اپنی تحقیق کے دوران جب باب ششم کی ترتیب دے رہا تھا تو اس سلسلہ میں تلاش وجستجو کے بعد جو کامیابی ملی وہ یقیناً حوصلہ افزا ہے۔ شبانہ روز کوششوں کا نتیجہ یہ ہوا کہ تقریباً ۲۵ ر ایسی کتابوں تک میری رسائی ہو سکی جن کا کسی سوانح یا کسی فہرستِ کتب میں اندراج نہیں، ایسی کتابوں تک میری رسائی کیونکر ہو سکی اس کی ایک لمبی داستان ہے جس کے بیان کی یہاں چنداں ضرورت نہیں۔ اگر اس پر مزید محنت صرف کی جائے تو اعلیٰ حضرت کی ان تصانیف کو

بھی کھوج کر نکالا جا سکتا ہے، جو ابھی اہل علم کی نگاہوں سے اوجھل ہیں اور زمانہ کے دست برد سے محفوظ ہو کر ان لوگوں کی لائبریریوں کی زینت بنی ہوئی ہیں، جنہیں علم سے کم کتاب سے زیادہ محبت ہے۔ ریسرچ کے دوران آپکی تصانیف سے متعلق میں جس نتیجہ پر پہنچا ہوں اس کی تفصیل کچھ اس طرح ہے۔

امام احمد رضا کی تمام کتابیں تو زیورِ طبع سے آراستہ نہ ہو سکیں، جتنی طبع ہوئی ہیں ان کی بھی ایک خاصی تعداد ہے۔ ان کی غیر مطبوعہ کتابیں عرب وعجم کے متعدد علماء کرام کی لائبریریوں میں محفوظ ہیں۔ اس کے علاوہ ہندوپاک کے درج ذیل کتب خانوں میں فاضل بریلوی کی تصانیف پائی جاتی ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| (۱) | ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا (انٹرنیشنل) | کراچی |
| (۲) | مرکزی مجلس رضا | لاہور |
| (۳) | کتب خانہ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود | کراچی |
| (۴) | کتب خانہ قاری وجاہت رسول قادری | کراچی |
| (۵) | کتب خانہ مجید اللہ قادری | کراچی |
| (۶) | کتب خانہ تقدس علی خاں | پیر جو گوٹھ، سکھر (پاکستان) |
| (۷) | کتب خانہ نومحلہ مسجد | بریلی شریف |
| (۸) | کتب خانہ بہاء المصطفیٰ صاحب | بریلی شریف |
| (۹) | کتب خانہ انور علی صاحب | بریلی شریف |
| (۱۰) | کتب خانہ مولانا مناظر حسین | سنبھل |
| (۱۱) | کتب خانہ ذوالفقار علی خاں | بریلی شریف |
| (۱۲) | کتب خانہ عبدالنعیم عزیزی | بریلی شریف |
| (۱۳) | کتب خانہ مولانا اختر رضا خاں | بریلی شریف |
| (۱۴) | کتب خانہ مولانا توصیف رضا خاں | بریلی شریف |

| | | |
|---|---|---|
| (۱۵) | کتب خانہ مولانا سبحان رضا خاں | بریلی شریف |
| (۱۶) | کتب خانہ مولانا خالد علی خاں | بریلی شریف |
| (۱۷) | کتب خانہ مرزا عبدالوحید بیگ | بریلی شریف |
| (۱۸) | کتب خانہ قادریہ | بدایوں |
| (۱۹) | کتب خانہ جہانگیر علی خاں | بدایوں |
| (۲۰) | المجمع الاسلامی مبارکپور | اعظم گڑھ |

اس مقالے کی تیاری کے دوران ایک تکلیف دہ امر یہ دیکھنے میں آیا کہ امام احمد رضا کے بعض مسودات کی دریافت پر پتہ چلا کہ اس کے کچھ اوراق اور حصے ایک صاحب کے پاس ہیں تو بقیہ دوسرے صاحب کے پاس' ان سب کو یکجا کرنا جوئے شیر لانے سے کم نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اعلیٰ حضرت کے بعض حواشی چند اوراق پر ملتے ہیں اور بعض کثیر اوراق پر، اس سے یہ غلط اندازہ نہ لگایا جائے کہ فاضل بریلوی نے صرف چند اوراق پر' حاشیہ لکھا جیسا کہ بعض حضرات نے اس قسم کے خیالات پیش کئے ہیں۔

امام احمد رضا کی اکثر و بیشتر کتابیں محفوظ ہیں اور کچھ زمانہ کی دست برد کا شکار ہوگئیں، اس کی وجہ یہ بتائی جاتی ہے کہ جب تقسیم ہند کے موقع پر جو ہنگامہ ملک میں برپا ہوا تو اس ہنگامہ سے یوں تو ہند کے تمام اضلاع متاثر ہوئے لیکن روہیل کھنڈ (بریلی) کا علاقہ اس ہنگامہ سے نسبتاً دیگر اضلاع سے زیادہ متاثر ہوا۔

مولانا احمد رضا کے قرب و جوار کے اکثر و بیشتر حضرات اس خلفشار کے باعث بریلی چھوڑ کر دوسرے علاقوں میں چلے گئے۔ اہل بریلی نے امام احمد رضا کے فرزند اصغر مفتی اعظم مولانا مصطفیٰ رضا خان علیہ الرحمۃ کو ہجرت کے لئے مجبور کیا اور یہ بھی کہا کہ اعلیٰ حضرت کی کتب بھی یہاں سے منتقل کردی جائیں چنانچہ اعلیٰ حضرت کی جملہ تصانیف اور دیگر کتابیں چند بیل گاڑیوں کے ذریعہ پیلی بھیت کے ایک گاؤں ''برکھن'' لے جائی گئیں اور وہاں ایک بڑے مکان میں ان کو ڈال دیا گیا۔ موسم برسات میں بے توجہی کے سبب

بارش نے اس مکان پر کچھ اس طرح حملہ کیا کہ اس عمارت میں رکھی ہوئی اکثر کتابیں یا تو سڑ گل گئیں یا کیڑوں کی خوراک بن گئیں، جب اس کا علم علامہ مصطفیٰ رضا خاں علیہ الرحمہ کو ہوا تو ان کے دل و دماغ پر اس کا گہرا صدمہ ہوا اور محفوظ کتابیں بیل گاڑیوں میں رکھوا کر بریلی لے آئے اور انہیں دھوپ دکھا کر الماریوں میں محفوظ کر دیا۔

راقم السطور نے ۴۲ رعلوم و فنون پر ابجدی طور سے ۲۸۲ رکتابوں کی نشاندھی کی ہے جس کی زبان خالص عربی ہے، ان میں کچھ تو مطبوعہ ہیں اور کچھ غیر مطبوعہ ہیں۔

اس باب میں ان کی مطبوعہ اور غیر مطبوعہ کتب و رسائل حواشی و شروح پر مختصر تبصرہ بھی ہے اور بعض کتابوں کے اسماء پر ہی اکتفا کیا گیا ہے، اس کا یہ ہرگز مطلب نہیں کہ یہ کتاب موجود نہیں بلکہ اس کا مقصد یہ ہے کہ ایسی کتابیں ذاتی کتب خانے میں زیادہ نہیں۔

امام احمد رضا کی اکثر و بیشتر تصانیف کے اسماء تاریخی ہیں اس لئے راقم نے جستجو اور کاوش کے بعد ان کے تاریخی اعداد کی بھی وضاحت کر دی ہے اور جن کتابوں کے اسماء غیر تاریخی ہیں ان کو اسی حال پر بے کسی صراحت کے لکھ دیا گیا ہے۔ راقم نے جدید و قدیم موضوعات کے تحت جن کتب و رسائل اور حواشی کو ابجدی ترتیب کے ساتھ پیش کیا ہے وہ کتب سوانح میں دستیاب نہیں۔

آخر میں راقم السطور نے ان کتابوں کا ذکر کیا ہے جن سے واسطہ یا بلا واسطہ استفادہ کیا ہے اس سلسلہ میں اصل ماخذ تک پہنچنے کی کوشش کی گئی ہے، بصورت دیگر ثانوی حیثیت کو بھی مرجع تسلیم کر لیا ہے اور جن کتابوں کو درج کیا گیا ہے وہ میرے زیر مطالعہ رہیں اور میں نے ان سے استفادہ کیا ہے اور:

"من لم يشكر الناس لم يشكر الله"

کے تحت ان تمام حضرات کا شکریہ ادا کرنا میرا اخلاقی فریضہ ہے جنہوں نے میری علمی معاونت فرمائی اور مفید مشوروں سے نوازا۔ سب سے پہلے تو ارمغان تشکر استاذ محترم ڈاکٹر عبدالباری صاحب مدظلہ العالی کی جناب میں پیش کرنا ضروری سمجھتا ہوں جنہوں نے اس اہم موضوع پر اپنی زیر نگرانی کام کرنے کے لیے میری ہمت بڑھائی اور حوصلہ بخشا اسی پر بس نہیں بلکہ انہوں نے قلم پکڑ پکڑ کے لکھنا سکھایا۔ اگر ان کی یہ پدرانہ شفقتیں شامل حال نہ ہوتیں تو شاید میں

اس مشن کو کتابی شکل نہ دے پاتا۔

کیا محمود کو محمود فیضِ عبدِ باری نے
ملی ذرہ کو تابانی مگر ہے آپ کے دم سے

راقم استاذ مکرم سید شاہد علی رضوی نوری، ناظم اعلیٰ الجامعۃ الاسلامیہ، پرانا گنج رامپور کا بھی ممنون کرم ہوں کہ انہوں نے اس عنوان پر کام کرنے کی اجازت مرحمت فرما کر میری دیرینہ خواہش کی تکمیل فرمائی۔

پاکستان کے ان دانشوروں کا بھی تہہ دل سے شکر گزار ہوں جنہوں نے پاکستان سے مقالہ سے متعلق کتب ورسائل اور قیمتی آراء پر مشتمل خطوط بھیج کر میری مشکل آسان کی اور اس مقالہ کو وقیع بنانے میں بھر پور میرا تعاون کیا، ان میں خاص طور سے پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد صاحب (سابق پرنسپل گورنمنٹ ڈگری کالج، سکھر)، جناب پروفیسر ڈاکٹر مجید اللہ قادری صاحب اور جناب صاحبزادہ سید وجاہت رسول قادری صاحب (جنرل سیکریٹری وصدر، ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا انٹرنیشنل۔ کراچی) قابل ذکر ہیں۔

ڈاکٹر سمیع الدین صاحب کا بھی ممنون ہوں جنہوں نے اس مقالہ کے مواد کی فراہمی میں بڑی رہنمائی فرمائی۔

گرامی منزلت ڈاکٹر غلام یحییٰ انجم (صدر شعبۂ تقابل ادیان، ہمدرد یونیورسٹی، دہلی) اور مرزا عبدالوحید بیگ، محمد الکافی، استاذ المکرم مولانا انور علی صاحب دامت برکاتہم العالیۃ اور استاد محترم علامہ تحسین رضا خاں مدظلہ العالی اور مولانا منان رضا خاں صاحب مہتمم جامعہ نوریہ رضویہ، بریلی کا شکریہ نہ ادا کرنا ناانصافی ہوگی جنہوں نے میرے اس کام کو آخری شکل دینے میں بھر پور کوشش کی۔

یہ تحقیقی مقالہ کتابی شکل میں ارباب علم ودانش کی خدمت میں پیش ہے۔ اسکی اشاعت ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا انٹرنیشنل، کراچی (پاکستان) کی مرہون منت ہے۔ اگر ادارہ کے ذمہ داران بالخصوص محترم سید وجاہت رسول قادری صاحب (صدر، ادارہ تحقیقات امام احمد رضا) کی نظر کرم نہ ہوتی تو ممکن تھا یہ بھی دیگر بہت سے علمی وتحقیقی مقالوں کی طرح طاقِ نسیاں شکار ہو جاتا یا

عرصۂ دراز تک اشاعت کے انتظار میں پڑا رہتا۔ یہ ادارۂ تحقیقاتِ امام احمد رضا کی خوش قسمتی ہے کہ موصوف ادارہ کے ذمہ دار ہیں اور انکی نگرانی میں گذشتہ ۱۵ رسالوں میں ادارہ نے بہت ترقی کی ہے۔ سیکڑوں کتابیں شائع ہوئیں امام احمد رضا خاں علیہ الرحمۃ پر متعدد عالمی سیمینار منعقد ہوئے موصوف نہایت فعال اور ہمہ جہت شخصیت کے مالک ہیں۔ انہیں امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی سے والہانہ عشق ہے جس کا ہر شخص معترف ہے۔ ایک بار پھر میں ان کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ موصوف کی خاص توجہ ہی کے باعث یہ کتاب منظر عام پر آرہی ہے۔ اس مقالہ میں زبان وبیان اور تحقیق کی بہت سی خامیاں ملیں گی ممکن ہے بہت سے کتب ورسائل مطالعہ سے رہ گئے ہوں، چونکہ یہ ایک ادنیٰ کاوش ہے اس لئے اصحاب علم وفن سے گزارش ہے کہ وہ ان فرو گذاشتوں کو نظر انداز فرمائیں اور براہ کرم راقم السطور کو مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ اشاعت میں ان کی اصلاح ممکن ہو سکے۔

آخر میں ہم ان تمام بزرگوں، دوستوں اور لائبریریوں کے منتظمین، ملازمین اور کرم فرماؤں کے شکر گزار ہیں جن کے تعاون سے مجھے یہ مقالہ ترتیب دینے میں کامیابی ملی۔ اس کے علاوہ میں ان تمام حضرات کا بھی شکریہ ادا کرتا ہوں جنہوں نے اس سے متعلق کسی بھی موقع پر میری مدد فرما کر ہمت افزائی کی۔

فجزاهم الله تعالیٰ احسن الجزاء فی الدنیا والآخرة
آمین بجاه حبیبه سید المرسلین و علی اله و اصحابه اجمعین
ایں دعا از من واز جملہ جہاں آمین باد!

تاریخ : ۹ شعبان المعظم
۱۴۲۵ھ / 2004

ڈاکٹر محمود حسین بریلوی
بریلی (یوپی۔انڈیا)

## عربی زبان:

ہندوستان میں عربوں کی آمد پہلی صدی عیسوی ہی سے ہوگئی تھی، لیکن مذہب اسلام کے ظہور تک اس آمد نے تجارتی تعلقات کے سوااور کوئی شکل اختیار نہیں کی تھی۔

محمد بن قاسم کے داخلہ سندھ اور وہاں باقاعدہ اسلامی اقتدار کے قیام کی وجہ سے طبعی طور پر عربی زبان وادب اور علوم اسلامی کی نشرواشاعت ہوئی۔ عربی فاتح عربی زبان وادب کی ترویج وارتقاء میں پوری دلچسپی لیتے تھے۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ یہ زبان ان کی مادری زبان تھی اور قرآن کریم اور علوم شرعیہ کی زبان بھی یہی تھی۔ یہ بات پورے وثوق سے کہی جاسکتی ہے کہ عربی زبان عالم اسلام میں ٹھیک اسی طرح مروج ہوئی جس طرح یورپ میں لاطینی زبان کورواج ملا۔ یہ زبان اگر چہ مافی الضمیر کی ادائیگی کا سبب نہ بن سکی مگر تعلیم اور مراسلت اسی زبان میں ہوتی تھی۔ اس کی تصدیق وتوثیق کے لئے ہم ان تراجم کو پیش کرسکتے ہیں جو چانک ہندی، رتن ہندی اور کنکھ ہندی کی مدد سے سنسکرت کی کتابوں کے عربی تراجم کئے گئے۔ کچھ عرصہ کے بعد اس میں کچھ کمی واقع ہوئی، مگر یہ کمی اتنی نہ تھی کہ عجمی اس سے غافل ہوجاتے، اس کی وجہ یہ تھی کہ انہوں نے ایک عرصہ تک اس زبان کی نشرواشاعت کی تھی اوران کی خدمات اس زبان میں موجود تھیں اس قول کی تصدیق کے لئے ہم ابن خلدون کا درج ذیل قول پیش کرسکتے ہیں:

''اسلام میں عجمی علماء کی تعداد عربوں کی بہ نسبت کہیں زائد ہے''(۱)

تاریخ کی روشنی میں ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ یہ مثال خاص طور سے ہندوستانی علماء کی شان کے عین مطابق ہے۔

ہندوستان میں عربی زبان وادب کی نشرواشاعت اور ترویج وارتقاء کا سلسلہ مختلف ادوار میں قائم ودائم رہا۔ اس کی نشرواشاعت کے بہترین مراکز اس دور کی خانقاہیں اوراس سے

وابستہ مدارس تھے۔ بادشاہوں کا دربار بھی علوم وفنون کی ترقی کا بہترین مرکز تھا، جو بادشاہ علم دوست تھا اس کے دور میں علوم کی ترقی میں کسی قسم کی کوئی دشواری آڑے نہ آئی اور انہوں نے بھرپور علم دوستی کا حق ادا کردیا۔

## غزنوی عہد: (۳۸۸ تا ۵۸۲ھ...... ۹۹۸ تا ۱۱۸۶ء)

غزنوی عہد حکومت میں علم کی نشر واشاعت سے متعلق اہم کام ہوا، اس سے صرف نظر ممکن نہیں۔ خود غزنوی بڑا علم دوست اور علماء نواز تھا۔ اس کی علم کی قدر ومنزلت میں دلچسپی کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ اس نے ایک مدرسہ کی بنیاد ڈالی اور اس میں علوم وفنون کی نشر واشاعت کے سلسلہ میں ماہرین علوم کی ایک جماعت منتخب کی اس کے اس نقش قدم پر اس کے بھائی نصر اور صاحبزادگان نے بھی عمل کیا اور انہوں نے بھی کئی مدارس کی بنیاد ڈال کر علوم وفنون کی نشر واشاعت میں حصہ لیا۔(۲)

جن اہم شخصیات نے اس میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا اور نمایاں خدمات انجام دیں ان میں شیخ اسماعیل لاہوری (۴۴۸ھ/ ۱۰۵۶ء) اور شیخ علی ہجویری عرف داتا گنج بخش علیہما الرحمۃ سرفہرست ہیں۔ ان مشائخ کے علاوہ اسی بادشاہ کے عہد میں البیرونی نے ہندوستان آکر اپنی تصنیف ''کتاب الہند'' کے لئے مواد اکٹھا کیا اور اپنی گرانقدر ''قانون مسعودی'' سلطان غزنوی کے فرزند مسعود غزنوی کے نام معنون کی(۳)۔

## غوری عہد: (۵۸۲ تا ۶۰۲ھ...... ۱۱۸۶ تا ۱۲۰۶ء)

غوری عہد میں بھی علوم وفنون کی مناسب ترقی ہوئی اس دور میں علوم وفنون کی اشاعت میں ہندوستانی علماء کے علاوہ باہر سے آنے والے علماء وصوفیاء نے حصہ لیا۔ ۵۵۶ھ/۱۱۶۱ء میں ہندوستان کے مشہور ومعروف بزرگ سلطان الہند حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری علیہ

الرحمۃ (۶۳۴ء) اپنے عدیم المثال مرید حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی علیہ الرحمۃ کے ہمراہ ہندوستان آئے اور اس سرزمین کو مستقل جائے سکون اختیار کر کے اپنی تعلیمات سے جو علوم وفنون کی اشاعت کی ہے، اس کی تفصیل ارباب بصیرت پر مخفی نہیں۔

## غلام خاندان: (۶۰۲ تا ۶۸۹ھ......۱۲۰۶ تا ۱۲۹۰ء)

غلام خاندان میں قطب الدین ایبک ۶۹۷ھ اور التمش خود علم دوست تھے۔ سلطان ایبک نے کشمیر میں ایک مدرسہ قائم کیا، اسی طرح التمش نے اپنے بیٹے ناصر الدین محمود (۶۲۶ھ) کے نام پر مدرسہ ناصریہ، پرانی دہلی میں بنایا (۴)۔ ہندوستان کے بادشاہوں کی علم نوازی کے سبب بہت سے علماء وصوفیاء ہندوستان آئے اور یہاں کے بادشاہوں نے ان کے علم وفن کے اعتراف میں مناسب اعزاز سے نوازا اور ان کے ذمہ علوم وفنون کی نشر واشاعت کی اہم ذمہ داری سپرد کی، جس کے سبب مختلف زبانوں میں علوم وفنون کو کافی فروغ ہوا اور اس قلیل عرصہ میں ہندوستان اسلامی علوم وفنون کا فقید المثال مرکز ہوا، برنی نے اس عہد کے علماء وماہرین کی ایک طویل فہرست اپنی گرانقدر تصنیف ''تاریخ ہند بادشاہی'' میں درج کی ہے (۵)، جس کی تفصیل کی چنداں ضرورت نہیں، البتہ چند اہم شخصیتوں کے اسماء قابل ذکر ہیں:

(۱) قاضی جلال الدین کاشانی

(۲) سراج الدین سنجری

(۳) کمال الدین زاھد

(۴) قاضی رفیع الدین گازونی وغیرھم

## خلجی سلاطین: (۶۸۹ھ تا ۷۲۰ھ/۱۲۹۰ء تا ۱۳۲۰ء)

خلجی دور بھی علوم وفنون کی نشر واشاعت کے اعتبار سے اہم ہے۔ اس خاندان کا بانی

سلطان جلال الدین خلجی علم دوست اور علماء نواز تھا۔اس کی تصدیق وتوثیق علماء کی ایک کثیر جماعت سے ہوتی ہے جو اس کے دربار سے وابستہ تھی۔ ان علماء کے اسماء ہم عصر مؤرخوں نے اپنی شہرۂ آفاق کتابوں میں لکھے ہیں۔ (۶) اس دور میں علوم نقلیہ کے ساتھ ساتھ علوم عقلیہ کی بھی ترقی ہوئی۔ منطق وفلسفہ جیسے ادق مضامین کی طرف لوگوں نے توجہ کرنی شروع کردی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ایک زمانہ میں عقلیہ کے سلسلہ میں ہندوستان دوسرے دنیا کے معقولات کے مراکز میں سے ایک شمار ہونے لگا۔اس عہد کے علماء نے علوم وفنون سے دلچسپی رکھنے والوں کے اذہان کھول دیئے اور کثرت سے لوگ علم وفن میں دلچسپی لینے لگے۔مختلف اسلامی ممالک سے علوم عقلیہ ونقلیہ کے ماہروں کی آمد نے یہاں کے باشندوں کی ذہنی پرداخت کی۔ (۷) اور فکر وخیال کو صیقل کر کے علوم وفنون کی طرف موڑ دیا۔اسی عہد میں مشہور محدث شمس الدین مصری چار سو کتب حدیث کے ساتھ ملتان تشریف لائے۔(۸)

## تغلق سلاطین: (۷۲۰ھ تا ۸۱۵ھ/۱۳۲۰ھ تا ۱۴۱۴ء)

خاندان تغلق کا بانی سلطان غیاث الدین تغلق بھی علم دوست تھا اس کے علاوہ سلطان محمد تغلق اور فیروز تغلق دونوں علماء نواز تھے،اس عہد میں علماء کی قدر دانی کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ سلطان محمد تغلق نے باہر کے علماء کو ہندوستان کے لیے مدعو کیا اور ہندوستان کے ماہرین کو بیرون ہند جانے کا حکم صادر کیا تھا۔

سلطان محمد تغلق نے مولانا معین الدین عمرانی دہلوی کو قاضی عضد الدین شیرازی کو دہلی لانے کیلئے مامور کیا لیکن شیراز کے حاکم ابو اسحاق نے قاضی موصوف کو وطن مالوف ترک کرنے کی اجازت نہیں دی۔ (۹) سلطان فیروز تغلق بھی علماء کا قدرداں تھا اس کے عہد میں متعدد مصنف ہوئے جنہوں نے علوم شرعیہ پر طبع آزمائی کی۔اس عہد کے نامور علماء میں

قاضی شہاب الدین دولت آبادی کے جلیل القدر استاد مولانا خواجگی، قاضی حمید الدین دہلوی، احمد تھانیسری اور عبد المقتدر وغیرہ تھے۔

فیروز تغلق کے دربار سے متعلق ایک امیر تاتار خاں بھی علم کا قدرداں تھا۔ اس کی زیر نگرانی عالم بن علاء اندرپتی (۷۸۶ء) نے الفتاویٰ التاتارخانیہ کے نام سے ایک عظیم الشان کتاب تحریر کی۔ یہ بات بھی ناقابل فراموش ہے کہ اس بادشاہ کے عہد میں ''القاموس'' کا مصنف مجد الدین ہندوستان وارد ہوا تھا۔ (۱۰)

## سید سلاطین کا عہد: (۸۱۷ھ تا ۸۵۵ھ/۱۴۱۴ء تا ۱۴۵۱ء)

اس کے علاوہ سید سلاطین کے عہد میں بھی عربی زبان وادب کی نشو ونما ہوئی، مگر اس خاندان کا دور حکومت بہت مختصر تھا۔ اس خاندان کا آخری تاجدار ۳۰ رسال بدایوں میں رہا اور بدایوں میں علمی فضا قائم کی۔ (۱۱) اور بدایوں بھی جلد مرکز علم وفن کی حیثیت سے مشہور ومعروف ہوا۔

## لودھی سلاطین: (۸۵۵ھ تا ۹۳۰ھ/۱۴۱۵ء تا ۱۵۲۶ء)

لودھی سلاطین کے بادشاہ بھی فرمانرواں تھے۔ اس کا فرزند سکندر لودھی (۱۲) اپنے خاندان کا بے مثال بادشاہ تھا۔ اس کے عہد میں آگرہ دار السلطنت بنایا گیا، لہٰذا اس شہر میں علوم و فنون کی نشر واشاعت سے متعلق اہم کام ہوئے اور جلد ہی یہ شہر بھی دہلی کا مد مقابل ہوا۔ اس کے عہد میں بڑے بڑے نامور علماء و ماہرین آگرہ میں سکونت پذیر ہوئے، ان کی ایک لمبی فہرست ہے۔ اس دور میں علوم عقلیہ ونقلیہ سے متعلق خاصا کام ہوا اور معرکۃ الآراء کتابیں لکھی گئیں۔ اس عہد کے علماء کی ایک طویل فہرست ہے۔ سردست چند اہم شخصیتوں کے اسماء درج کئے جارہے ہیں:

(۱) رفیع الدین شیرازی

(۲) جلال الدین دوّانی

(۳) ابوالفتح تھانیسری

چودھویں صدی اور پندرھویں صدی میں ہندوستان مختلف حکومتوں میں منقسم تھا۔ ان میں سے بیشتر حکومتوں میں علوم شرعیہ کی کافی نشرواشاعت ہوئی۔ بڑے بڑے جلیل القدر ماہرفن ہوئے۔ انہوں نے عربی زبان وادب میں وہ نمایاں خدمات انجام دیں جو نا قابل انکار ہیں۔ مثلاً سلطنت جونپور، سلطنت مالوہ، سلطنت گجرات، سلطنتِ خاندیش، سلطنت بہمنیہ کے زوال کے بعد پانچ حکومتیں ہوئیں۔

(۱) عادل شاہی، سلطنت بیجاپور

(۲) قطب شاہی، سلطنت لکنڈا

(۳) نظام شاہی، سلطنت احمد نگر

(۴) کشمیر

ان سلطنتوں میں بھی علوم وفنون کی نشرواشاعت سے متعلق زبردست کام ہوا جو ارباب علم ودانش پر مخفی نہیں۔

## سوری سلاطین کا عہد: (۹۴۶ تا ۹۶۲ھ......۱۵۲۵ تا ۱۵۵۵ء)

شیرشاہ سوری اور اس کے فرزند سلیم شاہ سوری کو علوم وفنون سے گہری دلچسپی تھی۔ اس کے عہد میں علوم عقلیہ سے متعلق کچھ کام ہوا جو علم وادب کی تاریخ میں ایک اہم باب کا درجہ رکھتا ہے۔ (۱۳)

## مغلیہ سلطنت: (۹۶۲ھ تا ۱۲۷۵ھ/۱۵۵۵ء تا ۱۸۵۷ء)

مغلیہ عہد میں جو مسلمانوں کی حکومت کا آخری اور عدیم المثال دور تھا۔ عربی زبان و ادب کی نشرواشاعت سے متعلق جتنا کام ہوا اس کا احاطہ اس مقالہ میں ممکن نہیں، البتہ اتنا مسلم ہے

کہ عربی زبان کے مصنف جتنے اس دور میں ہوئے وہ کسی خاندان یا کسی عہد حکومت میں نہیں ہوئے۔اس عہد کے بعض مصنفین کی عدیم المثال کتابیں عرب وعجم میں بڑی قدر کی نگاہ سے دیکھی گئیں، ان شخصیتوں میں فیضی، شیخ عبدالحق محدّث دہلوی علیہ الرحمۃ، عبدالحکیم سیالکوٹی علیہ الرحمۃ، حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی اور محب اللہ بہاری رحمہما اللہ بہت مشہور ہیں۔

اکبر کے عہد میں بھی علم وادب کی نشو ونما ہوئی۔اکبر علماء اور صاحبان کمال کا قدرداں تھا۔(۱۴)

اکبر کے بعد جہانگیر بھی علم دوست تھا، اس نے بھی علماء کی سرپرستی کی۔اس عہد میں بڑے بڑے نامور محدّثین اور مصنفین نے علوم وفنون کی ترویج واشاعت کے لیئے گرانقدر خدمات انجام دیں، جن علماء و ماہرین نے اس عہد کو زیور علم سے آراستہ کیا ان میں عبدالحق محدث دہلوی اور شیخ احمد سرہندی رحمہما اللہ قابل ذکر ہیں۔

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ نے ہندوستانی مسلمانوں میں علوم حدیث کی ترویج واشاعت فرمائی تو اسی کے ساتھ حضرت شیخ مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے اکبر کے الحاد وارتداد کے قلعہ کو پاش پاش کیا۔

شاہ جہاں کو اپنے والد ماجد سے زیادہ علوم وفنون میں شغف تھا۔اس نے ایک عالیشان مدرسہ، مسجد شاہ جہانی کے پاس ۱۰۷۰ء کے قریب دارالبقاء کے نام سے تعمیر کیا جس میں تاج دار علم وفن مولانا یعقوب بیانی تشنگان علوم وفنون کو سیراب کرتے تھے۔یہ مدرسہ ایک عرصہ تک عربی زبان وادب کی خدمت کرتا رہا پھر ختم ہوگیا۔(۱۵)

شہنشاہ اورنگ زیب عالمگیر کے زمانے میں علم وفن کی زیادہ چہل پہل رہی، متعدد فکروفن کے علماء اس کے دربار سے وابستہ تھے۔اس نے فقہ حنفی کی تدوین کیلئے کثیر دولت صرف کی اور فتاویٰ عالمگیری جیسا عظیم الشان فتاویٰ مرتب کرایا۔اس عہد کے جلیل القدر علماء میں ملاّ جیون،

میر زاہد اور ملا قطب الدین سہالوی بہت مشہور ہیں۔

شہنشاہ عالمگیر کی رحلت کے بعد مغلیہ سلطنت کا چراغ مدہم ہونے لگا۔ سلطنت مغلیہ کے تاجدار عیش وعشرت اور لہو ولہب میں مخمور ہو کر حد سے تجاوز کرنے لگے۔ مگر مغلیہ سلطنت کے زوال اور بدامنی کے باوجود اس عہد میں ایسے ایسے سرخیل علماء و ماہرین پیدا ہوئے جنہوں نے اپنی قابلیت کی دھاک عرب وعجم میں بٹھائی۔ ایسے علماء میں مولانا عبدالعلی بحرالعلوم، علامہ فضل حق خیر آبادی، شاہ عبدالعزیز اور حضرت مولانا رضا علی خاں علیہم الرحمۃ وغیرہ خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

۱۸۵۷ء میں سلطنت مغلیہ کے زوال کے بعد عربی علوم وفنون کی ترویج واشاعت کا کام برابر جاری رہا اور بڑے بڑے سرخیل علماء، فقہاء اور ادباء پیدا ہوئے جنہوں نے متعدد موضوعات پر خامہ فرسائی کر کے علماء حجاز کو متحیر کر دیا۔ ایسے علماء میں مولانا عبدالحئی فرنگی محلی، مولانا ارشاد حسین رامپوری، نواب صدیق حسن خان قنوجی اور حضرت مولانا امام احمد رضا خاں بریلوی خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

خاندان مغلیہ کے عہد میں عربی زبان وادب کے متعدد مراکز ہوئے جن میں دہلی، روہیل کھنڈ، سیالکوٹ، گوپامئو، خیر آباد، لکھنؤ اور ٹھٹھہ (سندھ) بہت اہم ہیں۔

حافظ الملک حافظ رحمت خاں (والیٔ روہیل کھنڈ) نے متعدد مدارس کی بنیاد ڈالکر تقریباً دو ہزار علماء و ماہرین کا تقرر کیا اور خورد ونوش کے علاوہ ان کیلئے سو روپیہ ماہانہ جیب خرچ مقرر کیا۔ فارغ التحصیل طلبہ کی دعوت فرما کر ان کی دستار بندی فرماتے۔ (۱۶)

جن علماء نے ان مدارس سے خوشہ چینی کی ان کی ایک طویل فہرست ہے، جس کا ذکر یہاں مقصود نہیں۔ روہیل کھنڈ میں عربی زبان وادب کی نشر واشاعت سے متعلق زبردست کام ہوا اور ہزاروں کتابیں لکھی گئیں، لہٰذا جلد ہی روہیل کھنڈ دوسرے مراکز سے ممتاز ہوا۔

بدایوں، سہسوان، آنولہ، امروہہ، سنبھل، رامپور، مراد آباد، نجیب آباد، شاہ جہانپور،

پیلی بھیت، اوجھیانی، بسولی اور بریلی میں ہزاروں علماء پیدا ہوئے، جنہوں نے عربی زبان وادب کی نشر واشاعت کی اور ہزاروں کتابیں صفحہ قرطاس کی زینت بنائیں جس کا علماء ہند کے علاوہ علماء حجاز نے یکساں طور پر اعتراف کیا ہے۔

مولانا فضل رسول بدایونی، مولانا عبدالقادر بدایونی، مولانا سلامۃ اللہ کشفی بدایونی، مولانا ارشاد حسین رامپوری، مولانا سلامۃ اللہ رامپوری، مولانا عبدالعلی رامپوری، مولانا رفیع الدین مرادآبادی، مولوی محمد حسن سنبھلی، مولانا رضا علی خاں بریلوی، مولانا نقی علی خاں بریلوی اور مولانا احمد رضا خاں بریلوی رحمہم اللہ ایسے نامور علماء وفقہاء ہیں جن کو تاریخ نظر انداز نہیں کرسکتی ہے۔

امام احمد رضا کے آباؤ اجداد کی ہی وہ ذات گرامی ہے جنہوں نے بریلی کی سرزمین پر علم وفن کا چراغ روشن کیا جس کو فاضل بریلوی نے تادم زیست مدھم نہ ہونے دیا۔ آپ کے والد گرامی مولانا نقی علی خاں اور جد امجد مولانا رضا علی خاں زبردست عالم دین تھے۔ اردو، فارسی کے علاوہ عربی زبان وادب میں بھی ان کی خدمات موجود ہیں۔

ہندوستان میں عربی زبان وادب کی ترویج وترقی کے اس مذکورہ بالا جائزے کی روشنی میں ہمیں یہ کہے بغیر چارہ کار نہیں کہ سرزمین بریلی کی مناسبت سے خانوادۂ رضا خاں نے جو اعلیٰ خدمات انجام دی ہیں وہ یقیناً لائق صد تحسین ہیں اور ہندوستان میں ان کا بہت ہی غیر معمولی مقام ومرتبہ ہے۔

## بریلی کا پس منظر:

بریلی دریائے گنگا کے کنارے ایک خوبصورت شہر ہے، رام گنگا کی خوشگوار فضا نے اس کے حسن میں موثر کردار ادا کیا ہے، یہ شہر پنچالہ سلطنت کا ایک حصہ تھا(۱۷)۔ پنچالہ دیس ھمالیہ کی وادی سے جنوب میں چنبل کی ندی تک کشادہ تھا، کچھ عرصہ کے بعد پنچالہ دیس دو حصوں میں منقسم ہوا:

(۱) شمالی پنچالہ [Panchala]

(۲) جنوبی پنچالہ

بریلی، شمالی پنچالہ کا ایک علاقہ متعین ہوا۔(۱۸) اچھ ہترا سی (۱۹) علاقہ میں واقع ہے جہاں راجہ درو پد کی حکومت تھی۔ راجہ نے پانچال میں اپنی بیٹی کا سوئمبر رچایا تھا۔ پانڈوں نے تحصیل آنولہ (بریلی) کے گرگاؤں (۲۰) کو گرو درونڈ اچاریہ کو دان میں دیا۔(۲۱) بریلی پر چودہ راجاؤں نے حکومت کی۔ رام نگر کی کھدائی میں اس عہد کے درج ذیل سکے برآمد ہوئے:

| | | |
|---|---|---|
| (۱) اگنی متد | (۲) نومتد | (۳) ایومتد |
| (۴) بھانومتد | (۵) بھومی متد | (۶) دھرومتد |
| (۷) اندرمتد | (۸) جیامتد | (۹) پھل گنی متد |
| (۱۰) پرجاپتی متد | (۱۱) سوریہ متد | (۱۲) ورونہ متد |
| (۱۳) وشنومتد | (۱۴) ہرسپتی متد (۲۲) | |

مذکورہ سکے ویدک عہد پر شاہد عدل ہیں۔ مہابھارت کے بعد یہ علاقہ جین دھرم سے متاثر ہوا۔ اچھ ہترکا قلعہ اور اس سے پیوستہ مورتیاں اور کھنڈرات اس کا بین دواضح

ثبوت ہیں۔ بودھ عہد میں پنچالہ دیس پر راجہ اچیت نے قبضہ کیا۔ کیونکہ کھدائی کے دوران اس کے نام کے سکے برآمد ہوئے تھے۔ بودھوں کے بعد اس قطعہ زمین پر گپت [Gupta] خاندانوں نے اقتدار حاصل کیا۔ ۶۲۵ء میں چینی سیاح ہیوان سانگ Hiuaetsang جب رام نگر آیا تو اس نے اپنے رشحات قلم سے اس زرخیز اور شاداب علاقہ کا عدیم النظیر تذکرہ تحریر کیا اور اس میں ایک ہزار بودھ بھکشو اور بودھوں کے دس مندر نو برھمنی مندر اور تین سو جوگیوں کی نشاندھی کی۔ (۲۳)

۱۲۵۳ء میں ناصر الدین محمود نے اس علاقہ پر حملہ کیا۔ ۱۲۶۶ء میں راجپوتوں نے بغاوت کی، اس سے بدایوں اور امروھہ کافی متاثر ہوئے۔ ۱۲۹۰ء میں جلال الدین فیروز ملک کھٹیر (۲۴) میں داخل ہوا اور راجپوتوں کا قلع قمع کیا۔ ۱۳۱۳ء میں علاء الدین خلجی نے حملہ کرنے کے بعد اس ملک پر اقتدار جمایا۔ ۱۳۷۹ء میں کھٹیر یہ راجہ کھڑک سنگھ نے اس علاقہ کو زیر نگیں کیا۔ ۱۳۸۰ء میں فیروز شاہ نے اس ملک پر زبردست حملہ کیا اور کھڑک سنگھ کی راجدھانی کو تباہ و برباد کردیا۔ راجہ سارا ماجرا دیکھ کر کمایوں Kumaun فرار ہوگیا لیکن ۱۳۹۹ء میں تیمور لنگ کے حملہ کے دوران راجہ کھڑک سنگھ اس علاقہ پر مسلط ہوا اور آنولہ کے قریب اتر چھنڈی گاؤں میں ایک عالیشان قلعہ تعمیر کرایا۔ ۱۵۰۰ء میں راجہ جگت سنگھ نے جگت پور کی بنیاد ڈالی اور ۱۵۳۷ء میں راجہ کے دو بیٹوں (بانس دیو، بریل دیو) نے بانس بریلی کی بنیاد ڈالی۔ (۲۵) اور محلہ کوٹ میں ایک عالیشان قلعہ بنوایا۔ (۲۶) ۱۵۶۸ء میں مغلیہ سلطنت کے سورماؤں نے بریلی پر سکہ جمایا۔ ۱۵۷۷ء میں بریلی کو سنبھل کے حاکم عین الملک کی جاگیر میں دے دیا گیا۔ مؤخر الذکر نے محلہ گھیر جعفر خاں (بریلی) میں ایک عالیشان مسجد تعمیر کروائی۔ (۲۷)

عین الملک کی وفات کے بعد بریلی بیرم خان کے زیر اقتدار رہا اور دہلی کی سلطنت کے تحت اسے ایک صوبہ بنادیا گیا۔ اکبر کے بعد جہانگیر نے فرید خان کو بریلی کا صوبہ دار مقرر کیا،

موصوف نے بریلی سے بائیس کلومیٹر دور فرید پور (۲۸) کے نام سے ایک قصبہ بنایا۔ ۱۶۵۷ء میں راجہ مکرنند رائے کو بریلی کا گورنر نامزد کیا۔

راجہ مکرنند رائے نے اپنے نام سے ایک محلّہ ''مکرنپور'' آباد کیا۔ بہاری پور اور ملوکپور محلے بھی اسی راجہ کی یادگار ہیں۔ ۱۶۶۷ء میں جامع مسجد بریلی اور شاہ دانہ ولی کا مزار مبارک بھی راجہ ہی کے تعمیر کردہ ہیں۔ (۲۹) جب حکومت ہند اورنگ زیب عالمگیر کے ہاتھ میں آئی تو راجہ نے بادشاہ کے نام پر عالمگیری گنج بنایا۔ (۳۰)

اورنگ زیب عالمگیر کی رحلت کے بعد روہیلہ سردار داؤد خان (۳۱) بریلی پر قابض ہوا اور ۱۷۰۷ء سے ۱۷۷۴ء تک روہیلوں کی حکمرانی رہی (۳۲) جس کا صدر مقام بریلی تھا۔

حافظ الملک حافظ رحمت خاں (والئی روہیل کھنڈ) (۳۳) کی وفات کے بعد اس شہر پر ایک عرصہ تک نواب آصف الدولہ، شجاع الدولہ اور نواب سعادت علی خاں قابض تھے۔ ۱۸۰۱ء میں نواب سعادت علی خاں سے لیکر بریلی کو روہیل کھنڈ کی کمشنری کا صدر مقام نامزد کر دیا گیا۔

# شجرۂ نسب


سعید اللہ خان (شجاعت جنگ بہادر)
سعادت یار خان (وزیر مالیات)
محمد معظم خان
محمد اعظم خان
محمد مکرم خان
حافظ کاظم علی خان
چار صاحبزادیاں
تین صاحبزادیاں
امام العلماء رضا علی خان
حکیم تقی علی خان
جعفر علی خان
رئیس الاتقیاء نقی علی خان
تین صاحبزادیاں
محمد رضا خان
امام احمد رضا
حسن رضا خان
دو صاحبزادیاں
ایک صاحبزادی
(اہلیہ حضور مفتی اعظم ہند)
حسنین رضا خان
حسین رضا خان
سبطین رضا خان
تحسین رضا خان
حبیب رضا خان
دو صاحبزادیاں



امام احمد رضا
مفتی اعظم ہند مصطفےٰ رضا خان
حجۃ الاسلام حامد رضا خان
پانچ صاحبزادیاں
انوار رضا خان دو سال کی عمر میں انتقال ہوگیا
چھ صاحبزادیاں
چار صاحبزادیاں
ابراہیم رضا خان عرف جیلانی میاں
حماد رضا خان عرف نعمانی میاں (جن کا خاندان پاکستان میں ہے)
یزدانی میاں
رضوانی میاں
نورانی میاں
تین صاحبزادیاں
ریحان رضا خان
تنویر رضا خان (مفقود الخبر)
اختر رضا خان
قمر رضا خان
منان رضا خان
تین صاحبزادیاں
اسجد رضا خان
فیضان رضا خان
عثمان رضا خان
توقیر رضا خان
توصیف رضا خان
تسلیم رضا خان
دو صاحبزادیاں


شجرۂ عالیہ قادریہ برکاتیہ رضویہ
سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم
مولائے کائنات
سیدنا امام حسین
سیدنا امام زین العابدین
سیدنا امام باقر
سیدنا امام جعفر
سیدنا امام موسیٰ کاظم
سیدنا امام علی رضا
سیدنا شیخ معروف کرخی
سیدنا شیخ سری سقطی
سیدنا جنید بغدادی
سیدنا عبدالواحد تمیمی
سیدنا ابوبکر شبلی
سیدنا ابوالفرح طرطوسی
سیدنا ابوالحسن علی ہکاری
سیدنا ابوسعید مخزومی
سیدنا غوث اعظم جیلانی بغدادی




رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین

# آبا ؤ اجداد

امام احمد رضا کا خاندان عظمت و رفعت میں یکتائے روزگار تھا۔ آپ کا تعلق پٹھانوں کے قبیلہ یوسف زئی سے ہے جس کا سلسلہ سعید اللہ خاں تک پہنچتا ہے۔

## سعید اللہ خان:

سعید اللہ خان قندھار (۳۴) کے ایک باوقار قبیلہ بڑھیچ (۳۵) کے پٹھان تھے (۳۶) سلطنت مغلیہ کے عہد میں محمد شاہ کے ہمراہ ہندوستان آئے (۳۷) اور بڑے عہدوں پر فائز ہوئے۔ لاہور کا شیش محل آپ کے ہی زیر اقتدار تھا۔ مغل بادشاہ آپ کی انتظامی صلاحیتوں کے معترف اور مداح تھے، جس کے صلہ میں آپ کو شش ہزاری کے عظیم منصب سے سرفراز کیا گیا اور شجاعت جنگ کے خطاب سے نوازا گیا۔ (۳۸)

## سعادت یار خان:

سعادت یار خاں، سعید اللہ خاں کے فرزند ارجمند تھے۔ آپ کی سیاسی بصیرت اور دیانتداری کو دیکھ کر سلطنت مغلیہ نے ایک جنگی مہم سر کرنے کیلئے ملک روہیل کھنڈ (۳۹) بھیجا۔ آپ نے شجاعت و ہمت کے جوہر دکھا کر اس ملک پر قبضہ کیا۔ بریلی کا صوبہ دار منتخب کیا (۴۰) اور بدایوں (روہیل کھنڈ) کے متعدد مواضعات جاگیر میں دیئے، مگر اس وقت صاحب فراش ہو چکے تھے۔ آپ کے تین صاحبزادے تھے۔ صاحبزادگان کو حکومت وقت نے اعلیٰ مراتب سے سرفراز کیا۔

## محمد اعظم خان:

سعادت یار خاں کے لائق فرزند تھے۔ آپ کا مزاج مذہبی تھا۔ علوم و فنون سے گہری

دلچسپی تھی۔ بریلی (روہیل کھنڈ) میں سکونت اختیار کی اور سلطنت مغلیہ میں مرتبۂ وزارت پر مامور تھے، چونکہ مزاج میں تدین تھا اس لئے جلد ہی اس عہدے سے سبکدوش ہوکر خلوت گزینی کر کے عبادت میں منہمک ہو گئے، متعدد کرامتیں بھی آپ سے منسوب ہوئیں، ترک دنیا کی ایک مثال حیات اعلیٰ حضرت جلد اول میں دیکھی جاسکتی ہے۔(۴۱)

## کاظم علی خاں:

بدایوں کے تحصیلدار تھے۔ دوسو سواروں کی بٹالین ہمیشہ خدمت میں رہا کرتی تھی اور آٹھ گاؤں جاگیر میں ملے تھے۔ آپ کا شمار بھی صاحب کرامت بزرگوں میں تھا۔(۴۲)

## رضا علی خاں:

مولانا رضا علی خاں' مولانا کاظم علی خاں کے فرزند ہیں جن کا شمار علوم وفنون کے ماہرین میں ہوتا تھا۔ بطور خاص فقہ میں ید طولیٰ حاصل تھا (۱۲۲۴ھ/۱۸۰۹ء) میں ولادت ہوئی۔ مولوی خلیل الرحمٰن سے ٹونک میں اکتساب علم کیا اور ۲۳ ربرس کی عمر میں فراغت پائی۔(۴۳)

رضا علی خاں اخلاق وعادات، حلم وتواضع میں یکتائے روزگار تھے۔ آپ کا دل عشق رسول ﷺ سے معمور تھا۔ ان کے روز وشب اتباع سنت سے مزین اور آراستہ تھے۔ اپنے عہد میں مسلمانوں کی شکست اور انگریزوں کا جابرانہ رویہ دیکھا تو مسلمانوں کو منظم فرما کر برطانوی سامراج کے قلعوں کی بنیادیں متزلزل کردیں اور انگریزی اقتدار کی بیخ کنی کیلئے اپنا ہی گھر مرکز بنادیا اور اس کے دفاتر کیلئے اپنا گھر وقف کردیا۔(۴۴) اس کی تائید میں درج ذیل عبارت مآخذ کی حیثیت رکھتی ہے۔

آپ جنگ آزادی کے عظیم رہنما تھے۔ عمر بھر فرنگی تسلط کے خلاف برسرپیکار رہے۔ آپ ایک بہترین جنگجو اور بے باک سپاہی تھے۔ لارڈ ٹنیگ آپ کے نام سے بے حد نالاں رہا، ہڈسن جیسے برطانوی جنرل نے آپ کا سر قلم کرنے کا انعام پانچ سو (۵۰۰) روپے مقرر کیا تھا، مگر

وہ اپنے مقصد میں عمر بھر ناکام رہا۔(۴۵)

ڈاکٹر ملی سن، مولانا رضا علی خاں کی انتظامی صلاحیت دیکھ کر متحیر تھا۔ اس کا اظہار ایک مقام پر اس طرح کرتا ہے:

بریلی کے لوگوں میں جب برطانوی سامراج کے خلاف یورش پھیلی تو اس یورش کے تمام تر ذمہ دار جنرل بخت خاں اور ان کے ساتھ بریلی کے ملا شاہ رضا علی ولد حافظ کاظم علی ولد سعادت یار خاں پٹھان ہی تھے جو بریلی کی عوام کو برطانوی حکام کے خلاف اکسانے کے نہ صرف مجرم ٹھرے بلکہ انہوں نے بریلی کی عوام کو برطانوی فوج کے خلاف مقابلہ کرنے پر بے حد افروختہ کیا۔ اگر ملا رضا علی اپنے عقید تمندوں سمیت ہمارا مقابلہ نہ کرتا تو بریلی شہر پر ہمارا قبضہ ہونا بالکل آسان تھا۔ اس بریلوی ملا رضا علی کی مزاحمت کی وجہ سے برطانوی افواج کو کافی کشت وخون اور آگ کا دریا عبور کرنا پڑا، پھر بھی بریلی پر بمشکل قبضہ ہو سکا۔(۴۶)

مولانا رضا علی خاں سامراجی حکومت کے سخت دشمن تھے جس کیلئے وہ برسر پیکار رہتے تھے، مگر اس مخالفانہ رویہ کے باوجود ایک لحہ بھی دل یاد الٰہی سے غافل نہیں رہتا، روز وشب کے بیشتر حصے عبادت وریاضت میں گزرتے، ان کی انہیں خوبیوں نے خاندانی امارت کو فقر ودرویشی میں تبدیل کیا۔ آپ سے قبل آپ کے آباؤ اجداد سلطنت مغلیہ کے متعدد عہدوں پر فائز رہے مگر آخر میں سلطنت پر ٹھوکر مار کر زہد وقناعت اختیار کی۔ احمد رضا کے خاندان میں آپ پہلے بزرگ ہیں جس نے دنیوی حکومت سے پرہیز فرما کر زہد وتقویٰ اور تصوف کی اعلیٰ زندگی بسر کی اور اپنے علم وفن سے سیکڑوں تشنگان علوم وفنون کو سیراب فرما کر ۲ رجمادی الاولیٰ ۱۲۸۲ھ/ ۱۸۶۵ء کو انتقال فرمایا۔(۴۷) امام احمد رضا خاں نے جدامجد کی تاریخ وفات اس طرح قلم بند کی ہے۔(۴۸)

الاان اولیاء اللہ لاخوف علیہم ولاھم یحزنون (۴۹) ۱۲ ھ ۸۲

## نقی علی خاں:

مولانا نقی علی خاں، رضا علی خاں کے پسر فیروز بخت تھے، جن کی شخصیت نابغۂ روزگار اور عہد آفریں تھی، جو نہ صرف عالم دین تھے بلکہ ایک مدبر عاشق رسول تھے۔ آپ کی ولادت باسعادت بریلی میں ۱۲۴۲ھ/ ۱۸۲۰ء کو ہوئی۔ والد ماجد سے درسیات میں کمال حاصل کیا۔ ۱۲۹۴ھ میں سید آل رسول مارہروی علیہ الرحمۃ (۱۲۹۷ھ) کے دست حق پرست پر بیعت کی، موصوف نے اجازت وخلافت سے نوازا۔ ۲۶ رشوال ۱۲۹۵ھ/ ۱۸۷۸ء میں حج بیت اللہ کے قصد سے سفر حجاز فرمایا اور حرمین شریفین کے علماء سے اسناد حاصل کیں (۵۰) اور زندگی بھر درس وتدریس میں مشغول رہے۔ ۱۲۹۷ھ/ ۱۸۸۰ء میں انتقال فرمایا۔ (۵۱)

امام احمد رضا نے والد ماجد کی تاریخ انتقال اس طرح استخراج فرمائی ہیں۔

**وادخلی فی جنتی و عبادی** **یا غفور**

۱۲......ھ......۹۷ ۱۲......ھ......۹۷

ان کی علمی قابلیت کا اندازہ ہزاروں صفحات پر پھیلے، بیش بہا علمی مباحث سے لگایا جاسکتا ہے، جن کتابوں کا علم ہو سکا وہ درج ذیل ہیں:

(۱) **الکلام الأوضح فی تفسیر ألم نشرح**

(۲) **اصول الرشاد لقمع مبانی الفساد**

(۳) **اذاقة الاثام لمانعی عمل المولد والقیام**

(۴) **ازالة الاوهام**

(۵) **الکواکب الزهراء فی فضائل العلم وآداب العلمآء**

(۶) **الروایة فی الاخلاق النبویة**

(۷) التمکین فی تحقیق مسائل التزئین
(۸) احسن الوعا لآداب الدعآء
(۹) ارشاد الاحباب الیٰ آداب الاحتساب
(۱۰) اجمل الفکر فی مباحث الذکر
(۱۱) اقویٰ الذر یعة الیٰ تحقیق الطریقة والشریعة
(۱۲) النقاد النقویه فی الخصائص النبویة
(۱۳) تزکیة الایقان
(۱۴) ترویح الارواح فی تفسیر الانشراح
(۱۵) تنبیه الجهال بالهام الباسط المتعال ۱۲۹۱ھ/ ۱۸٤٤ء)
(۱۶) تشرق الاداة الیٰ طریق حجة اللّٰه
(۱۷) تحقیق الطریقة الشریعة
(۱۸) خیر المخاطبة فی المحاسبة والمراقبة
(۱۹) جواهر البیان فی اسرار الارکان
(۲۰) سرور القلوب فی ذکر المحبوب
(۲۱) فضل العلم والعلماء
(۲۲) وسیلة النجات
(۲۳) لمعة النبراس فی آداب الأکل واللّباس
(۲۴) هدایة البریه الیٰ الشریعة الاحمدیه
(۲۵) هدایة المشتاق الیٰ سیر الانفس والآفاق
(۲۶) عین المشاهدة لحسن المجاهدة
(۲۷) نهایة السعادة فی تحقیق الهمة والارادة(۵۲)

## احمد رضا خاں:

احمد رضا خاں نسباً پٹھان، (۵۳) مسلکاً حنفی اور مشرباً قادری تھے۔ آپ کی ولادت باسعادت ۱۰ شوال المکرم ۱۲۷۲ھ/ ۱۸۵۶ء کو بریلی کے محلّہ جسولی میں ہوئی۔ (۵۴) وقت ولادت آفتاب منزل غفر میں تھا جو اہل نجوم کے یہاں نہایت مبارک ومسعود ساعت ہے۔ (۵۵) امام احمد رضا خود رقم طراز ہیں:

دینا، مزار، حشر جہاں ہیں غفور ہیں
ہر منزل اپنے ماہ کی منزل غفر کی ہے (۵۶)

خود احمد رضا خاں نے حسب ذیل آیۂ کریمہ سے اپنا سن ولادت استخراج فرمایا ہے:

اولٰئک کتب فی قلوبهم الایمان وایدهم بروح منه (۵۷)

۱۲۷۲ھ..............................

آپ کا پیدائشی نام محمد اور تاریخی نام المختار ۱۲۷۲ھ تجویز کیا گیا لیکن جد امجد مولانا رضا علی خان (۱۲۸۲ھ/ ۱۸۶۵ء) نے آپ کا نام احمد رضا رکھا، (۵۸) مگر مولانا احمد رضا نے اپنے نام کے ساتھ عبدالمصطفیٰ کا اضافہ فرمایا، چنانچہ اپنے نعتیہ دیوان ''حدائق بخشش'' میں اس کا اظہار یوں فرمایا ہے ۔

خوف نہ رکھ رضا ذرا تُو، تو ہے عبد مصطفیٰ
تیرے لئے امان ہے تیرے لئے امان ہے (۵۹)

ان کی علمی عبقریت کی بناء پر انہیں علماءِ عرب وعجم نے متعدد القابات وخطابات سے سرفراز کیا ہے مثلاً فرید العصر، مجدد ھٰذہِ الامۃ، اعلیٰ حضرت، فاضلِ بریلوی وغیرہ، جن میں ''اعلیٰ حضرت'' اور ''فاضل بریلوی'' ضرب المثل کی حیثیت رکھتے ہیں۔

## عہد طفلی:

آپ عہد طفلی سے ہی ذکی و ذہین تھے۔ جد امجد نے عقیقہ کے دن خواب دیکھا جس کی تعبیر یہ تھی کہ یہ فرزند عارف و فاضل ہوگا۔(۶۰)

امام احمد رضا کا عہد طفلی نہایت خوشگوار تھا، ہر قدم دائرۂ شریعت میں ہوتا جیسا کہ عام بچوں کو اس عمر میں مشاہدہ کیا گیا ہے کہ وہ نیکی و بدی کے مفہوم میں امتیاز نہیں کر سکتے، مگر آپ کا عہد طفلی اسرار شریعت سے مزین تھا، اسرار شریعت کی مثال درج ذیل واقعات سے دی جا سکتی ہے:

ایک مرتبہ آپ کے استاد کو بچوں نے سلام کیا، مولوی صاحب نے کہا جیتے رہو، احمد رضا فوراً بول اٹھے اور فرمایا یہ تو سلام کا جواب نہ ہوا ''وعلیکم السلام'' کہنا چاہیے تھا۔ استاد بے حد خوش ہوئے اور دعائیں عطا فرمائیں۔(۶۱)

احمد رضا خاں نے چھ برس کی عمر میں یہ معلوم کر لیا تھا کہ بغداد شریف کس جانب ہے، پھر اس وقت سے اخیر تک بغداد شریف کی جانب پاؤں نہیں پھیلایا۔(۶۲)

آپ ہمیشہ بشکل نام محمد ﷺ آرام فرماتے، اس طرح کہ دونوں ہاتھ ملا کر سر کے نیچے رکھتے اور پاؤں سمیٹ لیتے جس سے سر ''میم''، کہنیاں ''ح''، کمر ''میم''، پاؤں ''دال'' بنکر گویا حضور خاتم النبیین ﷺ کے اسم مبارک کا نقشہ بن جاتا۔(۶۳) ان کے علاوہ بچپن کے بہت سے واقعات آپ کی فطانت و فراست پر شاهد عدل ہیں۔(۶۴)

## حلیہ:

مولانا احمد رضا خاں صورت و سیرت میں بھی یگانۂ روزگار تھے۔ خواجہ حسن نظامی نے، جو مولانا بریلوی کے معاصرین میں سے تھے، معاصر علماء کے خاکے لکھے ہیں، فاضل بریلوی کا بھی خاکہ لکھا ہے:

درمیانہ قد، دبلا پن، گندمی رنگ، گنجان اور بڑی داڑھی، متین اور سنجیدہ چہرہ، انگلیاں طویل، بھنوئیں گھنی، گردن اونچی، پیشانی چوڑی اور ناک لمبی کھڑی۔ (۶۵)

## لباس:

آپ لباس بھی شرعی استعمال کرتے تھے۔ کرتا، پاجامہ، انگرکھا، عبا، عمامہ آپ کا پسندیدہ اور محبوب لباس تھا، پنج وقتہ نماز جماعت سے ادا فرماتے اور عبا اور عمامہ کا ہر نماز میں اہتمام کرتے تھے۔

## غذا:

آپ قلیل الغذاء تھے۔ کھانے میں ایک پیالی شوربا بکری کا بغیر مرچ کے اور ایک سوجی کا بسکٹ استعمال فرماتے تھے۔ رمضان المبارک میں روزہ افطار کے بعد پان تناول فرماتے۔ سحری میں ایک پیالی فیرنی اور ایک پیالی میں چٹنی آیا کرتی تھی، کسی نے معلوم کیا کہ حضرت فیرنی اور چٹنی کا کیا جوڑ تو فرمایا:

''نمک سے کھانا شروع کرنا اور نمک ہی پر ختم کرنا سنت رسول ﷺ ہے۔'' (۶۶)

## اہل دُول سے اجتناب:

امام احمد رضا نوابوں کی قصیدہ خوانی سے گریز کرتے تھے، جبکہ اس دور میں ارباب شعر و سخن نوابوں کی مدح وستائش میں مصروف تھے، مگر امام نے یہ ضمیر فروشی کبھی نہیں کی اس کی مثال درج ذیل واقعہ سے دی جاسکتی ہے:

ایک مرتبہ نواب نانپارہ نے درخواست کی کہ احمد رضا میری تعریف میں کوئی منقبت یا قصیدہ تحریر کریں، مگر فاضل بریلوی نے نواب کی عرضداشت پر ٹھوکر مار کر فرمایا۔

کروں مدح اہل دول رضاؔ
پڑے اس بلا میں میری بلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا
میرا دین پارۂ ناں نہیں (۶۷)

اسی طرح امام احمد رضا انگریزوں اور ان کی حکومت کے سخت دشمن تھے، وہ ہمیشہ لفافہ پر الٹا ٹکٹ لگاتے تھے، اور فرماتے تھے کہ:

''میں نے جارج پنجم کا سر نیچا کر دیا'' (۶۸)

ایک مرتبہ مقدمہ کے سلسلہ میں عدالت میں طلب کیا گیا تو آپ نے حاضری سے انکار کر دیا اور فرمایا کہ:

''جب میں انگریزوں کی حکومت کو تسلیم نہیں کرتا تو اس کے عدل وانصاف کو کیسے تسلیم کرلوں''۔(۶۹)

## تصلب فی الدین:

مولانا احمد رضا کی شخصیت **الحب للہ والبغض للہ** کی درخشندہ تصویر تھی، اللہ ورسول عزوجل ﷺ کے دشمن کو اپنا دشمن تصور کرتے تھے، اپنے مخالف سے کبھی درشت کلامی نہیں کی۔

امام احمد رضا کی حیات کا مطالعہ کرنے کے بعد یہ معلوم ہوتا ہے کہ آپ **من احب للہ وابغض للہ و اعطیٰ للہ ومنع لِلّٰہ فقد استکمل الایمان** (۷۰) کے مظہر تھے۔(۷۱)

یہ حقیقت ہے کہ امام احمد رضا خاں میں سخت حدت تھی (۷۲) لیکن یہ سختی کیوں تھی اس کے کیا اسباب تھے، یہ بات صاف ظاہر ہے کہ فاضل بریلوی ہر اس شخص کے دشمن تھے جو سرکارِ دو عالم سے دشمنی رکھتا ہے اور ان کی شان میں کھل کر گستاخانہ الفاظ کہتا ہے، پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود صاحب نے شدت وحدت کے محرکات کو بڑے شرح وبسط کے ساتھ درج کیا ہے (۷۳)

''امام احمد رضا نے بھی اپنی تیزی ذہن اور شدت مزاجی کا حدیث کی روشنی میں مسکت جواب دیا ہے:

ان الحدة تعترى قراء امتى لغرة القرآن فى اجوافهم (۷۴)

ایک اور حدیث میں ہے:

"الحدة تعترى خيار امتى"(۷۵)

## تعلیم:

امام احمد رضا نے ابتدائی کتب مرزا غلام قادر بیگ (۱۳۰۱ھ/۱۸۸۳ء) سے پڑھیں (۷۶) اور علوم عقلیہ ونقلیہ میں کامل مہارت کے لئے درج ذیل علماء کے سامنے زانوئے تلمذ تہہ کیا۔

(۱) مولانا نقی علی خاں بریلوی (۱۲۹۷ھ/۱۸۸۰ء)

(۲) مولانا عبدالعلی رامپوری (۱۳۰۳ھ/۱۸۸۵ء)

(۳) مولانا شاہ ابوالحسین احمد نوری مارہروی (۱۳۲۴ھ/۱۹۰۶ء)

امام احمد رضا نے اپنی خداداد ذہانت کے سبب ۱۳ رسال ۱۰ ر مہینے ۵ ر دن کی قلیل مدت میں کمال حاصل کرلیا اور باضابطہ تکمیل تعلیم کر کے فراغت حاصل کی جس کا تذکرہ موصوف نے خود اس طرح کیا ہے:

"لمنتصف شعبان ۱۲۸۶ھ الف ومأتين وست و ثمانين وانا ذاك ابن ثلثة عشرعا ماوعشرة اشهر و خمسة ايام وفى هٰذا التاريخ فرضت على الصلوٰة وتوجهت الىّ الاحكام ۔(۷۷)

اور اسی دن رضاعت کا شاہکار فتویٰ سپرد قلم کیا اور اسی تاریخ کو والد ماجد مولانا نقی علی خاں نے فتویٰ نویسی کا اہم فریضہ عطا کیا۔(۷۸) خود فاضل بریلوی نے اس کا تذکرہ یوں کیا ہے:

''منصب افتاء ملنے کے وقت فقیر کی عمر ۱۳ ربرس دس مہینہ چار دن تھی۔''(۷۹)

امام احمد رضا نے اپنی فطری ذکاوت اور ذاتی مطالعہ سے اکثر و بیشتر علوم وفنون حاصل کیے ان علوم کی تعداد ۵۴ رتک پہنچتی ہے۔ یہ تمام تفصیلات امام احمد رضا نے حافظ الحرم شیخ اسمٰعیل

خلیل مکی کی سند اجازت میں تحریر کی ہے، جس کا تاریخی نام یہ ہے:

"الاجازة الرضوية لمبجل مكة البهية" (۸۰)

۱۳۲۴ھ

فاضل بریلوی نے اس سند میں درج ذیل علوم وفنون کا ذکر کیا ہے:

(۱) علم قرآن (۲) اصول حدیث
(۳) کتب فقہ جملہ مذاہب (۴) جدل مھذب
(۵) علم العقائد والکلام (۶) علم صرف
(۷) علم بیان (۸) علم منطق
(۹) علم فلسفہ مدلسہ (۱۰) علم ہیئت
(۱۱) ہندسہ (۱۲) علم حدیث
(۱۳) فقہ حنفی (۱۴) اصول فقہ
(۱۵) علم تفسیر (۱۶) علم نحو
(۱۷) علم معانی (۱۸) بدیع
(۱۹) علم مناظرہ (۲۰) علم تکسیر
(۲۱) علم حساب (۲)

ان علوم وفنون کے بعد امام احمد رضا رقمطراز ہیں:

**فهذه احدىٰ وعشرون علماً اخذت جلهابل كلها عن امام العلماء خاتمة المحققين سيدنا الوالد قدس سره الماجد (۸۱)**

اکیس علوم وفنون کے بعد پھر دس علوم وفنون کا ذکر فرماتے ہیں:

(۱) قرأت (۲) تجوید

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۳) | تصوف | (۴) | سلوک |
| (۵) | اخلاق | (۶) | اسماء الرجال |
| (۷) | سیر | (۸) | تواریخ |
| (۹) | لغت | (۱۰) | ادب مع جملہ فنون |

مذکورہ علوم وفنون کے بعد اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں:

مما لم اقرأه اصلاً على الاساتذه لكن قريحتى فيه رائدة لكون ماتعلمت مغنياً عن تعلمه(۸۲)

بعد ازاں حسب ذیل علوم وفنون کا ذکر فرمایا:

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) | ارثماطیقی | (۲) | جبر ومقابلہ |
| (۳) | حساب سینی | (۴) | لوغارثمات |
| (۵) | علم التوقیت | (۶) | مناظرہ ومرایا |
| (۷) | علم الاکر | (۸) | زیجات |
| (۹) | مثلث کروی | (۱۰) | مثلث مسطح |
| (۱۱) | هیأة جدیدة | (۱۲) | مربعات |
| (۱۳) | جفر | (۱۴) | زائرچہ |
| (۱۵) | نظم عربی | (۱۶) | نظم فارسی |
| (۱۷) | نظم ھندی | (۱۸) | نثر عربی |
| (۱۹) | نثر فارسی | (۲۰) | نثر ھندی |
| (۲۱) | خط نسخ | (۲۲) | خط نستعلیق |
| (۲۳) | تلاوت مع تجوید | (۲۴) | علم الفرائض |

ان علوم وفنون کے بعد فاضل بریلوی رطب اللسان ہیں:

وحاشاللّٰہ ماقلتہ فخراو تمدحابل تحدثا بنعمة الکریم المنعم ولااقول انی ماہر مجید فیہا اوفی غیرہا فما احویہا وانماالقصاری ادنی مشارکة نسئال اللّٰہ ان یجعلہا مبارکة وانا اعلم أنی لاقل الطلبة فی کل شئ علی غلبة ولکن المولی سبحانہ تعالی یرفع من یشاء ۔(۸۳)

امام احمد رضا نے جن علوم وفنون میں ید طولیٰ حاصل کیا ان میں کوئی نہ کوئی یادگار بھی چھوڑی، ایک مقام پر اس کا اعتراف کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''ولی فی کلہا اوجلہا تحریرات وتعلیقات من زمن طلبی الی ہذا الحین ۱۳۲۳ھ/ ۱۹۰۵ء'' (۸۴)

امام احمد رضا کی اس حیرت انگیز صلاحیت کے سبب یہ کہنا بجا ہے کہ ان کی صلاحیت وہبی تھی، کسبی نہیں، بلکہ منعم حقیقی کی طرف سے ایک انمول نعمت تھی جسے اللہ تعالیٰ اپنے خاص بندہ کو عطا کرتا ہے۔

## عقد مسنون:

امام احمد رضا کا عقد ۱۲۹۱ھ/ ۱۸۷۴ء) میں حضرت شیخ فضل حسین صاحب کی صاجزادی، ارشاد بیگم صاحبہ سے ہوا۔(۸۵) اس وقت امام احمد رضا خاں کی عمر ۲۰ رسال تھی۔

مولانا احمد رضا کی شادی، عالم اسلام کے نوجوانوں کے لئے ایک عدیم المثال نمونہ تھی ،جس میں شرعی احکام اور سنت نبی اکرم ﷺ کو پوری طرح مد نظر رکھا گیا تھا۔

## پٹنہ کا سفر:

امام احمد رضا ۱۳۱۸ھ/۱۹۰۰ء میں پٹنہ تشریف لے گئے اور وہاں مدرسہ حنفیہ اہلسنت کے اجلاس میں تین گھنٹے علم وادب پر ایک جامع ومانع تقریر فرمائی ۔(۸۶)

## کلکتہ کا سفر:

۱۳۱۹ھ/۱۹۰۲ء میں امام احمد رضا کلکتہ گئے اور اُھل کلکتہ کو علوم وفنون کی دولت سے سیراب کیا۔(۸۷)

## حجاز کا پہلا سفر:

امام احمد رضا والد ماجد مولانا نقی علی خان کے ہمراہ ۱۲۹۵ھ/۱۸۷۸ء) میں زیارت حرمین سے مشرف ہوئے علماء حجاز نے امام کو بڑی قدر ومنزلت کی نگاہوں سے دیکھا اور شیخ احمد زینی دحلان (مفتی شافعیہ) ۱۳۰۴ھ/ ۱۸۸۶، عبدالرحمٰن سراج ۱۳۰۱ھ/۱۸۸۳ء (مفتی حنفیہ) اور امام شافعیہ حسین بن صالح جمل اللّیل (۱۳۰۲ھ/۱۸۸۴ء) سے حدیث، فقہ، اصول، تفسیر اور دوسرے علوم وفنون کی سند حاصل کی۔ اس سفر کی مکمل تفصیل متعدد کتب میں دیکھی جاسکتی ہیں۔(۸۸)

## دوسرا سفر:

۱۳۲۳ھ/ ۱۹۰۵ء میں دوسری مرتبہ پھر زیارت حرمین سے مشرف ہوئے۔ اس سفر کی تفصیل مولوی عبدالحیٔ (۸۹) نے اپنی شہرۂ آفاق تصنیف ''نزھۃ الخواطر'' میں دی ہے، اس کے علاوہ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد صاحب (سابق پرنسپل گورنمنٹ ڈگری کالج سکھر) (۹۰) نے اپنی تصنیف ''فاضل بریلوی علماء حجاز کی نظر میں'' (۹۱) اس سفر کا حال بڑے شرح وبسط کے ساتھ کیا ہے۔

## سفر آخرت:

امام احمد رضا ان نابغۂ روزگار ہستیوں میں سے تھے جن کے دل میں فرائض الٰہیہ کی

عظمت بدرجۂ اتم تھی، چنانچہ فاضل بریلوی جب شدید علالت میں مبتلا ہوئے اور گھر میں صوم و صلوٰۃ کی پابندی ناممکن سی ہوگئی تو آپ نے اپنے حق میں فتویٰ صادر کیا کہ پہاڑ پر سردی کے باعث روزہ ممکن ہے۔ چنانچہ کوہ بھوالی جاکر صوم وصلوٰۃ میں مشغول ہوئے بریلی شریف واپسی پر وصال سے صرف دو ہفتہ قبل آپ نے سفر آخرت کی درج ذیل آیت کریمہ سے ایسی دلجمعی اور اطمینانِ قلب کے ساتھ خبر دی گویا کوئی دنیا میں کسی سفرِ مبارک پر روانہ ہورہا ہو۔(۹۲)

ویطاف علیهم بآنیة من فضةواکواب(۹۳)

۴۰......ھ......۱۳

جب اس شدت علالت کی خبر پھیلی تو (۱۳۴۰ھ/۱۹۲۱ء) تو کوہ بھوالی پر آپ کے ارادت مند کثیر تعداد میں جمع ہوگئے، اگرچہ مرض کا زبردست عارضہ تھا مگر عشقِ رسول ﷺ کی چنگاری دل و جان میں بھڑک رہی تھی، رہ رہ کر توصیفِ رسول ﷺ میں اپنے لب کو جنبش دیتے اور مسلمانوں کے لئے حسن خاتمہ کی دعا کرتے۔ بریلی واپسی پر ۲۵ رصفر ۱۳۴۰ھ/ ۱۹۲۱ء، جمعۂ مبارک کو وصال سے دو گھنٹہ سترہ منٹ قبل تجہیز و تکفین وغیرہ سے متعلق اہم وصایا قلمبند کرائے اور آخر میں بارہ بجکر انیس منٹ پر خود دست اقدس سے حمد و درود شریف کے مندرجہ ذیل کلمات تحریر فرمائے:

واللّٰه شهيد وله الحمد

وصلى اللّٰه تعالىٰ وبارك وسلم على شفيع المذنبين وآله الطيبين وصحبه المكرمين و ابنه و حزبه إلىٰ ابد الأبدين، آمين آمين والحمد للّٰه رب العالمين ـ(۹۴)

اور عین اذانِ جمعہ کے درمیان، ۲ ربجکر ۳۸ رمنٹ پر ''حی علی الفلاح'' کی آواز سنتے ہی روح قفس عنصری سے پرواز کرگئی۔ رحمہ اللہ رحمۃ واسعہ۔(۹۵) وصال کے وقت مولانا حسنین رضا خاں وہاں موجود تھے، آپ ان کے سفر آخرت کا حال اس طرح بیان کرتے ہیں:

"آپ کے غسل میں سادات کرام علماء عظام موجود تھے۔ سید اظہر علی نے لحد کھودی، حسب وصیت صدر الشریعۃ مولانا امجد علی نے غسل دیا اور پروفیسر سید سلیمان اشرف بہاری (سابق صدر شعبۂ دینیات، مسلم یونیورسٹی، علیگڑھ) مولانا محمد رضا خاں، سید محمود جان، سید ممتاز علی وغیرہ، پانی دینے میں مصروف تھے"۔(۹۶)

امام احمد رضا کے معتقدین کا جم غفیر تھا، تل دھرنے کی جگہ نہیں تھی، چھوٹا بڑا دھاڑیں مار مار کر رو رہا تھا، ہر شخص آخری دیدار کے لئے بیقرار تھا۔ غسل وکفن کی تکمیل کے بعد آپ کا آخری دیدار کرایا گیا۔ اس وقت عقیدت مندوں کا حال ایسا ہی تھا جیسے شمع کی لو پر پروانوں کا ہوتا ہے۔ عید گاہ میں جنازہ کی نماز ادا کی گئی اور محلہ سوداگراں (رضانگر) ہی میں اپنے قائم کردہ مدرسہ دارالعلوم منظر اسلام کے شمالی جانب مدفون ہوئے۔

## اولاد امجاد:

امام احمد رضا خاں کے یہاں دو صاحبزادے اور پانچ صاحبزادیاں تولد ہوئیں۔ دونوں صاحبزادگان اپنے عہد کے فقید المثال عالم ہوئے۔

## (۱) مولانا حامد رضا خاں:

صاحبزادۂ اکبر مولانا حامد رضا خاں کی ولادت ۱۲۹۴ھ/ ۱۸۷۵ء کو محلہ سوداگراں بریلی میں ہوئی۔(۹۷)

امام احمد رضا نے اپنے فرزند ارجمند کا نام حسب دستور محمد تجویز کیا اور لقبی نام حامد رضا مقرر کیا گیا، ارباب علم وفن نے آپ کو حجۃ الاسلام جیسے عظیم الشان خطاب سے نوازا۔(۹۸) علوم عقلیہ ونقلیہ کی تمام درسیات والد ماجد ہی سے حاصل کی اور ۱۹ رسال کی عمر میں فارغ التحصیل ہوئے، ۱۳۲۴ھ میں زیارت حرمین سے مشرف ہوئے۔ وہاں شیخ العلماء محمد سعید بابصیل مکی اور

مولانا سید احمد برزنجی کے حلقۂ درس میں شمولیت کی اور علماء ومشائخ نے سندیں عطا کیں۔

حجۃ الاسلام عادات واطوار، اخلاق وگفتار، زہد وتقویٰ میں اپنی مثال آپ تھے، علوم وفنون کے بحر ذخار ہونے کے ساتھ قوتِ گویائی کا عدیم النظیر ملکہ آپ کو حاصل تھا۔ خطابت کے میدان میں اپنے دور کے وہ بہترین شہسوار تھے۔

مولانا حامد رضا کا تقویٰ اور اتباع شریعت میں انہماک کی مثال اس واقعہ سے دی جاسکتی ہے۔

ایک بار کا ذکر ہے کہ آپ کے بدن پر ایک پھوڑا نکل آیا جسکا آپریشن بے حد ضروری تھا، چنانچہ اس سلسلہ میں ڈاکٹروں سے رابطہ قائم کیا گیا۔ ڈاکٹروں نے پھوڑے کے آپریشن کیلئے بیہوشی کا انجکشن لگانا چاہا تو منع فرمادیا اور فرمایا میں انجکشن نہیں لگواؤں گا۔ چنانچہ حالت ہوش میں دو گھنٹے تک آپریشن ہوتا رہا اور آپ گفتگو فرماتے رہے اور درود شریف کے ورد میں منہمک ہوکر درد وکرب کو تبسم میں تبدیل کیا۔ ڈاکٹر آپ کے تقویٰ اور روحانی قوت کو دیکھ کر انگشت بدنداں رہ گئے۔ (۹۹)

مولانا ضیاء الدین پیلی بھیتی (خلیفہ فاضل بریلوی) نے اپنی ایک تصنیف جسے انہوں نے مسئلہ علم غیب میں تحریر فرمایا تھا، آپ سے تقریظ لکھنے کیلئے فرمایا۔ آپ نے قلم برداشتہ عربی میں وسیع تقریظ تحریر فرمادی۔ (۱۰۰) اس طرح والد ماجد کے ارشاد پر رسالہ "**کفل المفقیه الفاهم فی احکام قرطاس الدراهم**" پر فی البدیہہ تمہید قلمبند فرمادی (۱۰۱)۔ درحقیقت آپ کی یہ تمام خوبیاں اور صلاحیتیں امام احمد رضا کی تعلیم وتربیت کا نتیجہ تھیں۔

حجۃ الاسلام جہاں عربی ادب پر فوقیت رکھتے تھے، تو اسی کے ساتھ تاریخ گوئی میں بھی عدیم النظیر تھے۔ مسجد جنکشن (بریلی) جب مکمل ہوئی تو احباب نے تاریخ کیلئے فرمائش کی آپ نے برجستہ عربی میں چند قطعے تحریر فرمادیئے جس کا آخری مصرع حسب ذیل ہے۔

**قلت سبحان ربی الاعلیٰ**

(۴۷۴)

**مسجد اسّس علی التقو ی**

**(۸۵۴)**

مجموعہ: (۱۳۲۸ھ) (۱۰۲)

اسی طرح والد ماجد اوران کے دوست مولانا عبدالکریم درس کی رحلت پر متعدد تاریخیں رقم فرمائیں۔(۱۰۳)

امام احمد رضا نے آپ کو منظر اسلام کا مدرس مقرر کیا۔آپ نے اس درسگاہ سے سیکڑوں فرزندان اسلام کو علوم وفنون کی دولت سے مالا مال کیا۔۱۷ر جمادی الاولیٰ ۱۳۶۲ھ/۱۹۴۳ھ کو نماز کے دوران حالتِ تشہد میں عالم فانی سے رخصت ہوکر جوار رحمت الٰہی میں جا بسے۔(۱۰۴) نمازِ جنازہ محدثِ اعظم مولانا سردار احمد علیہ الرحمۃ نے پڑھائی اور احاطۂ رضا میں مدفون ہوئے۔

## تصانیف:

(۱) مجموعہ فتاویٰ

(۲) **الصارم الربانی علی اسراف القادیانی**

(۳) **ترجمه الدولة المكيه بالمادة الغيبتة**

(۴) **ترجمه حسام الحرمين على منحر الكفر والمين**

(۵) نعتیہ دیوان

(۶) حاشیہ ملاجلال

(۷) سدالقرار

(۸) **مقدمة الاجازات المتينه لعلماء بكة والمدينه**(۱۰۵)

## مولانا مفتی مصطفیٰ رضا خاں:

ال رحمٰن مصطفیٰ رضا بن امام احمد رضا خان محلہ سوداگراں (بریلی) میں ۲۲ ذی الحجہ ۱۳۰۹ھ/۱۸۹۲ء میں پیدا ہوئے (۱۰۶) اصل نام محمد ہے، جبکہ عرفیت مصطفیٰ رضا خان قرار پائی۔ شاہ ابوالحسین نوری مارہروی علیہ الرحمۃ نے آپ کا اسم شریف ال رحمٰن ابو البرکات محی الدین جیلانی رکھا۔ تین برس کی عمر میں رسم بسم اللہ شریف ہوئی۔ ابتدائی تعلیم والد ماجد سے حاصل کی اور علوم عقلیہ ونقلیہ کی تکمیل کیلئے والد ماجد نے جامعہ رضویہ منظر اسلام میں داخل فرمایا جہاں انہیں شاہ رحم الٰہی منگلوری اور برادر اکبر مولانا حامد رضا خاں جیسی شخصیتوں کی سرپرستی حاصل ہوئی (۱۰۷) اور والد ماجد سے علوم عقلیہ ونقلیہ کی تکمیل کے بعد آپ دارالعلوم منظر اسلام میں مسندِ تدریس پر فائز ہوئے اور آپ نے سرچشمۂ علم وحکمت سے ہزاروں تشنگانِ علوم وفنون کو سیراب کیا۔ علومِ قدیمہ وجدیدہ پر دسترس کے اعتبار سے آپ اپنے والدِ ماجد کا پرتو تھے۔

مولانا مصطفیٰ رضا کو فتویٰ نویسی سے بہت دلچسپی تھی۔ سب سے پہلے آپ نے نوعمری میں رضاعت کا فتویٰ قلمبند کیا جس سے امام احمد رضا کے خلیفہ مولانا ظفر الدین بہاری علیہ الرحمۃ بہت متاثر ہوئے۔ آپ کے ساتھ ہی والد ماجد نے ''صح الجواب بعونِ الملک الوہاب'' لکھوا کر اس فتوے کی تصدیق فرمائی اور ان کے مکمل نام ''ابوالبرکات محی الدین جیلانی ال رحمٰن محمد عرف مصطفیٰ رضا'' کی مہر بنوا کر عطا فرمائی۔ (۱۰۸)

درحقیقت مولانا مصطفیٰ رضا خاں اس خانوادہ کے نیّر تاباں تھے جو عشق رسول ﷺ میں ممتاز ومنفرد تھے، آپ خلوص وللّٰہیت، زھد وتقویٰ، فقر وغناء، جود وسخا، حلم بردباری، احسان وایثار، طہارت وپاکیزگی، ضبط وتحمل، صبر ورضا اور ایمان وایقان کے فقید

المثال پیکر تھے اور تصلب فی الدین میں ان کی حیثیت نمایاں تھی۔ فتویٰ وتقویٰ میں ان کے دور میں وہ اپنی مثال آپ تھے۔ اس لئے جید علماء پاک و ہند نے آپ کو مفتی اعظم کے خطاب سے نوازا۔ ۱۳۹۰ھ میں آپ بغیر فوٹو کے حج بیت اللہ اور زیارتِ رسول مقبول ﷺ سے مشرف ہوئے اور ۱۴ر محرم الحرام ۱۴۰۲ھ/۱۲ر نومبر ۱۹۸۱ء کو انتقال ہوا۔ (۱۰۹)

آپ کے جنازہ میں برصغیر کے عقیدتمندوں کا زبردست ہجوم تھا۔ اخباری نامہ نگاروں کے مطابق حاضرین کی تعداد ۲۰ر لاکھ پر مشتمل تھی۔ یہ سب دفعتاً ہوا تھا۔ روح قفسِ عنصری سے پرواز ہوتے ہی اس کی اطلاع جنگل کی آگ کی طرح ملک و بیرون ملک میں پھیل گئی اور صبح ہوتے ہی پورا شہر عقیدتمندوں کے ہجوم میں ڈوب گیا، راقم الحروف نے وہ منظر خود نگاہوں سے دیکھا ہے اور اسی اژدحام میں جنازہ کی نماز ادا کی ہے۔

• مولانا سید محمد مختار اشرف صاحب (سجادہ نشین خانقاہ اشرفیہ، کچھوچھہ، فیض آباد) نے نماز جنازہ پڑھائی پھر اسلامیہ انٹر کالج (بریلی) کے وسیع وعریض میدان سے آپ کو محلہ سوداگران (رضانگر) پہنچایا گیا۔ مدرسہ منظر اسلام و مظہر اسلام کے طلباء، اساتذہ، علماء اور مشائخ نے آپ کو فاضل بریلوی کے قرب میں دفن کیا۔ آخری منظر کی جملہ تفصیلات ان کی شخصیت پر نکالے گئے۔ مختلف اخبار وجرائد کے خصوصی نمبروں کے علاوہ ''مفتی اعظم ہند اور ان کے خلفاء'' مصنفہ شہاب الدین رضوی، مطبوعہ رضا اکیڈمی، ممبئی اور ''تذکرۂ مشائخِ قادریہ رضویہ'' مصنفہ مولانا عبد المجتبیٰ رضوی مطبوعہ اکیڈمی مشائخِ قادریہ رضویہ بنارس میں دیکھی جاسکتی ہیں۔ (۱۱۰)

مفتی اعظم ہند قلم کے شہسوار تھے۔ زبان اکثر خاموش رہتی۔ بلاوجہ بولنے سے دریغ کرتے۔ کم گوئی ان کی عادت ثانیہ بن چکی تھی۔ شاید یہی وجہ ہے کہ خطابت کی دنیا سے ہٹ کر آپ نے لوح وقلم کی پرورش کی اور افکار وخیالات کے جواہر پارے زینت قرطاس

بنائے۔ ان کی تمام تر تصانیف کا احاطہ تو نہیں ہو سکا البتہ درج ذیل کتابیں ان کی شاہکار تصانیف میں شمار کی جا سکتی ہیں:

(۱) الموت الاحمر علی کل النجس اکفر ۱۳۳۷ھ / ۱۹۱۸ء

(۲) النکته علی مراۃ کلکۃ ۱۳۳۲ھ / ۱۹۱۳ء

(۳) الکادی فی العادی و الغادی ۱۳۳۰ھ / ۱۹۱۱ء

(۴) ادخال السنان ............ الی الحنك الحلقی بسط البنان ۱۳۳۲ھ / ۱۹۱۳ء

(۵) القثم القاصم ۱۳۳۰ھ / ۱۹۱۱ء

(۶) اشد الناس علی عابد الُخنّاس ۱۳۲۸ھ / ۱۹۱۰ء

(۷) القول العجیب فی جواز التثویب ۱۳۳۹ھ / ۱۹۲۰ء

(۸) القسورۃ علی ادوار الحمر الکفرۃ ۱۳۴۳ھ / ۱۹۲۴ء

(۹) الملفوظ (حصه اول . دوم . سوم. چهارم) ۱۳۳۸ھ / ۱۹۱۹ء

(۱۰) الطاری الداری لهفوات عبد الباری ( اول . دوم . سوم ) ۱۳۳۹ھ / ۱۹۲۰ء

(۱۱) الرمع الدیانی علی راس الوسواس الشیطانی ۱۳۳۱ھ / ۱۹۱۲ء

(۱۲) حجتہ واہرہ بوجوب الحجتہ الحاضرہ ۱۳۴۲ھ / ۱۹۲۳ھ

(۱۳) تنویر الحجة بالتواء الحجة

(۱۴) الحجة الباهره بوجوب الحجة البارة

(۱۵) داڑھی کا مسئلہ

(۱۶) سامان بخشش، نعتیہ کلام ۱۳۵۴ھ/ ۱۹۳۵ء

(۱۷) سیف الجبار

(۱۸) شفاء العی فی جواب سوا ل بمبئی
(۱۹) طرق الهدی وا لا رشاد الی احکام الا مارة و الجهاد ۱۳۴۱ھ/۱۹۲۲ء
(۲۰) فتاویٰ مصطفویہ (تین جلدیں)
(۲۱) کشف ضلالِ دیوبند (حواشی وتکمیلات الاستمداد)
(۲۲) مقتل اکذب واجهل ۱۳۳۲ھ۱۹۱۳ء
(۲۳) نور الفرقان بین جند الله و احزاب الشیطان ۱۳۳۰ھ/۱۹۱۱ء
(۲۴) وقایة اهل السنه عن مکر دیو بند و الفتنه ۱۳۳۲ھ/۱۹۱۳ء
(۲۵) وقعات السنان فی حلقه مسما ة بسط البنان ۱۳۳۰ھ/۱۹۱۱ء
(۲۶) الهی ضرب به اهل الحرب ۱۳۳۲ھ/۱۹۱۳ء
(۲۷) نها یة السنان ۱۳۳۲ھ/۱۹۱۳ء
(۲۸) صلیم الدیا ن لتقطیع حبا لة الشیطا ن ۱۳۳۲ھ/۱۹۱۳ء
(۲۹) سیف القها ر علی العبد الکفار ۱۳۳۲ھ/۱۹۱۳ء
(۳۰) نفی العا رمن معا ئب المو لوی عبد الغفار ۱۳۳۲ھ/۱۹۱۳
(۳۱) وھابیہ کی تقیہ بازی
(۳۲) مسائل سماع
(۳۳) نورالعرفان
(۳۴) ھشتاد بید وبند بر مکال دیوبند
(۳۵) طرد الشیطان
(۳۶) سلک مراد آباد پر معترضانہ ریمارک
(۳۷) سل الحسام الهندی لنصرة سیدنا خالد النقشبندی

(۳۸) کانگریسوں کا رد

(۳۹) حاشیہ فتاویٰ رضویہ جلد اول

(۴۰) ترتیب فتاویٰ رضویہ جلد دوم

(۴۱) حاشیہ فتاویٰ رضویہ جلد سوم

(۴۲) حاشیہ فتاویٰ رضویہ جلد چہارم

(۴۳) حاشیہ تفسیر احمدی (قلمی)

(۴۴) حاشیہ فتاویٰ عزیزیہ (قلمی)(۱۱۱)

(۴۵) مقتل کذب وکید ۱۳۳۲ھ/۱۹۱۳ء

## اساتذہ:

امام احمد رضا کے اساتذہ کی فہرست بہت مختصر ہے۔آپ کے اساتذہ میں والد ماجد مولانا نقی علی خان (۱۲۹۷ھ/۱۸۸۰ء) کی عبقری شخصیت سرفہرست ہے۔عام طور پر یہ خیال کیا جاتا ہے کہ جس کے اساتذہ کی فہرست طویل ہوتی ہے وہ اتنا ہی نابغۂ روزگار ہوتا ہے اسی وجہ سے بعض ارباب علم ودانش اساتذہ کی طویل فہرست پیش کرتے ہیں، مگر یہ دلیل شاگرد کے تبحر علمی وفنی کیلئے درست نہیں ہے بلکہ استاد کی محققانہ صلاحیت وعارفانہ بصیرت اور شاگرد کی انتھک جدوجہد پر اس کا اظہار ہوتا ہے۔

امام احمد رضا کی نادر الوجود شخصیت ان صفات عالیہ کی سنگم تھی۔آپ کے اساتذہ میں مولانا غلام قادر بیگ بریلوی ،مولانا عبدالعلی رامپوری اور ابوالحسین نوری تھے۔

مولانا عبدالعلی رامپوری سے صرف شرح چغمنی کے چند اسباق پڑھے اور ۲۱ر علوم وفنون کی تحصیل مولانا نقی علی خاں سے کی۔(۱۱۲) مزید برآں باختلاف روایات ۵۵ر

سے زائد علوم وفنون کی تحصیل طبعِ سلیم کی بناء پر کی اوران علوم وفنون میں چھوٹی بڑی ہزار سے زائد کتب ورسائل اور حواشی تحریر فرمائے۔(۱۱۳)

## مرزا غلام قادر بیگ:

آپ کا اسم گرامی غلام قادر، خطاب مرزا بیگ (عطا شدہ از شاہانِ مغلیہ) تھا، آپ کی ولادت ۲۵/ جولائی ۱۸۲۷ء یکم محرم ۱۲۴۳ھ کو محلہ جھوائی ٹولہ (لکھنؤ) میں ہوئی(۱۱۴)، چند ماہ قیام کے بعد والد ماجد نے لکھنؤ کو خیر باد کہہ کر جامع مسجد (بریلی) کے شرق میں قلعہ سے متصل ایک مکان میں مستقل سکونت اختیار کی اور تکمیل معاصر علماء کرام سے کی اور درس وتدریس میں مصروف ہوئے، آپ بریلی کے سیکڑوں تشنگان علوم وفنون کو قلعہ سے متصل جامع مسجد بریلی میں سیراب کیا کرتے تھے، مگر امام احمد رضا خاں کو صغرسنی اور قدیم تعلقات کی بناء پر مکان ہی پر درس دیتے تھے۔ میزان منشعب ودیگر کتب متداولہ کی تعلیم آپ نے فاضل بریلوی کو مرحمت فرمائی۔ جب امام احمد رضا فارغ التحصیل ہوئے تو مرزا صاحب نے ھدایہ کا درس موصوف سے لیا، یعنی استاد شاگرد اور شاگرد استاد بن گئے۔

مرزا غلام قادر بیگ کے دو فرزند اور چند لڑکیاں تھیں۔ فرزند اکبر مولانا غلام حکیم عبدالعزیز بیگ، ایام شباب میں کلکتہ جا کر سکونت پذیر ہو گئے اور فرزند ثانی بریلی میں اپنے والد ہی کے پاس رہے۔

مولانا عبدالقادر بیگ آخرِ عمر میں کلکتہ گئے اور چند ماہ قیام کے بعد پھر بریلی آئے۔ کلکتہ سے موصوف فاضل بریلی سے مراسلت بھی کرتے تھے۔ یہ مراسلت علمی وتحقیقی نوعیت کی ہے۔ ایک مرتبہ موصوف نے امام احمد رضا سے عظمت رسالت سے متعلق کچھ دریافت کیا تو آپ نے اس کے جواب میں ''تجلی الیقین بان نبینا سید المرسلین تحریر فرمائی

(۱۱۵) یکم محرم الحرام ۱۳۳۶ھ/ ۱۸/اکتوبر ۱۹۱۷ء کو طویل عمر پا کر اس جہان فانی سے رخصت ہوئے اور حسین باغ (باقر گنج) میں دفن کیے گئے۔(۱۱۶)

## مولانا عبدالعلی رامپوری:

مولانا عبدالعلی کی شخصیت بوقلموں صفات کی حامل ہے۔آپ کی ولادت رامپور (شہر) میں ہوئی اور وہیں تربیت پائی، ابتدائی تعلیم مولوی حیدر علی ٹونکی اور مولانا شرف الدین رامپوری (۱۲۲۸ھ) سے حاصل کی اور علوم عقلیہ ونقلیہ کا درس شاہ اسحٰق دہلوی اور حکیم صادق علی دہلوی سے لیا اور بحر العلوم علامہ فضل حق خیر آبادی سے حاشیہ قدیمہ اور جدیدہ پڑھ کر معقولات میں کمال پیدا کیا۔صاحب نزہۃ الخواطر آپ کے تبحر علمی کا ذکر اس طرح کرتے ہیں:

"احد الافاضل المشهورين فی المنطق والحكمة وسائر الفنون الرياضية"(۱۱۷)

مدرسہ عالیہ رامپور میں مدرس اول تھے۔ باذوق طلباء کی جماعتوں کو آپ تعلیم دیتے تھے، سیکڑوں تشنگان علم نے آپ کے علمی پنگھٹ سے سیرابی حاصل ہے۔تقریباً ۱۲۹۱ھ میں فاضل بریلوی رامپور حاضر ہوئے اوران سے شرح چغمنی کے چند اسباق کا درس لیا۔(۱۱۸) ۱۲۹۷ھ/۱۸۸۰ء) میں انتقال ہوا۔(۱۱۹)

## شاہ ابوالحسین نوری:

ابوالحسین احمد نوری ابن شاہ ظہور حسن ابن سید شاہ ال رسول مارہروی علیہم الرحمۃ ۱۹/شوال ۱۸۳۹ء کو مارہرہ (یوپی) میں پیدا ہوئے۔(۱۲۰) شاہ ال رسول علیہ الرحمۃ کو آپ سے والہانہ محبت تھی۔خانقاہ برکاتیہ کے سجادگان سے کسب فیض کر کے علوم وفنون

میں ید طولیٰ حاصل کیا۔ آپ بیک وقت بیشتر علوم وفنون میں مہارت رکھتے اور ساتھ ہی راہ طریقت کے شیخ المشائخ بھی تھے۔ آپ کے عقید تمندوں کا سلسلہ بہت وسیع تھا اور آج بھی اس خاندان کا چراغ درخشندہ وتابندہ ہے۔ صاحب نزہۃ الخواطر نے علمی وفنی جلالتِ قدر اور مومنانہ فراست کا ذکر اس طرح کیا ہے:

"کان شیخاً صالحاً غراً کریماً ضخماً ربع القامة حسن المحاضرة" (۱۲۱)

امام احمد رضا نے علم جفر، علم تکسیر، اور علم تصوف کی تعلیم انہیں سے حاصل کی۔ فاضل بریلوی خود فرماتے ہیں:

"۱۲۹٦ھ میں حضرت سید آل رسول مارہروی علیہ الرحمۃ کا وصال ہوا تو قبل وصال مجھے سیدنا شاہ ابوالحسین نوری، اپنے ابن الابن ولی عہد وسجادہ نشین، کے سپرد کیا۔ حضرت نوری میاں صاحب سے بعض علوم طریقت علمِ تکسیر وعلمِ جفر وغیرہ میں نے حاصل کئے"۔ (۱۲۲)

اس کے علاوہ ہندوستان کے مشہور خانوادۂ علم کے مشہور عالم دین مولانا عبدالحئی لکھنوی نے ان سے کسب فیض کیا ہے۔ اس کا اعتراف انہوں نے خود کیا ہے، لکھتے ہیں:

"اخذت عنه المسلسل بالاولية" (۱۲۳)

مولانا ابوالحسن نوری نے مذکورہ علوم وفنون میں بیشتر تصانیف یادگار چھوڑی ہیں۔ ذیل میں اس تصنیف کو بیان کیا گیا ہے جس کا ذکر مولانا عبدالحئی نے اپنی کتاب میں پیش کیا ہے،

(۱) النور والبهاء فی اسانید الحديث وسلاسل الاولياء

## مشائخِ طریقت:

امام احمد رضا کے اساتذہ کے بعد ان شیوخ مجیز ین کا ذکر کیا جارہا ہے، جنہوں نے فاضل بریلوی کو حدیث، فقہ، اصول فقہ، تفسیر اور دیگر علوم وفنون کی اسناد عطا کیں۔

امام احمد رضا دو مرتبہ حرمین طیبین تشریف لے گئے جس کی مکمل فہرست اسناد کی بحث میں دیکھی جاسکتی ہے، (۱۲۴) سردست اس کا اجمالی ذکر پیش کیا جارہا ہے۔

ایک دن فاضل بریلوی نے نماز مغرب مقام ابراہیم علیہ السلام میں ادا فرمائی۔ نماز کے بعد امام شافعیہ شیخ حسین بن صالح (۱۳۰۲ھ/۱۸۸۴ء) بغیر کسی سابقہ تعارف کے ان کا ہاتھ پکڑ کر ان کو اپنے گھر لے گئے اور صحاح ستہ کی سند اور سلسلۂ قادریہ کی اجازت اپنے دستخط خاص سے عطا فرمائی۔ (۱۲۵) اس کے علاوہ حجاز میں جن مشائخ عظام نے فاضل بریلوی کو سندیں عطا کیں ان میں شیخ احمد بن زینی دحلان (۱۳۰۴ھ/۱۸۸۴ء) (مفتی شافعیہ) اور عبدالرحمٰن سراج مکی (۱۳۰۱ھ/۱۸۸۳ء) (مفتی حنفیہ) شامل ہیں۔ (۱۲۶) ان مشائخ کے علاوہ امام احمد رضا کو شاہ ال رسول مارہروی ۱۲۹۷ھ/ ۱۸۷۹ء سے بھی سند حدیث وسلسلہ عالیہ قادریہ کی اجازت حاصل تھی۔ (۱۲۷) رحمہ اللہ رحمۃ واسعہ

## شیخ احمد بن زینی دحلان علیہ الرحمۃ:

آپ بلاشبہ ایک نابغۂ روزگار بزرگ شخصیت تھے، جن کی علمی فقہی بصیرت مسلمہ ہے۔ ان کے کثیر کارنامے قوم وملت کے لئے سرمایہ افتخار ہیں۔ آپ کی ساری حیات اتباع سنت اور عشق رسول ﷺ میں بسر ہوئی۔

شیخ احمد بن زینی دحلان کی ولادت حرمین طیبین میں ۱۲۳۲ھ/ ۱۸۱٦ء کو ہوئی۔ (۱۲۸) علمی ماحول میں نشو ونما ہونے کے سبب عہد طفلی ہی سے علم وادب میں گہرا شغف

رکھتے تھے۔ اہل علم کے حلقہ درس میں شامل ہوکر علوم عقلیہ ونقلیہ میں دسترس حاصل کی اور آسمان علم وفن پر نیّر تاباں بن کر چمکے۔ مذہب شافعی کے افتاء جیسے اہم منصب کو آپ نے سنبھالا۔ علماء عرب کی نظر میں آپ کی قدر و قیمت بیحد تھی۔ عرب وعجم کے علماء نے آپ سے استفتاء کیا ہے، جن کی ایک طویل فہرست ہے۔ ہندوستان کی دو مشہور شخصیتیں جنہیں آپ کی خرمن علم سے وافر حصہ ملا ہے، ان میں ایک مولانا عبدالحیؒ فرنگی محلی اور دوسرے امام احمد رضا خاں ہیں۔ اپنے اس اکتسابِ علم کا اعتراف امام احمد رضا نے ان الفاظ میں کیا ہے:

''میں نے مکہ میں شیخ احمد بن زینی دحلان مکی سے ۱۲۹۵ھ میں تعلیم حاصل کی'' (۱۲۹)

شیخ نے مولانا احمد رضا کو سند حدیث وفقہ، اصولِ فقہ وتفسیر اور دیگر علوم وفنون عطا کئے۔ (۱۳۰)، ۱۳۰۴ھ/۱۸۸۰ء میں آپ نے وفات پائی۔ آپ نے متعدد علوم وفنون پر طبع آزمائی کی ہے۔ ان کی جتنی کاوشوں تک رسائی ہوسکی ہے وہ حسب ذیل ہیں:

**(۱) الجداول المرضیه فی تاریخ الدول الاسلامیة**

**(۲) خلاصة الکلام فی امراء البلد الحرام**

**(۳) الفتح المبین فی فضائل الخلفاء الراشدین واهل البیت الطاهربن**

**(٤) الفتوحات الاسلامیة**

**(٥) الدارالسنیه**

**(٦) السیرة النبویة**

**(۷) تنبیه الغافلین**

**(۸) رساله فی الرد علی الوهابیة** (۱۳۱)

## شاہ ال رسول مارہروی علیہ الرحمۃ:

شاہ ال رسول رحمۃ اللہ علیہ تیرھویں صدی کے جلیل القدر بزرگ تھے۔ ۱۲۰۹ھ

میں ولادت ہوئی اور عم محترم (اچھے میاں) اور شاہ آل برکات (ستھرے میاں) کی صحبت میں پرورش پائی اور ابتدائی کتابیں مولانا عین الحق شاہ عبدالمجید بدایونی اور مولانا سلامت اللہ کشفی بدایونی سے پڑھیں اور تکمیل ملا نور صاحب اور مولانا عبدالواسع سے کی۔ ۱۳۲۶ھ میں علوم عقلیہ ونقلیہ کی تحصیل کے بعد فراغت پائی۔ (۱۳۲) والد ماجد کے حکم کے بموجب مولانا شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی علیہ الرحمۃ کے درس میں شریک ہوئے۔ شاہ صاحب نے صحاح ستہ کے دورہ کے بعد سلاسلِ حدیث وطریقت کی سند مرحمت کی۔ ۱۲۹۴ھ/ ۱۸۷۷ء میں احمد رضا خاں اپنے والد ماجد مولانا نقی علی خاں کے ہمراہ شاہ آل رسول کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور سلسلۂ قادریہ میں بیعت ہوکر اجازت وخلافت اور سندِ حدیث سے مستفید ہوئے اور پیرومرشد کی فرمائش پر شجرۂ عالیہ قادریہ برکاتیہ بہ صیغۂ درود شریف قلم برداشتہ عربی میں تحریر فرمایا جو فصاحت وبلاغت کا شاہکار ہے۔ (۱۳۳)

## حسین بن صالح جمل اللّیل علیہ الرحمۃ: (۱۳۰۲ھ/۱۸۸۴ء)

حسین بن صالح علیہ الرحمۃ چودھویں صدی ہجری کے جلیل القدر عالم عدیم النظیر فقیہ، فقید المثال محدث، ولی کامل اور عدیم المثال شاعر تھے۔ آپ کی بے مثال شخصیت نے اپنے عہد کو متاثر کیا۔

موصوف کے حالات جدوجہد کے بعد بھی کسی کتاب میں نہیں مل سکے، البتہ آپ کا اجمالی ذکر رحمٰن علی نے تذکرہ علماء ھند اور مولانا احمد رضا خاں نے **النیرۃ الوضیہ فی شرح جوھرۃ المضیہ (۱۲۹۵ھ)** میں کیا ہے۔

موصوف نے امام احمد رضا کو صحاح ستہ اور سلسلۂ قادریہ کی اجازت اپنے دستخط خاص سے مرحمت فرمائی، جبکہ مولانا احمد رضا خاں پہلی مرتبہ ۱۲۹۵ھ-۱۸۷۸ء میں اپنے

والد مکرم کے ساتھ مکہ مکرمہ تشریف لے گئے۔

شیخ کی امام احمد رضا سے اس وقت ملاقات ہوئی جبکہ موصوف مقام ابراھیم علیہ السلام پر نمازِ مغرب ادا فرما رہے تھے۔ شیخ فاضل بریلوی کو دیکھ کر متحیر رہ گئے اور بعد نماز امام شافعیہ بغیر کسی تعارف کے امام احمد رضا کا ہاتھ پکڑ کر گھر لے گئے اور آپ کی پیشانی مبارک کو تادیر پکڑے رہے اور فرمایا ''انی لاجد نور الله من هذا الجبين'' اس کے بعد سندات واجازات کی دولت سے سرفراز کیا اور ارشاد فرمایا:

''تمہارا نام ضیاء الدین احمد ہے'' (۱۳۴)

اس کے بعد موصوف نے اپنی گرانقدر تصنیف "**الجوهرة المضيئته**" کے چند اوراق سنائے۔ یہ کتاب مناسک حج میں شافعی مذہب کے مطابق تھی۔ موصوف نے اس کے ترجمہ اور توضیح کیلئے کہا۔ امام احمد رضا نے بغیر کسی کتاب کی مدد کے دو دن میں اس کی شرح فرمائی اور اس کا تاریخی نام

''النيرة الوضية فى شرح الجوهرة المضنية'' رکھا۔ (۱۳۵)

پھر اس پر بعض تعلیقات وحواشی کا اضافہ فرمایا اور اس کا نام:

''الطرة الرضية على النيرة الوضيه'' رکھا۔ (۱۳۶)

## عبدالرحمٰن سراج مکی علیہ الرحمۃ: (۱۳۰۱ھ/۱۸۸۳)

عبدالرحمٰن بن عبداللہ بن سراج حنفی مکی علیہ الرحمۃ کی ولادتِ باسعادت مکہ مکرمہ میں ہوئی۔ آپ کو نام سے کم اور لقب سے زیادہ شہرت حاصل ہوئی۔ علم فقہ اور اصول فقہ وغیرہ میں وحیدِ عصر تھے۔

شیخ عبدالرحمٰن نے مولانا احمد رضا کو مکہ مکرمہ میں حدیث، تفسیر اور اصولِ فقہ کی

سندیں عطا کیں، جبکہ فاضل بریلوی پہلی بار اپنے والد ماجد مولانا نقی علی خاں کے ہمراہ حرمین شریفین اور حجِ بیت اللہ کے لئے تشریف لے گئے تھے۔

مولانا سراج جہاں زبردست محدّث وفقیہ تھے تو اسی کے ساتھ ساتھ آپ کثیر التصانیف بھی تھے۔ جن کتابوں کا علم ہو سکا ان میں سے چند یہ ہیں:

(۱) **ضوء السراج علی جواب المحتاج**

(۲) **مجموعة الفقه** (۱۳۷)

[نوٹ: اوپر مذکور تمام احمد رضا قدس سرہٗ کے تینوں عرب اساتذۂ کرام علامہ شیخ احمد بن زینی دحلان، علامہ حسین بن صالح جمل اللیل اور علامہ عبدالرحمٰن سراج مکی رحمہما اللہ کے حالات ماہنامہ ''معارفِ رضا'' میں قسط وار شائع ہوئے ہیں۔ مضمون نگار جناب بہاؤالدین شاہ، چکوال، پاکستان ہیں۔ ملاحظہ ہو ماہانہ معارفِ رضا اپریل ۲۰۰۰ء تا جون ۲۰۰۱ء۔ اس کے علاوہ امام احمد رضا کے تقریباً تمام عرب اساتذہ و عرب خلفاء و تلامذہ و مقرظین **الدولة المکیه بالمادة الغیبیه**، **فتاویٰ الحرمین برجف ندوة المین**'' اور **حسام الحرمین** وغیرہ کا ذکر اور سوانحی خاکہ **نظم الدرر فی اختصار نشر النور والزهر** (مخطوط) مرتبہ شیخ عبداللہ غازی الہندی میں ملاحظہ کیا جا سکتا ہے۔ یہ کتاب شیخ الخطباء، جسٹس مکہ مکرمہ، حضرت شیخ عبداللہ مرداد شہید علیہ الرحمۃ (م ۱۳۶۵ھ/۱۹۴۶ء) کی تصنیف **نشر النور** (مخطوط) کا خلاصہ ہے۔ **نظم الدرر** کا مخطوط بخطِ مرتب جدہ یونیورسٹی کی مرکزی لائبریری میں واقع ذخیرۂ کتب شیخ محمد نصیف میں موجود ہے۔ نیز مکتبۂ حرمِ مکی میں اس کا ایک اور مخطوط اور اس کی فوٹو کاپی زیرِ نمبر ۱۴۲۳، ۳۵۷۳، موجود ہیں۔ (وجاہت، بحوالہ علماء مکہ کے حالات پر عربی کتب، ۱۳۰۰ھ-۱۴۲۲ھ، تالیف: عبدالحق انصاری، ناشر بہاؤالدین زکریا لائبریری، ضلع چکوال، پاکستان، ص: ۱۰ تا ۲۱)]

## اسناد:

امام احمد رضا کو عرب وعجم کے بیشتر علماء سے سند حاصل تھی، مگر سلسلۂ طریقت میں خاندان مارہرہ مطہرہ کے ہر نفوس سے ان کو والہانہ عقیدت تھی۔ ان کی عقیدت کا مرکز خاندان مارہرہ تھا۔ یہی وہ چوکھٹ تھی جہاں شاہانِ وقت نے جبین سائی کی ہے۔ موصوف

نے بھی اس در کی جبیں سائی کی اور اپنے والد مکرم کے ہمراہ مارہرہ مطہرہ جا کر شاہ ال رسول مارہروی قدس سرہٗ کے دستِ حق پرست پر مرید ہو گئے۔ انہوں نے شریعت وطریقت میں آپ کی کامل رہنمائی کی، سند حدیث بھی دی اور اجازت وخلافت سے بھی نوازا، جس کا ذکر فاضل بریلوی نے اپنی کتاب ''الاجازات الرضویه لمبجل مکة البهیة ''میں اس طرح کیا ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) | قادریہ برکاتیہ | (۲) | قادریہ آبائیہ قدیمہ |
| (۳) | قادریہ اہدلیہ | (۴) | قادریہ رزاقیہ |
| (۵) | قادریہ منوریہ | (۶) | قادریہ چشتیہ نظامیہ عتیقیہ |
| (۷) | چشتیہ محبوبیہ جدیدیہ | (۸) | سہروردیہ واحدیہ |
| (۹) | سہروردیہ فضلیہ | (۱۰) | نقشبندیہ علائیہ صدیقیہ |
| (۱۱) | نقشبندیہ علائیہ علویہ | (۱۲) | سلسلہ بدیعیہ |
| (۱۳) | علویہ منامیہ(۱۳۸) | | |

ان اجازات کے علاوہ درج ذیل چیزوں میں بھی سندات حاصل ہوئیں اس کی تفصیل بھی امام احمد رضا نے اسی سند میں تحریر کی ہے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| (۱) | مصافحۂ خضریہ | (۲) | مصافحۂ جنیہ |
| (۳) | مصافحۂ معمریہ | (۴) | مصافحۂ المنامیہ(۱۳۹) |

ان سندات کے علاوہ اذکار واشغال واعمال میں بھی آپ کو اجازتیں حاصل تھیں۔ فاضل بریلوی نے اس کا ذکر اس طرح کیا ہے:

''خواص القرآن العظیم والاسماء الٰهية و دلائل الخیرات و الحصن الحصین والقصر المتین والاسماء الاربعینیه وحزب البحر

و حزب البر و حزب النصر و سائر احذاب الحضرة ، الشاذلية وحرز الاميرين والحرز اليماني والدعا المغني ، والدعاء الحيدري ، والدعاء العذرائيلي ، والدعاء السرياني و القصيدة الخمرية الملقبة بالغوثية والصلوة الغوثية المدعوة بصلوة الاسرار (۱۴۰)

اسی سفر حجاز کے سرخیل علماء وفضلاء مثلاً مفتی شافعیہ شیخ سید احمد بن زینی دحلان مکی (۱۲۹۹ھ/۱۸۸۱ء) اور مفتی حنفیہ شیخ عبدالرحمٰن سراج مکی (۱۳۰۱ھ/ ۱۸۸۳ء) وغیرھما سے حدیث، تفسیر، فقہ اور اصولِ فقہ میں سندیں حاصل کیں (۱۴۱) اور اسی سفر میں حرم کے جلیل القدر عالم شیخ حسین بن صالح نے اپنے دست خاص سے سند مرحمت فرمائی۔ (۱۴۲) ذیل میں ان سندات کی نقول کتاب کے آخری صفحات پر پیش کی جارہی ہیں جو امام احمد رضا کو حدیث وفقہ میں عطا کی گئیں۔

## تلامذہ:

امام احمد رضا کتب درسیہ کی فراغت کے بعد تصنیفات وتالیفات اور فتویٰ نویسی میں مشغول ہوئے۔ جب ملک و بیرونِ ملک میں آپ کی شہرت ہوئی تو سیکڑوں طلباء استفادہ کیلئے حاضر ہوئے۔ اس وقت ھند کے مدارس میں مدرسہ عالیہ رامپور، دیوبند اور سہارنپور بہت مشہور تھے مگر ان مدارس کو چھوڑ کر طلباء بریلی حاضر ہوتے اور امام احمد رضا کے درس میں شریک ہوکر حدیث و فقہ میں کمال حاصل کرتے۔ ایک مرتبہ امام احمد رضا کے شاگردوں نے ان لوگوں سے کہا کہ دیوبند اور سہارنپور تو علم وادب کے مرکز ہیں، مگر آپ یہاں کس طرح پہنچے، تو ان لوگوں نے کہا:

"ٹھیک ہے کہ وہاں مولانا کی مدح وثنا نہیں ہوتی، مگر ایک بات کہنے پر وہ بھی مجبور ہوتے

تھے، جب کوئی تذکرہ نکلتا تو اخیر میں ٹیپ کا بند یہ ضرور ہوتا تھا کہ قلم کا بادشاہ ہے۔ جس مسئلہ پر قلم اٹھادیا پھر نہ کسی موافق کو اضافہ کی ضرورت رہتی ہے اور نہ مخالف کو انکار کی۔ یہی صفت ہماری کشش کا باعث ہوئی جو دیوبند و سہارنپور چھوڑ کر بریلی پہنچے۔'' (۱۴۳)

اسی طرح حجاز سے بھی تشنگان علوم وفنون امام احمد رضا کی خدمت میں حاضر ہوئے مگر ان کی تفصیل باوجود تلاش بسیار معلوم نہ ہوسکی، البتہ شیخ عبدالستار شامی کے فرزند سید یٰسین مدنی کا ذکر کتابوں میں ملتا ہے کہ وہ علم اوفاق وتکسیر کی تحصیل کے لئے بریلی آئے اور چودہ ماہ میں فاضل بریلوی سے ان اہم فنون میں ید طولیٰ حاصل کیا، خود فاضل بریلوی ایک مقام پر فرماتے ہیں:

''مولانا سید یٰسین مدنی صاحبزادہ حضرت مولانا سید عبدالستار شامی رحمۃ اللہ علیہ تشریف لائے اور چودہ مہینے فقیر خانہ پر قیام فرمایا اور علم اوفاق وتکسیر سیکھے اور انہیں کے لئے میں نے اپنا رسالہ **اطائب الاکسیر فی علم التکسیر** زبانِ عربی میں املا کیا یعنی میں عبارت زبانی بولتا جاتا اور وہ لکھتے جاتے اور اسی لکھنے میں اسے سمجھتے جاتے''۔ (۱۴۴)

۱۲۸۶ھ/ ۱۳۴۰ھ تک ۵۴ سال کے عرصہ میں فاضل بریلوی نے ہزاروں طلباء کو اپنے علم وفن سے سیراب کیا مگر ان طلباء کا کوئی رجسٹر نہیں تھا، اسی وجہ سے امام کے شاگردوں کی صحیح تعداد معلوم نہ ہوسکی، البتہ میری معلومات کے مطابق جن شخصیتوں نے بارگاہ رضویہ سے خوشہ چینی کر کے اپنی صلاحیت کا لوہا منوایا اور علوم وفنون کے میدان میں گرانقدر خدمات انجام دیں انکے اسماء گرامی یہ ہیں:

## محمد عبدالسلام جبلپوری علیہ الرحمۃ:

مولانا عبدالسلام علیہ الرحمۃ کی ولادت جبلپور (مدھیا پردیش، بھارت) میں

ہوئی۔ ابتدائی علوم و فنون کا اکتساب والد ماجد محمد عبدالکریم حیدرآبادی (۱۳۱۷ھ/ ۱۸۸۹ء) و دیگر معاصر علماء کرام سے کیا اور تکمیل مولانا احمد رضا خاں سے فرمائی۔ (۱۴۵)

۱۳۱۳ھ/ ۱۸۹۵ء میں فاضل بریلوی نے مولانا عبدالکریم علیہ الرحمۃ کو ایک مکتوب بھیجا اور اس میں بریلی بھیجنے کیلئے کہا موصوف نے اپنے فرزندار جمند محمد عبدالسلام کو بریلی ارسال فرمایا۔

مولانا جبلپوری والد کے حکم کے مطابق اعلیٰ حضرت کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ یہ موصوف کی پہلی حاضری تھی، چنانچہ ایک پرچہ پر اپنا نام تحریر فرما کر امام احمد رضا کی خدمت میں ارسال کیا۔ فاضل بریلوی باہر تشریف لائے اور معانقہ فرما کر ارشاد فرمایا:

''یہ آپ کے والد ماجد حضرت مولانا عبدالکریم صاحب کی کرامت ہے کہ ابھی مجھے لفافہ ملا، خط پڑھ رہا تھا اور اس فقرہ پر نظر تھی، فقیر زادہ عبدالسلام حاضر ہورہا ہے، اس پر نظر کرم فرما کر اپنی تربیت اور سرپرستی میں فیضان علوم ظاہری و باطنی سے اسے عزت و سرفرازی بخشیں''۔ (۱۴۶)

اس وقت فاضل بریلوی کے فرزند اکبر مولانا حامد رضا کی تعلیم کا آخری دور تھا فاضل بریلوی نے مولانا موصوف کو فرزند کے ساتھ درس میں شریک کیا اور امام احمد رضا خاں نے اپنی خداداد صلاحیتوں سے دس مہینہ کی قلیل مدت میں علمی و عملی، ظاہری و باطنی، صوری و معنوی اور بیعت و ارشاد کی سندوں سے سرفراز کیا اور ساتھ ہی ذہانت اور اخلاقی صلاحیت کی بناء پر مختلف سلاسل میں بیعت و اجازت سے بھی نوازا اور اپنے دست خاص سے عربی میں ایک سند عطا فرمائی۔ (۱۴۷)

## مولانا ظفر الدین بہاری علیہ الرحمۃ :

ظفر الدین بہاری علیہ الرحمۃ ۱۴ر محرم الحرام ۱۳۰۳ھ موضع رسول پور میجرہ (پٹنہ) عظیم آباد میں پیدا ہوئے۔ والد ماجد کا اسم گرامی ملک محمد عبدالرزاق تھا۔ (۱۴۸) پاک و ہند کے جلیل الشان بزرگ ملا قاضی محبّ اللہ بہاری (صاحب مسلم الثبوت) وسلم العلوم اسی خاندان کے چشم و چراغ تھے۔ پروفیسر ابو بکر احمد حلیم (پرووائس چانسلر علی گڑھ مسلم یونیورسٹی اور مسٹر محمد یونس (بیرسٹر، سابق وزیر اعلیٰ بہار) اسی خاندان سے وابستہ تھے۔ ۱۳۱۳ھ میں مدرسہ حنفیہ غوثیہ (پٹنہ) میں والد ماجد نے داخلہ کرایا۔ یہاں پر مولانا معین الدین ازہری اور مولانا قاضی عبدالوحید فردوسی سے متوسطات تک تعلیم حاصل کی ۱۳۲۶ھ میں مدرسہ حنفیہ کو خیر باد کہہ کر دار العلوم حنفیہ بخشی محلہ پٹنہ میں داخل ہوئے اور درج ذیل اساتذۂ کرام سے اکتساب علم کیا:

(۱) مولانا وصی احمد محدث سورتی (خلیفۂ امام احمد رضا)، ۱۳۲۳ھ

(۲) مولانا مومن احمد علی محدث سہارنپوری، ۱۲۹۷ھ
(خلیفہ شاہ فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی)

(۳) مولانا احمد حسن کانپوری، ۱۳۱۳ھ

(۴) مولانا شاہ عبداللہ کانپوری، ۱۳۴۳ھ

(۵) قاضی عبدالرزاق کانپوری، ۱۳۴۶ھ (۱۴۹)

مولانا موصوف کانپور سے پیلی بھیت (روھیل کھنڈ) گئے اور فاضل بریلوی کے خلیفہ مولانا وصی احمد محدث سورتی سے استفادہ کیا۔ دوران درس مولانا احمد رضا خاں کا مکرر ذکر سن کر ۱۳۲۳ھ میں بریلی پہنچے اور فاضل بریلوی سے علوم عقلیہ ونقلیہ کی تحصیل کی۔ ایک

مقام پر اس کا اعتراف کرتے ہوئے رقمطراز ہیں:

''اور پھر ان تمام نعمتوں کے علاوہ سونے پر سہاگہ یہ کہ اعلیٰ حضرت امام اہلسنّت مجدد مأۃ حاضرہ، مؤید ملّت طاہرہ، مولانا، مولوی، حافظ، قاری، شاہ احمد رضا خاں قادری برکاتی بریلوی نے بیعت وتلمذ وارشاد وخلافت کے شرف سے مشرف فرمایا جو شریعت اور طریقت کی عملی تصویر تھے۔ جن کا ہر قول شریعت کا رہنما، جنکا ہر فعل احکام الٰہی کا اتباع، جنہوں نے بلا خوفِ لومۃ لائم مسائلِ شرعیہ ومسائل فقہیہ کی تعلیم وتبلیغ فرمائی اور عمر بھر تالیف وتصنیف افتاء وتدریس کے ذریعہ لوگوں کی ہدایت ورہنمائی فرمائی''۔ (۱۵۰)

ملک العلماء نے فاضل بریلوی سے صحیح بخاری از ابتداء تا انتہا پڑھی اور ۱۳۲۵ھ میں فارغ التحصیل ہوئے (۱۵۱) اور مدرسہ منظر اسلام (بریلی) میں مدرس اول مقرر ہوئے اور ۱۳۳۰ھ میں پٹنہ جاکر مدرسہ شمس الھدیٰ میں مدرس ہوئے۔ ۱۳۲۳ھ میں سہرام کا سفر کیا اور وہاں صدر مدرس کے عہدے پر فائز ہوئے، مگر وہاں تادیر قائم نہ رہ سکے، پھر ۱۳۳۱ھ میں شمس الھدیٰ (پٹنہ) کے پرنسپل ہوگئے اور ۱۹۴۵ء سے ۱۹۵۰ء تک بوجہ علالت آرام کیا اور ۱۹/اکتوبر ۱۹۵۰ء کو ۱۳۶۷ھ سے ۱۳۷۰ھ تک ظفر منزل، شاہ گنج، پٹنہ میں سکونت اختیار کی اور ۱۳۷۱ھ میں جامعہ لطفیہ (علیگڑھ) کا افتتاح کیا۔ ۱۳۸۲ھ/۱۹۶۲ء میں صبح کاذب سے قبل خدائے ذوالمنن سے جاملے۔ حضرت شاہ ایوب ابدالی نے نماز جنازہ پڑھائی۔ (۱۵۲)

آپ کثیر التصانیف ہیں۔ علم ہیئت وتوقیت میں آپ کو درک حاصل تھا۔ آپ کی اکثر تصانیف اہم موضوعات پر ہیں۔ جن کتابوں کا علم ہو سکا ہے وہ درج ذیل ہیں:

(۱) **الحسام المسلول علی منکر علم الرسول** (مطبع حسنی پریس، بریلی)

(۲) **النبراس لدفع ظلام المنهاس** (۱۳۲۹ھ)

(۳) **المغنی عن شروح المنير**

(٤) القول الاظهرفی الاذان بین یدی المنبر

(٥) القصر المبنی علی بناء المفتی

(٦) الاکسیرفی علم التکسیر

(٧) المجمل المعددلتالیفات المجدد ، مطبوعه کراچی ، بریلی

(٨) الجامع الرضوی الجزء الاول

(٩) الجامع الرضوی الجزء الثانی

(١٠) الجامع الرضوی الجزء الثالث

(١١) الجامع الرضوی الجزء الرابع

(١٢) الجامع الرضوی الجزء الخامس

(١٣) الجامع الرضوی الجزء السادس

(١٤) تنویر السراج فی ذکر المعراج

(١٥) تقریب

(١٦) تهذیب

(١٧) توضیح التوقیت

(١٨) جواهر البیان

(۱۹) حیات اعلیٰ حضرت، جلد اول

(۲۰) حیات اعلیٰ حضرت، جلد دوم

(۲۱) حیات اعلیٰ حضرت، جلد سوم

(٢٢) خیر السلوك

(٢٣) رفع الخلاف من بین الاحناف

(۲٤) سرور المحزون في البصر عن العيون

(۲٥) شحم الكثرة على الكلاب الممطرة ١٣٢٩هـ

(۲٦) گنجینۂ مناظرہ

(۲۷) مؤذن الاوقات

(۲۸) نظم المباني في حروف المعاني

(۲۹) نزول السكينه

(۳۰) وافیہ

(۳۱) عافیہ (۱۵۳)

## مولانا سید محمد کچھوچھوی علیہ الرحمۃ:

اسم گرامی آپ کا سید محمد تھا والد ماجد کا نام حکیم سید اشرف علیہما الرحمۃ تھا۔ ۱۵/ذی قعدہ ۱۳۱۱ھ کو موضع جائس، ضلع رائے بریلی میں پیدا ہوئے (۱۵۴) اور درج ذیل اساتذہ سے اکتساب علم وفن کیا:

(۱) مولانا عبدالباری فرنگی محلی،

(۲) مولانا لطف اللہ علی گڑھی،

(۳) مطیع الرسول عبدالمقتدر بدایونی،

مذکورہ اساتذہ کے بعد آپ کے مربیوں نے آپ کو امام احمد رضا کے سپرد کیا تو آپ فاضل بریلوی کو دیکھ کر بہت متاثر ہوئے اور فرمایا:

''زندگی کی یہی گھڑیاں میرے لئے سرمایۂ حیات ہوگئیں اور میں محسوس کرنے لگا کہ آج تک جو کچھ پڑھا تھا وہ کچھ نہ تھا اور آج ایک

دریائے علم کے ساحل کو پالیا ہے۔علم کو راسخ فرمانا اور ایمان کو رگ و
پے میں اتار دینا اور صحیح علم دیکر نفس کا تذکیہ فرما دینا یہ وہ کرامت تھی
جو ہر ہر منٹ پر صادر ہوتی رہتی تھی''۔ (۱۵۵)

الغرض امام احمد رضا کے بحر ذخار سے آپ نے بہت سے علم وفن حاصل کئے۔
امام احمد رضا خان سید ہونے کے سبب آپ کی بیحد تعظیم وتوقیر کرتے، یہاں تک کہ آپ
ہاتھ بھی چوما کرتے تھے۔(۱۵۶)

مولانا کچھوچھوی، فاضل بریلوی کی قائم کردہ جماعت، ''جماعتِ رضائے مصطفیٰ''
کے تازندگی صدر رہے۔آپ کی شخصیت تحریک آزادی کے سرگرم افراد میں نمایاں تھی۔

مولانا سید محمد کچھوچھوی بیک وقت بیشتر خوبیوں کے مالک تھے۔ پانچ ہزار سے
زائد غیر مسلموں نے آپ کے دست حق پرست پر اسلام قبول کیا تھا اور کئی لاکھ مسلمان شرف
بیعت سے مشرف ہوئے۔(۱۵۷) آپ فنافی الرسول صلی اللہ علیہ وسلم تھے،آپ کا مجموعۂ کلام ''فرش پر
عرش'' اس پر شاھد ہے۔ چار مرتبہ خانۂ کعبہ کی زیارت سے مشرف ہوئے (۱۵۸)۔
۱۳۶۶ھ/۱۹۴۷ء میں آل انڈیا سنی کانفرنس کے صدر مقرر کیئے گئے دارالعلوم اشرفیہ،
مبارکپور (اعظم گڑھ) کے عرصۂ دراز تک سرپرست رہے۔۱۳۸۲ھ/۱۹۶۴ء کو بمقام لکھنؤ
انتقال ہوا۔(٦) نمازِ جنازہ حضرت مختار اشرف کچھوچھوی علیہ الرحمۃ نے پڑھائی اور کچھوچھہ
میں دفن کئے گئے۔ مادّۂ تاریخ یہ ہے: آہ! الحق موت العالم موت العالم (۱۳۱۸ھ)

## تصانیف:

(۱) اتمام حجت

(۲) ترجمۂ قرآن پاک

(۳) تقویٰ القلوب

(۴) حیات غوث العالم

(۵) فرش پر عرش(۱۵۹)

ان تلامذہ کے علاوہ امام احمد رضا کے اور بھی شاگردوں کا ذکر ملتا ہے، طوالت کے خوف سے صرف ان کے اسماء ذیل میں پیش کئے جاتے ہیں:

(۱) مولانا سید احمد اشرف کچھوچھوی

(۲) مولانا سید امیر احمد

(۳) مولانا حسن رضا خاں

(۴) مولانا حسنین رضا خان

(۵) مولانا حسین مدنی (سید)

(۶) مولانا عبدالرشید عظیم آبادی

(۷) مولانا عبدالواحد پیلی بھیتی

(۸) مولانا عبدالندیم بریلوی (حافظ)

(۹) مولانا عزیز غوث بریلوی

(۱۰) مولانا عبدالسلام جبلپوری (۱۳۷۲ھ/۱۹۵۲ء)

(۱۱) مولانا غلام محمد بہاری (سید)

(۱۲) مولانا محمد رضا خاں

(۱۳) مولانا منور حسین

(۱۴) مولانا واعظ الدین

(۱۵) مولانا سلطان احمد خاں(۱۶۰)

(۱۶) مولانا حامد رضا خاں (۱۶۱)

(۱۷) مولانا مصطفیٰ رضا خاں (۱۶۲)

(۱۸) مولانا نواب مرزا (۱۶۳)

(۱۹) مولانا نور احمد (۱۶۴)

(۲۰) مولانا محمود جان (۱۶۵)

## اجازات:

۱۳۲۳ھ/ ۱۹۰۵ء میں جب امام احمد رضا مکہ معظمہ دوسری بار تشریف لے گئے، اس موقع پر علمائے حجاز نے آپ کی بڑی قدر ومنزلت کی۔ اس کی مکمل تفصیل کا تذکرۂ علماء ھند (۱۶۶) میں دیکھا جاسکتا ہے۔ زیارتِ حرمین کے سفر میں آپ کے فرزند اکبر مولانا حامد رضا خان بھی ہمراہ تھے۔ انہوں نے سرزمین عرب پر پیش آنے والے تمام واقعات کا چشم دید منظر اس طرح بیان کیا ہے:

"فرأينا العلماء اليه مهر عين و اكا بر العظماء الىٰ اعظما مه مسد عين فمنهم من يقتبس من انوار علمه وضياءٔ و من يلتمس البركة في لقاه محياه وهذا جاءِ فسأ ل واستفتى وهذا جليل يعرض عليه ماكان افتى حتى ان الجلة الجليلة الممتازة طلبوامنه بركة الا جا زة" (۱۶۷)

چنانچہ اجازات طلبی کے لئے سب سے پہلے سید عبد الحیٔ مکی (۱۳۳۲ھ/۱۹۱۲ء) اور شیخ حسین جمال بن عبد الرحیم تشریف لائے۔ دونوں حضرات کو عربی میں ایک عدیم المثال سند تحریر فرما کر دی۔ درحقیقت یہ فنی نثر کا شاہکار نمونہ ہے۔ اس عدیم النظیر سند کی

ابتداء فاضل بریلوی نے حمد و صلوٰۃ کے بعد اس طرح کی:

''فقد تفضل علی المحدث الفاضل العالم الکامل السید النسیب الحسیب الاریب مجمع الفضائل منبع الفواضل مولانا السید الشیخ محمد عبدالحئی ابن الشیخ الکبیر السید عبدالکبیر الکتانی الحسنی الادریسی الفاسی محدث الغرب بل محدث العجم والعرب ان شاء الرب وانا حل بالبلد الحرام لثلث بقین من ذی الحجة سنة ثلث عشرین بعدالالف وثلثمائة فاتانی وسمع منی الحدیث المسلسل بالاولیة وهوأول حدیث سمعه من هذا العبد الضعیف''(۱۶۸)

امام احمد رضا نے شیخ صالح کمال (۱۳۲۵ھ/۱۹۰۷ء) اور دیگر علماء عرب کو بھی اجازات سے نوازا ہے جس کا تاریخی نام انہوں نے؛ الاجازۃ الرضویه لمبجل مکة البهیة رکھا ہے،

مذکورہ سند کی ابتداء اعلیٰ حضرت نے اس طرح کی ہے:

''الحمدللّٰه المسلسل آحسانه المتصل انعامه غیر منقطع ولامقطوع فضله واکرامه ذکره سندمن لاسندلٰه، واسمه احدمن لا احد لـه وافضل الصلوٰت العوالی المنذول واکمل السلام المتواطر الموصول علی اجل مرسل کشاف کل معضل العزیز الاعز المعزالحبیب الفرد وفی وصل کل غریب فضله الحسن مشهور مستفیض وبالاستنادالیه یعود صحیحا کل مریض قدجاء جوده المزید فی متصل الاسانید بل کل فضل الیه مسند عنه یروی والیه یرد فموط فضائله العلیة مسلسلات بالاولیه وکل

درجیّد من بحره مستخرج وکل مدروجود فی سانلیه مدرج ۔(۱۶۹)

اس کے علاوہ مولانا سید اسمٰعیل خلیل (۱۳۳۰ھ/ ۱۹۱۹ء) حاضر ہوئے ۔ فاضل بریلوی نے مولانا اسمٰعیل خلیل اور ان کے برادر سید مصطفیٰ خلیل (۱۳۳۹ھ/۱۹۲۰ء) کو اجازات سے نوازا، پھر شیخ احمد خضرامی عبدالقادر کردی (۱۳۴۶ھ/ ۱۹۲۷ء) اور ان کے فرزند شیخ فرید (۱۳۳۵ھ/ ۱۹۱۶ء) اور سید محمد عمر وغیرہ تشریف لائے اور مختلف حضرات برائے اجازت حاضر ہوئے ۔ فاضل بریلوی نے سب کو اجازتیں عطا فرمائیں، بقیہ حضرات سے وعدہ فرمایا کہ وطن عزیز پہنچ کر سندات ارسال کردی جائیں گی ۔

مکہ معظمہ کی زیارت کے بعد فاضل بریلوی مدینہ منورہ حاضر ہوئے، یہاں پر بھی علماء وفقہا نے بڑی قدر ومنزلت کی، یہاں کا چشم دید منظر شیخ محمد کریم اللہ مہاجر مدنی (تلمیذ شیخ محمد عبدالحق الہندی ۱۳۳۳ھ) سے سنئے:

''انی مقیم بالمدینة الامنیة منذسنین ویا تیها من الهند الوف من العلیمن فیهم علماء و صلحاء اتقیاء رایتهم یدورون فی سلک البلد لا یلتفت الیهم من اهله احد واری العلماء والکبار العظماء الیک مهرعین وبا جلالک مسرعین ذالک فضل الله یوتیه من یشاء والله ذوالفضل العظیم''(۱۷۰)

مدینہ منورہ میں بھی فاضل بریلوی سے متعدد علماء مدینہ نے اجازت حاصل کی، اکثر علماء کو زبانی اجازتیں عطا فرمائیں اور بعض سے مکہ مکرمہ کے علماء کے مانند وعدہ فرمایا!

مثلاً شیخ عمر بن حمدان المحرسی، سید مامون البری، شیخ محمد سعید وغیرہم، جب امام احمد رضا وطن مالوف پہنچے تو تصنیف وتالیف اور فتویٰ نویسی میں مصروف ہوگئے، مذکورہ علماء نے حرمین سے بریلی خطوط روانہ کیئے، وہ جملہ خطوط فاضل بریلوی کی تصنیف

الاجازات المتینه لعلماء بکة والمدینة

۱۳۲۴ھ

میں ملاحظہ کیے جا سکتے ہیں (۱۷۱)

جس طرح فاضل بریلوی نے علماء حرمین کو اجازات عطا فرمائیں، ٹھیک اسی طرح برصغیر پاک وہند کے اکثر و بیشتر علماء کرام کو بھی سندات عطا فرمائیں۔ حضرت خواجہ معین الدین چشتی اجمیری رحمۃ اللہ علیہ کے مخدوم سید غلام علی بن مولانا سید نور محمد معینی کو سلسلہ عالیہ قادریہ چشتیہ نظامیہ کی سند خلافت واجازت اعلیٰ حضرت نے اپنے دست پاک سے تحریر فرما کر دی۔ (۱۷۲)

اسی طرح ۱۲ ربیع الاول ۱۳۰۶ھ میں مولانا عبدالکریم بریلوی کو سند اجازت مرحمت فرمائی یہ سند فن خطاطی کا شاہکار نمونہ ہے۔ (۱۷۳)

۳ ذیقعدہ ۱۳۱۳ھ/۱۸۹۶ء کو اعلیٰ حضرت نے مولانا عبدالسلام جبلپوری (۱۷۴) ۱۳۷۲ھ/۱۹۵۲ء کو مختلف سلاسل میں بیعت واجازت اور خلافت سے نوازا اور عربی میں ایک سند عطا فرمائی۔ (۱۷۵)

اس کے علاوہ فاضل بریلوی نے اپنے دست خاص سے عرب وعجم کے ہزاروں ارادتمندوں کو سندات مرحمت فرمائیں، اگر ان تمام سندات کو یکجا کیا جائے تو وہ خود ایک فقید المثال دستاویز ہوگی۔ سردست ایک قلمی سند فہرست نوادرات میں پیش کر دی گئی ہے جس سے فاضل بریلوی کی خطاطی اور عربی دانی کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

**خلفاء:**

شریعت وطریقت میں فاضل بریلوی کو جو بالغ نظری حاصل تھی وہ معاصر علماء اور مشائخ کو حاصل نہ ہو سکی علوم وفنون کی دنیا میں ان کی شخصیت سکۂ رائج الوقت کی طرح

تھی۔ شریعت مصطفوی کی پاسداری میں انہوں نے زبان وقلم سے جو خدمات انجام دی ہیں وہ اہل علم پر مخفی نہیں۔

طریقت وسلوک کی راہیں جس طرح آپ نے خاندان مارہرہ کی رہنمائی میں طے کی ہیں اور طریقت کے جس اہم مقام پر آپ پہنچے ہیں وہ بھی آپ کی زندگی کا اہم مقام ہے۔ قلم کے ذریعہ سے آپ نے دینِ حق کی تو اشاعت کی ہی تھی، رشدو ہدایت کا بھی سلسلہ آپ کے دامن سے وابستہ تھا۔ مسلکِ قادریت کو جو فروغ آپ کے دم قدم سے ہوا اس کے ذکر کی یہاں گنجائش نہیں۔ اتنا طے ہے کہ اپنی روحانی تعلیم سے جس طرح اللہ و رسول عزوجل وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا خوف واتباعِ سنّت سے محبت، حرام وحلال کی تمیز، لب ولہجہ میں صداقت آپ نے اپنے وابستگان کے اندر پیدا کی ہے، وہ انتہائی اہم ہے۔ ایسے لوگ جنہیں آپ نے رشد وہدایت کا پیغام پہنچایا اور اس منزل میں ثابت قدم رکھ کر اپنے دامن سے وابستہ کر کے بیعت وخلافت سے نوازا، ان کی ایک طویل فہرست ہے۔ یہ حضرات عرب وعجم میں پھیلے ہوئے ہیں۔

امام احمد رضا کے خلفاء کا سرسری جائزہ لیا جائے تو آج بھی صوبہ جاتِ ہندو پاک، مدراس، بنگال، بہار، پنجاب، سرحد، بلوچستان، سندھ، راجستھان، سی پی، یوپی، ان کے علاوہ اہم شہروں مثلاً: بنگلور، کلکتہ، عظیم آباد، جبلپور، آراہ، محمود آباد، میرٹھ، مراد آباد، بجنور، نگینہ، جالندھر، اعظم گڑھ، کچھوچھہ، پیلی بھیت، الور، پرتاب گڑھ، علیگڑھ، کوٹلی لوھاران، کراچی، کھنڈوتہ، سیالکوٹ، لاہور، آگرہ وغیرہ میں ان کے خلفائے کرام کی شخصیت مشعل ھدایت بلکہ جہالت کی تاریکی کو دور کر رہی ہے۔

مذکورہ مقامات کے علاوہ بلادِ عرب، افریقہ، انڈونیشیا وغیرہ میں بھی آپ کے خلفاء موجود تھے۔

امام احمد رضا نے اپنے خلفاء کو جذبۂ کامل عطا فرمایا۔ یہی وجہ ہے کہ آپ کے خلفاء علم وعمل کے چمکدار مینارہ دکھائی دیتے ہیں۔ انہوں نے، دینی مشن سے لیکر تحریک آزادی تک نمایاں کام انجام دیئے ہیں جس کی مکمل تفصیل اگر بیان کی جائے تو وہ خود ایک عظیم الشان دستاویز ہوگی۔

امام احمد رضا کے خلفاء کی ایک عظیم الشان طویل فہرست ہے اس لئے چند خلفاء کا تفصیلی ذکر پیش کیا جارہا ہے اور باقی خلفاء کے اسماء کو مع مآخذ درج کیا جائے گا۔

## سید سلیمان اشرف بہاری علیہ الرحمۃ:

مولانا سید سلیمان اشرف علیہ الرحمۃ اپنے عہد کے جید عالم دین، ممتاز دینی رہنما اور بلند پایہ خطیب اور عدیم المثال مصنف تھے۔ آپ ہندوستان کے قدیم شہر پٹنہ کے ایک دیہات مرداد میں ۱۲۹۵ھ/۱۸۷۱ء میں پیدا ہوئے۔ آپ کے والد ماجد کا اسم گرامی مولانا سید محمد عبداللہ تھا۔ (۱۷۶) ابتدائی کتب کا اکتساب مولانا محمد احسن سے کیا، پھر ندوۃ العلماء (لکھنؤ) میں داخل ہوئے۔ (۱۷۷) مگر فضا کے خوشگوار نہ ہونے کی وجہ سے مدرسہ حنفیہ (جونپور) میں داخلہ لیا اور یہاں مولانا ہدایۃ اللہ جونپوری ۱۹۰۸ء سے عربی کی کتابیں پڑھیں (۱۷۸) اور مولانا یار محمد سے بھی استفادہ کیا۔

مولانا سید سلیمان اشرف ان اساتذہ کے علاوہ جس نابغۂ روزگار شخصیت سے متاثر تھے، وہ مولانا احمد رضا خاں کی ذات گرامی تھی۔ فاضل بریلوی نے مولانا موصوف کو اجازت وخلافت عطا فرمائی، اس کے بعد مولانا بہاری پر فاضل بریلوی کا جو اثر مرتب ہوا اسے ڈاکٹر سید عابد علی (سابق ڈائریکٹر بیت القرآن، لاہور) اس طرح بیان کرتے ہیں:

''استاد محترم سید سلیمان اشرف پر مولانا بریلوی کا اتنا اثر تھا کہ میں نے مولانا احمد رضا خاں

قدس سرہ کی عظیم شخصیت کا اندازہ دراصل استاد محترم کی شخصیت ہی سے لگایا۔ مجھے مولانا سید سلیمان اشرف سے شرف تلمذ کے علاوہ ان کا انتہائی قرب بھی رہا اور میں اکثر و بیشتر مولانا بریلوی کا تذکرہ چھیڑتا تھا اور یوں محسوس ہوتا کہ اکثر ان ہی کے تصور میں مگن رہتے تھے۔ استاد محترم کی طبیعت انہی کے رنگ میں رنگ گئی تھی اور اپنے معتقدات اور ایمانیات میں منطقی استدلال اور علوم عقلیہ میں خوش کلامی اور قوت بیان میں مولانا کے انداز اور کیفیات کو اپنا چکے تھے۔ غیر اسلامی شعائر کی مذمت میں تشدد کانگریس اور ہندوؤں کی ہمنوائی کرنے والے لیڈروں، عالموں کے متعلق سخت گیر رویہ، مشرکین کو نجس سمجھنا اور ان کے معاملہ میں کسی قسم کی مداہنت روا نہ رکھنا، یہ سب صفات دونوں بزرگوں میں مشترک تھیں۔ اسی طرح عشق رسول ﷺ کے معاملہ میں طبیعت کا ایک والہانہ انداز بھی سید صاحب میں حضرت فاضل بریلوی ہی کی طرف سے آیا تھا۔ لباس اور وضع قطع میں ہی استاد محترم حضرت مولانا بریلوی کی اتباع فرماتے تھے، حتیٰ کہ مجھے یاد ہے کہ آپ عمامہ بھی اسی انداز کا رکھتے جیسا کہ حضرت فاضل بریلوی مرحوم استعمال فرماتے تھے۔ (۱۷۹) اسی زمانہ میں ایم۔ اے۔ او کالج علیگڑھ میں بحیثیت لکچرار شعبۂ دینیات منتخب ہوئے اور تدریسی فرائض کو بخوبی انجام دیا اور علیگڑھ مسلم یونیورسٹی کی جامع مسجد میں بعد نماز عصر قرآن کریم کے درس کا آغاز کیا۔ یہ درس مولانا کی رحلت کے بعد جاری نہ رہ سکا۔ اس درس میں صرف طلباء ہی شریک نہیں ہوتے تھے بلکہ یونیورسٹی کے اساتذہ اور غیر تدریسی عملہ کے اکثر ارکان بھی شریک ہوتے تھے اور مولانا بڑے اور خوبصورت انداز سے آیات کا ترجمہ فرماتے تھے، جو حاضرین کے دل میں نقش ہو جاتا تھا۔ اس مجلس کے خوشہ چینوں میں سے چند حضرات کے نام اس طرح ہیں:

(۱) پروفیسر ایم ایم احمد (سابق صدر، شعبۂ فلسفہ، کراچی یونیورسٹی)

(۲) پروفیسر فضل الرحمٰن انصاری (۱۹۷۴ء)

(۳) پروفیسر رشید احمد صدیقی، (۱۹۷۷ء) (سابق صدر، شعبۂ اردو مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ)

(۴) ڈاکٹر برھان احمد فاروقی

(۵) ڈاکٹر سید معین الحق

(۶) ڈاکٹر عابد احمد علی (۱۹۷۴ء)

(۷) ڈاکٹر امیر الدین قدوائی

(۸) ڈاکٹر شبیر احمد غوری

(۹) ڈاکٹر براؤن

(۱۰) ڈاکٹر محمد انوار صمدانی (۱۹۶۹ء) (۱۸۰)

مولانا نے تواضع اور انسان دوستی کے حدود متعین کر رکھے تھے دراصل مولانا کی شخصیت متنوع اور جامع الکمالات تھی، کسی کے رعب سے مرعوب نہ ہوتے بلکہ اپنے مافی الضمیر کا اظہار بے خوف وخطر فرماتے، یونیورسٹی کی تقریبات سے خصوصاً احتراز کرتے، حتیٰ کہ تقسیم اسناد (کانوکیشن) کے عظیم الشان جلسہ میں بھی شریک نہیں ہوتے تھے۔ مولانا کی یہ شان بے نیازی دیکھ کر احباء بیحد متاثر تھے۔ گاہے بگاہے مولانا اپنے مقربین کی دلجوئی کیلئے مشاعروں کا انعقاد کرتے اور دلچسپ کہانیاں سنا کر سامعین کو محظوظ کرتے اور محفل شعر وسخن میں ارباب شعر وادب سے عارفانہ کلام سن کر مسرور ہوتے اور خالی اوقات میں پسندیدہ اشعار گنگناتے تھے۔ پروفیسر رشید احمد صدیقی مولانا کی علمی وجاہت اور خودداری کی طرف اشارہ کرتے ہوئے رقمطراز ہیں:

> ''مولانا میں اپنے استاد ہی کا جبروت وطنطنہ تھا ان کی شفقت میں بھی جبروت کارفرما تھا، میں نے مرحوم کو جھجک کر یا گول مول باتیں کرتے کبھی نہ پایا'' (۱۸۱)

مولانا سید سلیمان اشرف نے ملکی سیاست میں بھی بھرپور حصہ لیا اور اس دور کے اہم مسائل سے قوم کو پوری طرح باخبر کیا اور گم گشتگانِ راہ کو صراطِ مستقیم پر گامزن کرنے کیلئے ''النور'' اور ''الرشاد'' لکھ کر ان لیڈروں کا شرعی نقطۂ نظر سے محاسبہ کیا۔ مولانا کو اس قدر موردِ طعن کیا گیا کہ بیان سے باہر ہے۔ الغرض مولانا اور انکے پیرومرشد مولانا احمد رضا خاں نے ان سیاسی لیڈروں کا ڈٹ کر مقابلہ کیا اور متعدد کتب (۱۸۲) تحریر فرما کر اِعلاءِ کلمۃ الحق کا فریضہ انجام دیا اور بعد میں انہی بزرگوں کا فرمان حق ثابت ہوا۔ پروفیسر سید احمد صدیقی لکھتے ہیں:

''سیلاب گزر گیا، جو کچھ ہونے والا تھا وہ بھی ہوا لیکن مرحوم نے اس عہدِ سراسیمگی میں جو کچھ لکھ دیا تھا بعد میں معلوم ہوا کہ حقیقت وہی تھی، اس کا ایک ایک حرف صحیح تھا، آج تک اس کی سچائی اپنی جگہ پر قائم ہے۔ سارے علماء سیلاب کی زد میں آچکے تھے، صرف مرحوم اپنی جگہ پر قائم تھے'' (۱۸۳)

مولانا سید سلیمان اشرف کا وصال ۵ ربیع الاول ۱۳۵۱ھ/ ۱۹۲۹ء میں ہوا اور یونیورسٹی قبرستان کے ایک احاطہ میں مدفون ہوئے۔ (۱۸۴)

مولانا کثیر التصانیف بزرگ تھے۔ متعدد موضوعات پر ایک درجن سے زائد کتب تحریر فرمائیں، مگر حسبِ ذیل کتب کو لافانی شہرت حاصل ہوئی:

(۱) المبین (۲) البلاغ (۳) النور
(۴) الخطاب (۵) الرشاد (۶) اِمتناع النظیر
(۷) السبیل (۸) الحج (۹) الانہار

مولانا کی قلمی کتابیں ان کی اہلیہ کے بھانجے سید اظہار الحق کے پاس لاڑکانہ (سندھ) میں موجود ہیں۔ (۱۸۵)

## مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ:

مولانا نعیم الدین مراد آبادی کی ولادت (پ ۱۳۰۰ھ/۱۸۸۳ء) مراد آباد (روہیل کھنڈ) میں ہوئی۔ تاریخی نام غلام مصطفیٰ (۱۳۰۰) رکھا گیا۔ (۱۸۶) والد ماجد مولانا محمد معین الدین نزھت (۱۳۳۹ھ) اور جد امجد مولانا محمد امین الدین، راسخ عالم اور صاحبِ تصنیف ہونے کے ساتھ ساتھ بلند پایہ شاعر تھے۔ آٹھ برس کی قلیل مدت میں قرآن کریم حفظ کیا اور والد مکرم سے اردو، عربی، فارسی کی ابتدائی کتابیں پڑھیں اور شاہ فضل احمد کے سامنے بھی زانوئے تلمذتہہ کیا اور مدرسہ امدادیہ میں مولانا سید گل محمد سے درس نظامی میں یدطولیٰ حاصل کرنے کے بعد ۱۳۲۰ھ/۱۹۰۲ء میں فارغ التحصیل ہوگئے (۱۸۷) اور مذکورۃ الصدر ہی سے روحانی سلسلہ بھی قائم کیا۔ استاد نے شاگرد کے اندر علوم ظاہری میں کمال تو پیدا کر ہی دیا تھا، باطنی علوم کے لئے انہوں نے اپنے ہاتھوں پر بیعت کیا اور سلسلۂ عالیہ قادریہ کی اجازت وخلافت سے بھی نوازا اس کے علاوہ خانقاہ اشرفیہ کے صاحب سجادہ حضرت مولانا غلام علی حسین اشرفی اور مولانا احمد رضا خاں سے بھی سلسلۂ عالیہ اشرفیہ قادریہ ورضویہ قادریہ میں اجازت حاصل کی۔ (۱۸۸)

صدر الافاضل، فاضل بریلوی سے بے انتہا عقیدت ومحبت رکھتے تھے جس کا پتہ اس سے ملتا ہے کہ وہ ہر ماہ مراد آباد سے بریلی کا سفر کرکے اعلیٰ حضرت کی جناب میں حاضری دیتے تھے (۱۸۹) اور عقیدت ومحبت کے پھول نچھاور کرتے اسی عقیدت ومحبت کا نتیجہ تھا کہ انہوں نے اعلیٰ حضرت پر انگشت نمائی کرنے والوں کی انگشت قلم کرنے کی کاوش کی اور اس میں وہ کامیاب بھی رہے۔ ایک موقع پر اخبار نظام الملک میں ایک ادریسی شخص نے فاضل بریلوی کے خلاف ایک مضمون شائع کیا تھا، تو صدر الافاضل نے اس

مضمون کا ایسا دندان شکن جواب دیا کہ پھر وہ کبھی اپنا سر نہ اٹھا سکا۔ (۱۹۰)

صدر الافاضل نے خلافت و اجازت سے سرفراز ہو کر امام احمد رضا کے مشن کو تیزی سے آگے بڑھایا اور گم کشتگانِ راہ کو راہِ مستقیم پر گامزن کرنے کیلئے مکمل رہنمائی فرمائی۔ ۱۳۲۸ھ/۱۹۱۰ء میں مراد آباد میں مدرسہ انجمن اہلسنت کی بنیاد ڈال کر تشنگان علوم کی سیرابی کے لئے با قاعدہ انتظام فرمایا، ملت اسلامیہ پر یہ آپ کا زبردست احسان ہے جسے فراموش نہیں کیا جا سکتا۔ ۱۳۵۲ھ میں ہی آپ کی ہی نسبت سے اس مدرسہ کا نام جامعہ نعیمیہ قرار پایا۔ یہ مدرسہ آج بھی مدارس کی دنیا میں سنگ میل کی حیثیت رکھتا ہے۔

صدر الافاضل نے مسلمانوں کی رہنمائی کے لئے پہاڑی علاقوں کا دورہ کیا اور ایک رسالہ ''پراچین کال'' تحریر فرمایا اور اس کا اردو ترجمہ بھی اس کے ساتھ ضم ہے، الموڑا، نینی تال اور ہلدوانی میں آپ نے پھیری والوں کی شکل وصورت میں آپ نے گماشتے ارسال کئے۔ ان گماشتوں نے گھر گھر جا کر مذہب اسلام کی نشر واشاعت کی۔ ۱۹۲۰ء میں تحریک خلافت وتحریک ترک موالات کے پر آشوب دور میں آپ نے مسلمانان ہند کی ایسی رہنمائی فرمائی کہ تاریخ کے اوراق جن کے آج بھی شاہد عدل ہیں۔ مولانا محمد علی جوہر اور مولانا شوکت علی نے بھی صدر الافاضل کی تحریک کی تصدیق کی اور صدر الافاضل کے گھر پر حاضر ہو کر تائب ہوئے۔ (۱۹۱)

۱۹۲۳ء میں شدھی تحریک چلی تو اس کے کاٹ کے لئے جماعت رضائے مصطفیٰ کا قیام عمل میں آیا، جس کا صدر دفتر آگرہ رکھا گیا۔ صدر الافاضل نے اس تحریک میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا، ملک کے طوفانی دورے کیئے جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہزاروں مرتدین جو شدھی تحریک کے دام تزویر میں پھنس چکے تھے انہیں دوبارہ اسلام کی ڈگر پر لا کر عظیم کارنامہ انجام دیا۔ اسی سلسلہ میں انہوں نے ماہنامہ ''السواد الاعظم'' بھی جاری کیا جس کے صفحات میں

آپ نے ابطالِ باطل اور احقاقِ حق میں کوئی کسر نہ چھوڑی۔ تحریک آزادی میں آپ نے جس جوش و خروش سے حصہ لیا اس کی مکمل تفصیل ماہنامہ السوادالاعظم میں دیکھی جاسکتی ہے۔(۲) ۱۹/ذی الحجہ ۱۳۶۷ھ/۲۲/اکتوبر ۱۹۴۸ء مرادآباد (یو۔پی، انڈیا) میں وصال ہوا مزار مبارک جامعہ نعیمیہ کے احاطہ میں مرجع خلائق ہے۔(۱۹۳)

مولانا کثیر التصانیف بزرگ تھے۔ جن کتابوں کا علم ہو سکا وہ ذیل میں دیکھی جاسکتی ہیں، تصانیف:

۱- أطیب البیان
۲- آداب الخیار
۳- الکلمۃ العلیا
۴- التحقیقات لدفع التلبیسات
۵- اسواط
۶- إحقاقِ حق
۷- **إرشاد الانام فی محفل المولود والقیام**
۸- پراچین کال
۹- خزائن العرفان فی تفسیر القرآن (کنزالایمان پر تفسیری حاشیہ)
۱۰- دیوانِ اردو
۱۱- ریاضِ نعیم
۱۲- زائرالحرمین
۱۳- زائرالنور
۱۴- سیرت صحابہ
۱۵- سوانحِ کربلا
۱۶- کتاب العقائد
۱۷- کشف الحجاب
۱۸- گلبنِ غریب نواز
۱۹- **هداية كاملة برقنوت نازلة**(۱۹۴)

## مولانا امجد علی اعظمی رحمۃ اللہ علیہ:

نام امجد علی، لقب صدر الشریعۃ (۱۹۵) (فرمودہ احمد رضا خاں) تھا، آپ کے

والد ماجد کا اسم گرامی حکیم جمال الدین تھا۔ آپ ۱۳۰۶ھ/۱۸۸۹ء میں گھوسی' مئو میں پیدا ہوئے۔(۱۹۶) ابتدائی علوم وفنون کا اکتساب جد امجد مولانا خدا بخش سے کیا اور علوم عقلیہ و نقلیہ اور حدیث وطب کی تکمیل مندرجہ ذیل اساتذۂ کرام سے کی:

(۱) عبدالولی لکھنوی

(۲) وصی احمد محدث سورتی (متوفی ۱۳۳۴ھ/۱۹۱۶ء)

(۳) ہدایت اللہ خاں رامپوری (متوفی ۱۳۲۶ھ/۱۹۰۸ء) (۱۹۷)

۱۳۲۰ھ میں سند تکمیل کے بعد علم طب میں کمال حاصل کیا پھر مدرسۃ الحدیث (پیلی بھیت) میں مدرس ہوئے اور ۱۳۲۴ھ سے ۱۳۲۷ھ تک تشنگان علوم کو سیراب کیا ۱۳۲۸ھ میں مدرسہ حنفیہ (پٹنہ) میں مسند تدریس پر فائز ہوئے، انہی ایام میں امام احمد رضا نے وصی احمد محدث سورتی سے منظر اسلام (بریلی) میں تدریسی خدمات انجام دینے کے لئے کسی اچھے مدرس کی نشاندھی کے لئے فرمایا تو محدث سورتی نے اپنے ممتاز شاگرد مولانا امجد علی کو منظر اسلام کی تدریسی خدمات سپرد کرتے ہوئے بریلی جانے کے لئے کہا، جو ان دنوں مدرسہ حنفیہ (پٹنہ) میں تدریسی خدمات پر مامور تھے(۱۹۸)۔

مولانا امجد علی نے استاد کے حکم کی تعمیل کرتے ہوئے بریلی پہنچ کر تدریسی ذمہ داری سنبھالی، وہاں انہوں نے مشغلۂ درس، وتدریس ہی نہیں جاری رکھا بلکہ اسی کے ساتھ افتا اور مطبع اہلسنت (بریلی) سے متعلق نشر واشاعت اور امور طباعت کی بھی اہم ذمہ داری بھی سنبھالے رہے انھی مسلسل جدوجہد کے سبب امام احمد رضا نے فرمایا:

''مولانا امجد علی تو کام کی مشین ہیں''(۱۹۹)

ان کے اس عمل سے اعلیٰ حضرت اس درجہ متاثر ہوئے کہ انہوں نے مولانا اعظمی کو اپنے حلقۂ ارادت میں شامل کرلیا اور ساتھ ہی سلسلہ عالیہ قادریہ کی اجازت وخلافت

سے نوازا۔

مولانا امجد علی نے ۱۸ برس مرشد اعلیٰ کی خدمت میں رہکر وہ نمایاں کام انجام دیئے جو نا قابل فراموش ہیں، فاضل بریلوی آپ کے تفقہ سے بیحد متاثر تھے ایک مقام پر اس کا اظہار یوں فرماتے ہیں:

''آپ یہاں کے موجودین میں تفقہ جس کا نام ہے وہ مولوی امجد علی صاحب میں زیادہ پایئے گا، اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ استفتا سنایا کرتے ہیں اور جو میں جواب دیتا ہوں لکھتے ہیں۔ طبیعت اخاذ ہے طرز سے واقفیت ہو چلی ہے (۲۰۰)۔ اور یہ امر بھی نا قابل فراموش ہے کہ آپ کی جدوجہد اور پیہم کاوش سے فاضل بریلوی کا ترجمہ قرآن باسم تاریخی ''کنز الایمان فی ترجمۃ القران'' مکمل ہوا۔

ایک عرصہ بریلی میں خدمات درس و تدریس انجام دینے کے بعد ۱۳۴۲ھ میں دارالعلوم معینیہ (اجمیر) میں مدرس اول کی حیثیت سے چلے گئے جہاں وہ چند سال کے عرصہ میں دارالعلوم میں ایک علمی فضا قائم کرلی اور سیکڑوں طالبان علوم وفنون کی تشنگی بجھائی مگر منظر اسلام بریلی میں پھر آپ کی ضرورت شدت سے محسوس کی گئی، جس کے سبب آپ دارالعلوم معینیہ کی ملازمت سے سبکدوش ہو کر ۱۹۳۲ء میں بریلی چلے آئے، دوبارہ بریلی میں قیام آپ کا زیادہ نہ رہ سکا کہ مدرسہ حافظیہ سعیدیہ دادوں کی باگ ڈور آپ کے سپرد کی گئی اور علیگڑھ علم دوست نوابین نے آپ کو دادوں میں بلایا ان دنوں مولانا عبدالشاھد خاں شیروانی اس ادارہ کے نائب مدرس تھے، مولانا عبدالشاھد نے مولانا اعظمی کی علمی جلالت قدر کا اعتراف ان الفاظ میں کیا ہے:

> ''مولانا امجد علی اعظمی سات سال سے مدرس تھے، بریلی، اجمیر اور دوسرے مدرسوں میں مدرس رہ چکے تھے کہنہ مشقی کی بناء پر درسیات میں

پوری طرح مہارت رکھتے تھے (۲۰۱)۔''

اسی طرح نواب صدر یار جنگ مولانا حبیب الرحمٰن خاں تیروانی نے آپ کی تدریسی صلاحیت اور تجربہ کا اعتراف کیا۔ (۲۰۲)

۱۹۲۶ء میں مسلم یونیورسٹی علیگڑھ کے شعبۂ اسلامیات کے نصاب کی تشکیل ملک کے جن چھ مایۂ ناز تجربہ کار اساتذہ کو دی گئی تھی ان میں:

(۱) حبیب الرحمٰن خاں شیروانی (نواب صدر یار جنگ)
(۲) علامہ سید سلیمان اشرف بہاری (سابق صدر، شعبۂ دینیات، علیگڑھ)
(۳) علامہ سید سلیمان ندوی (بانی دارالعلوم ندوۃ العلماء، لکھنؤ)
(۴) مولانا عبدالعزیز میمن راج کوٹی (صدر، شعبۂ عربی، مسلم یونیورسٹی، علیگڑھ)
(۵) مناظر حسن گیلانی کے علاوہ
(۶) علامہ امجد علی اعظمی بھی شامل تھے، (۲۰۳)

ان حضرات نے شعبۂ اسلامیات کے نصاب کو تیار کیا۔ اس نصاب کو آج بھی انفرادی حیثیت حاصل ہے۔

مولانا امجد علی نے جہاں درس وتالیف میں نمایاں خدمات انجام دیں تو اسی کے ساتھ انہیں ملکی سیاست سے گہری دلچسپی تھی، تحریک آزادی ہند اور قیام پاکستان سے متعلق جو انہوں نے سیاسی کردار ادا کیا ہے آج بھی تاریخ قیام پاکستان میں زریں حروف سے لکھنے کے قابل ہے (۲۰۴)۔

صدر الشریعہ ۱۳۳۷ھ میں پہلی بار زیارت حرمین سے مشرف ہوئے لیکن بارگاہ رسالت (ﷺ) میں حضوری کی تمنا ہمیشہ دل میں انگڑائیاں لیتی رہی۔ وہ موقع بھی آیا کہ سرکار مدینہ نے آپ کو دوبارہ یاد فرمایا۔ آپ دوبارہ حج مبرور کی ادائیگی کیلئے اپنے وطن

مالوف سے سفر میں چل پڑے۔ بمبئی پہنچے تھے کہ اچانک طبیعت خراب ہوگئی اور راہ مدینہ کا یہ مسافر (۱۳۶۷ھ/ ۱۹۴۸ء) میں راہی ملک عدم کا سفر طے کر گیا۔ (۲۰۵)

## تصانیف

(۱) بہار شریعت، ۲۰ حصے (یہ ۱۷ جلدوں پر مشتمل تھی، بعدہٗ علامہ اعظمی کی وصیت کے مطابق ان کے تین ارشد تلامذہ مولانا وقار الدین حامدی رضوی، مولانا محبوب رضا خاں نوری بریلوی اور مولانا سید ظہیر الدین زیدی علی گڑھی نے تین مزید حصہ لکھ کر اس میں شامل کر دیے۔)

(۲) حاشیہ (طحاوی) شرح معانی الآثار (غیر مطبوعہ)

(۳) فتاویٰ امجدیہ (اول)

(۴) فتاویٰ امجدیہ (دوم) (۲۰۶)

## امام احمد رضا کے خلفاء:

### (الف) خلفائے عرب

(۱) علامہ اسمٰعیل خلیل مکی (۱۹۱۹ء/ ۱۳۳۸ء) (۲۰۷)

(۲) علامہ اسعد الدحان مکی

(۳) علامہ ابی حسین مرزوقی

(۴) شیخ الدلائل علامہ سید محمد سعید

(۵) علامہ احمد خضراوی مکی (۱۳۳۶ھ/ ۱۹۱۶ء)

(۶) علامہ ابوالحسن محمد المرزوقی

(۷)　احمد ابی الخیر مرداد مکی

(۸)　علامہ ابوبکر بن سالم (سید)

(۹)　علامہ بکر رفیع

(۱۰)　علامہ جمال بن محمد الامیر

(۱۱)　علامہ حسن العجیمی

(۱۲)　علامہ حسین المالکی

(۱۳)　علامہ سالم بن عیدروس (سید)

(۱۴)　علامہ صالح کمال مکی (۱۳۲۵ھ/۱۹۰۶ء)

(۱۵)　علامہ صالح بن شیخ صدیق بن شیخ عبدالرحمٰن کمال مکی (۱۳۳۳ھ/۱۹۱۳ء)

(۱۶)　علامہ ضیاء الدین احمد مہاجر مدنی (۱۴۰۱ھ/۱۹۸۱ء)

(۱۷)　علامہ عبدالرحمٰن سراج مکی

(۱۸)　علامہ عبداللہ ابن احمد ابی الخیر مرداد مکی

(۱۹)　علامہ عبداللہ ابن دحلان مکی

(۲۰)　علامہ عبداللہ ابن مرداد مکی

(۲۱)　علامہ عبداللہ ابن عباس بن صدیق (۱۳۵۸ھ/۱۳۴۳ھ)

(۲۲)　علامہ عبدالقادر کردی مکی (۱۳۴۶ھ/۱۹۲۷ء) (۲۰۸)

(۲۳)　علامہ عمر الحروسی (۲۰۹)

(۲۴)　علامہ عمر بن حمدان (۲۱۰)

(۲۵)　علامہ علی بن حسین

(۲۶)　علامہ عابد بن حسین مفتی مالکیہ

(۲۷)　علامہ علوی بن حسن (سید)

(۲۸) علامہ فرید مکی (۱۳۳۵ھ/۱۹۱۶ء)

(۲۹) علامہ محمد عبدالحیٰ ابن شیخ الکبیر السید عبدالکبیر الکتانی الحسنی

(۳۰) علامہ محمد جمال

(۳۱) علامہ محمد بن عثمان دحلان

(۳۲) علامہ محمد یوسف

(۳۳) علامہ محمد بن سعید محمد المغربی

(۳۴) علامہ محمد سعید

(۳۵) علامہ مامون البری

(۳۶) علامہ مصطفیٰ خلیل مکی (۱۳۹۹ھ/۱۹۲۰ء)

اب ان خلفاء کا ذکر کیا جا رہا ہے جنہوں نے ہدایت کی کرنیں عرب وعجم کی سرزمین پر پھیلائیں ہیں، ہندوستان و پاکستان کے ایسے خلفاء ہیں جنہوں نے دین حق کی ترویج واشاعت اور مسلک اعلیٰ حضرت کے فروغ میں نمایاں کردار ادا کیا ہے، اگرچہ ان کی صحیح تعداد کا علم نہیں ہو سکا لیکن اکثر حضرات کا ذکر اس طرح ملتا ہے:(۲۱۱)

(۱) علامہ سید احمد اشرفی کچھوچھوی (۱۳۴۳ھ/۱۹۲۴ء)

(۲) علامہ احمد مختار صدیقی میرٹھی (۱۳۵۷ھ/۱۹۳۸ء)

(۳) علامہ احمد حسن امروہوی (۱۳۶۱ھ/۱۹۴۲ء)

(۴) علامہ احمد ابوالبرکات قادری (۱۳۹۸ھ/۱۹۷۸ء)

(۵) علامہ احمد بخش صادق (۱۳۶۴ھ/۱۹۴۵ء)

(۶) علامہ امام الدین کوٹلی لوھاران (۱۳۸۱ھ/۱۹۶۱ء)

(۷) علامہ امجد علی اعظمی (۱۳۶۷ھ/۱۹۴۸ء)

(۸) علامہ حامد رضا خاں (۱۳۶۲ھ/۱۹۴۲ء)

(۹) علامہ حبیب اللہ قادری میرٹھی (۱۳۶۷ھ/۱۹۴۸ء)

(۱۰) علامہ حسنین رضا خاں (۱۴۰۲ھ/۱۹۸۱ء)

(۱۱) علامہ دیدار علی شاہ الوری (۱۳۵۴ھ/۱۹۳۵ء)

(۱۲) علامہ سید سلیمان اشرف بہاری (۱۳۵۱ھ/۱۹۲۹ء)

(۱۳) علامہ سید محمد محدث کچھوچھوی (۱۳۸۱ھ/۱۹۶۱ء)

(۱۴) علامہ ظفر الدین قادری (۱۳۸۲ھ/۱۹۶۲ء)

(۱۵) علامہ عبدالاحد قادری (۱۳۴۸ھ/۱۹۲۹ء) (۱)

(۱۶) علامہ عبدالعلیم صدیقی میرٹھی (۱۳۷۴ھ/۱۹۵۴ء) (۲)

(۱۷) علامہ عبدالسلام جبلپوری (۱۳۷۲ھ/۱۹۵۳ء) (۳)

(۱۸) علامہ عبدالباقی برہان الحق جبلپوری (۱۴۰۵ھ/۱۹۸۵ء) (۴)

(۱۹) قاضی عبدالوحید صدیقی فردوسی (۱۲۸۹ھ/۱۳۲۶ء) (۵)

(۲۰) علامہ سید محمد عبدالسلام باندوی (۱۳۸۷ھ/۱۹۶۸ء) (۶)

(۲۱) علامہ عمر بن ابی بکر (۷)

(۲۲) علامہ عمر الدین ہزاروی (۱۳۴۹ھ/۱۹۳۱ء) (۸)

(۲۳) علامہ غلام احمد فریدی (۹)

(۲۴) علامہ غلام جان جودھپوری (۱۰)

(۲۵) علامہ غلام جان ہزاروی (۱۳۷۹ھ/۱۹۵۹ء) (۱۱)

(۲۶) منشی لعل محمد خاں مدراسی (۱۳۳۹ھ/۱۹۲۱ء) (۱۲)

(۲۷) علامہ محمد شریف کوٹلی لوہاران (۱۳۷۰ھ/۱۹۵۱ء) (۱۳)

(۲۸) علامہ محمد رحیم بخش آروی (۱۳۴۳ھ/۱۹۲۵ء) (۱۴)

(۲۹) علامہ محمد حبیب الرحمٰن (۱۳۶۳ھ/۱۹۴۳ء) (۱۵)

(۳۰) علامہ مصطفےٰ رضا خاں نوری (۱۴۰۲ھ/۱۹۸۱ء) (۱۶)

(۳۱) مولانا میر مومن علی مومن جنیدی (۱۷)

(۳۲) علامہ نعیم الدین مراد آبادی (۱۳۶۷ھ/۱۹۴۸ء) (۱۸)

(۳۳) علامہ نورالحسن لکھنوی (۱۳۹۴ھ/۱۹۷۴ء) (۱۹)

امام احمد رضا خاں کے معاصر علماء و فقہاء کی ایک طویل فہرست ہے، جن میں ہر ایک علوم و فنون کی دنیا میں کسی نہ کسی میدان کا امام تصور کیا جاتا تھا۔ بعض علماء کے اسماء درج ذیل ہیں (۲۱۲)

(۱) احمد حسن امروہوی (۱۳۳۰ھ)

(۲) احمد حسن کانپوری (۱۳۲۲ھ)

(۳) فیض الحسن سہارنپوری (۱۳۰۴ھ)

(۴) عبدالحق خیرآبادی (۱۳۱۸ھ)

(۵) نواب صدیق حسن قنوجی (۱۳۰۷ھ)

(۶) محمد قاسم نانوتوی (۱۲۹۷ھ)

(۷) رشید احمد گنگوہی (۱۳۲۳ھ)

(۸) عبدالقادر بدایونی (۱۳۱۹ھ)

(۹) عبدالرازق فرنگی محلی (۱۳۰۷ھ)

(۱۰) مفتی لطف اللہ علی گڑھی (۱۳۳۴ھ)

(۱۱) ھدایۃ اللہ جونپوری (۱۳۲۶ھ)

یہ وہ شخصیات ہیں علوم و فنون کی دنیا میں جنکی دھاک ہمیشہ بیٹھی رہی اور جنکی عبقریت کا سلسلہ ہمیشہ رائج الوقت رہا، مگر فاضل بریلوی کی وہ نامی گرامی شخصیت کہ ایسے آفتاب علم و فن کے درمیان بھی مستنیر رہی اور علوم و فنون کے تمام گوشوں میں انھوں نے اپنی ریاست تسلیم کرائی، جنکا بلا اختلاف مسلک و مذھب و ملت تمام معاصر اہلِ علم نے اعتراف کیا۔ عرب وعجم کے علماء کے درمیان ان کی حیثیت مہتم بالشان تھی۔ سفر حج میں علمائے عرب نے ان کی صلاحیت کے اعتراف میں اجازات و سندات سے نوازا، جبکہ

دوسرے سفر حج (۱۳۲۳ھ) میں علمائے عرب نے ان کو اعزازات سے نوازا اور ان سے سندات و اجازات حاصل کیں۔ علماء حرم بطور خاص انہیں بڑی قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھتے تھے، خاص طور سے حرمین کے علماء آپ کی فقہی بصیرت کے بڑے کھلے دل سے مداح تھے۔ ان کی اس صلاحیت کا لوہا عرب و عجم کے علاوہ ہندو پاک کے دانشوروں نے یکساں طور پر تسلیم کیا ہے، چنانچہ ہندوستان کے مشہور عالم مولانا ابوالحسن ندوی کے والد مولانا عبد الحی لکھنوی اور مشہور اسلامی مفکر علامہ اقبال اور مشہور ریاضی داں، علیگڑھ مسلم یونیورسٹی کے سابق وائس چانسلر پروفیسر ڈاکٹر سر ضیاء الدین کے درج ذیل اقوال سے اس کی تائید ہو سکتی ہے:

(۱) ''یندر نظیرہ فی عصرہ فی الاطلاع علی الفقہ الحنفی و جزئیاتہ ویشھد بذالک مجموع فتاویٰ و کتابہ ''کفل الفقیہ الفاھم فی احکام قرطاس الدراھم'' (۲۱۳)

ترجمہ: فقہ حنفی اور اس کی جزئیات سے آگاہی رکھنے والا ان کے زمانے میں ان کی کوئی نظیر نہ تھی جس پر ان کا مجموعہ فتاویٰ "العطایا النبویة فی الفتاویٰ الرضویة" اور کتاب ''کفل الفقیہ الفاھم فی احکام قرطاس الدراھم'' شاھد عدل ہیں''۔

(۲) ''ہندوستان کے دور آخر میں ان جیسا طباع اور ذہین فقیہ پیدا نہیں ہوا''۔(۲۱۴)

(۳) ''ان کو علم لدنی حاصل تھا، میرے سوال کو جو بہت مشکل اور لاینحل تھا ایسا فی البدیہہ جواب دیا گویا اس مسئلے پر عرصہ سے ریسرچ کی ہے۔ اب ہندوستان میں کوئی اس فن کا جاننے والا نہیں۔(۲۱۵)

یقیناً یہ ہستی نوبل پرائز کی مستحق ہے'' (۲۱۶)

ٹھیک اسی طرح دوسرے علوم وفنون میں بھی ان کا یہی حال تھا، یہ سب کچھ امام

احمد رضا نے اس دور میں حاصل کئے جبکہ ان کے گردو پیش ایسے ایسے جید با کمال ارباب علم و فن تھے جن کی علمی کاوشیں آج بھی طالبان علوم کے لئے مشعل راہ ہیں، ان شخصیات کی ایک مختصر فہرست ان کے کمالات کے ذکر کے ساتھ ذیل میں دی جا رہی ہے جس سے با آسانی اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ ان کے معاصرین علم و فضل کی کس بلندی پر فائز تھے اور ان کے درمیان امام احمد رضا نے کیا مقام حاصل کیا۔

## مولانا ارشاد حسین رامپوری رحمۃ اللہ علیہ:

نام محمد ارشاد حسین، القاب تاج المحدّثین، سراج الفقہاء، شیخ العلماء الراسخین، قطب الارشاد، (عطا فرمودہ از علماء اہلسنت والجماعت) تھے۔ آپ کے والد ماجد کا اسم گرامی حکیم احمد حسین تھا۔ (۲۱۷) فارسی اور اس سے متعلقہ کتب کی تحصیل والد ماجد سے اور علوم عقلیہ ونقلیہ اور مروّجہ علوم وفنون کی تکمیل حسب ذیل علماء کرام سے کی:

(۱) مولانا امداد حسین مجددی

(۲) مولانا احمد علی (۲۱۸)

(۳) مولانا جلال الدین

(۴) مولانا حافظ غلام نبی

(۵) مولانا محمد خاں افغانی (نواب) استاد کلب علی خاں

(۶) مولانا ملاّ محمد نواب افغانی

(۷) مولانا نصیر الدین خاں

(۸) مولانا واجد علی (۲۱۹)

علوم وفنون سے فراغت کے بعد مولانا مفتی شاہ احمد سعید مجددی کے ہاتھ پر

بیعت ہوئے اور مرشد اعلیٰ سے حدیث اور تفسیر میں ملکہ حاصل کیا اور درس کے ساتھ ساتھ حقائق و اسرار اجازت اور خلافت سے بھی مشرف ہوئے (۲۲۰) اور کچھ مدت کے بعد محمد موسیٰ بخاری کے ہمراہ آٹھ ماہ میں پیدل حجاز کا سفر کیا اور حج بیت اللہ سے مشرف ہوئے اور پھر بارگاہ رسالت ﷺ میں حاضری دی اور وہاں کے فیوض و برکات سے مستفید ہوئے۔ حج بیت اللہ سے واپسی پر رام پور (روھیل کھنڈ) میں وارد ہوئے اور مولانا عبدالکریم کی خانقاہ کے حجرہ میں سکونت اختیار کی اور اسی حجرہ میں ۹/ ماہ کی مدت میں قرآن کریم حفظ کیا (۲۲۱) اور پھر درس و تدریس میں مشغول ہوئے۔ ۱۲۸۴ھ/ ۱۸۶۷ء میں اپنے نام سے اپنے ہی مکان پر مدرسہ ارشاد العلوم (۲۲۲) قائم کیا اور اس میں حدیث و تفسیر کا آغاز کیا۔ دور دراز کے طلباء آپ کے حلقۂ درس میں شامل ہو کر علوم و فنون حاصل کرتے تھے۔

مولانا ارشاد حسین جہاں ایک بلند پایہ مدرس تھے، اسی کے ساتھ ساتھ ایک جلیل القدر فقیہ بھی تھے۔ منگل اور جمعرات فتویٰ نویسی کے لئے مقرر تھے۔ دور دراز کے علماء آپ سے استفتاء کرتے تھے۔ آپ حسن و خوبی اور خوش اسلوبی سے سب کے جوابات تحریر فرماتے۔ ۱۲۹۳ھ کو انہوں نے ایک فتویٰ تحریر کیا اور معاصر علماء نے اس پر تصدیق کی، پھر یہ فتویٰ بریلی مولانا نقی علی خاں کی خدمت میں بھیجا گیا اس کا جواب امام احمد رضا نے مولانا کے جواب کے برعکس تحریر فرمایا اور والد ماجد مولانا نقی علی خاں نے اس فتوے کی تصدیق فرمائی۔ جب یہ فتویٰ نواب کلب علی خان (والئی رامپور) کی خدمت میں پیش کیا گیا تو نواب نے مولانا ارشاد حسین سے دریافت فرمایا، مولانا موصوف نے بہ زبان حال کہا کہ:

''فتویٰ یہی صحیح ہے جو بریلی سے آیا ہے''

پھر نواب نے کہا کہ آپ کے فتوے کی تمام ہندوستان کے اصحاب علم و فن نے تصدیق کی ہے۔ صرف بریلی کے علماء نے اس کے خلاف لکھا ہے۔ مولانا رامپوری نے

فرمایا:

''علماء نے میری شہرت پر اعتماد کرتے ہوئے ایسا کیا ہے، ورنہ حق یہی ہے کہ فتویٰ وہی صحیح ہے جو بریلی سے آیا ہے''۔ (۲۲۳)

محدث سورتی مولانا سے والہانہ عقیدت رکھتے تھے اور بسا اوقات رامپور حاضر ہوکر مولانا سے علمی گفتگو کرتے۔ مولانا سورتی کی عقیدت کا اندازہ درج ذیل واقعہ سے لگایا جاسکتا ہے:

جب محدث سورتی نے منیۃ المصلی کی شرح التعلیق المجلی کی تو اس میں مولانا رامپوری کو ان آداب والقاب سے نوازا:

''ھٰھُنا تحقیق شریف لقطب الار شاد المحدث النبیه والفقیه الوجیهه سندنا العلامة ومستند الفها مه سید نا ومولانا الشیخ ارشاد حسین الرامفوری''(۲۲۴)

اس کے علاوہ معاصر علماء نے آپ کو علم وفن کا آفتاب گردانا ہے، جبکہ امام احمد رضا جیسی بحر العلوم شخصیت نے بھی آپ کو ہندوستانی علماء کے درمیان سرخیل مانا ہے۔ اس کا اظہار ایک مقام پر یوں کرتے ہیں:

''واقضی علیه ناس، من کبار علماء الهند کا الفاضل الکامل محمد ارشاد حسین الرامفوری ''(۲۲۵)۔

۶۳ سال کی عمر پاکر بحالتِ علالت ۱۳۱۱ھ میں انتقال ہوا۔ عیدگاہ رامپور کے وسیع میدان میں ہزاروں جان نثاروں نے نماز جنازہ ادا کی اور ان کی مسجد کے متصل دفن کیا گیا۔ (۲۲۶)

مولانا رامپوری کی قد آور شخصیت کا احاطہ چند جملوں میں مکمل کرنا بے حد مشکل

ہے۔موصوف نہ صرف جید عالم دین تھے بلکہ صاحب التصانیف بھی تھے۔آپ نے تصانیف کے ساتھ ساتھ ہم عصر علماء کی کتب پر تقاریظ بھی تحریر کی ہیں۔ان تقاریظ سے مولانا کی نابغۂ روزگار شخصیت کا اندازہ بخوبی لگایا جاسکتا ہے،سردست ہم فاضل بریلوی اور دیگر علماء کی چند کتب پیش کررہے ہیں جن کا ہمیں اب تک علم ہوسکا ہے اور جن پر علامہ رامپوری نے تقاریظ لکھی ہیں:

(۱) احمد رضا خاں: **اقامة القيامة على طاعن القيام عن النبى التهامة**

(۲) احمد رضا خاں: **ايذان الأجر**

(۳) احمد رضا خاں: **مقامع الحديدعلى خدالمنطق الجديد**

(۴) احمد رضا خاں: **كفل الفقيه الفاهم فى احكام قرطاس الدراهم**

(۵) احمد رضا خاں: **تقبيل العين فى حكم تقبيل الابهامين**

(۶) سکندر علی واصل: **تحفة العلماء**

(۷) عبدالسمیع: **انوار ساطعة**

(۸) محمد سورتی: **جامع الشواهد**

## تصانیف:

(۱) انتصار الحق مطبوعہ رامپور

(۲) ارشاد الصرف مطبوعہ رامپور

(۳) ترجمہ کتاب الجلیل عالمگیر (۲۲۷)

(۴) فتاویٰ ارشادیہ اول مطبوعہ

(۵) فتاویٰ ارشادیہ دوم (۲۲۸)

## عبدالحق خیرآبادی:

مولانا عبدالحق ۱۲۴۴ھ/ ۹-۱۸۲۸ء کو دہلی میں پیدا ہوئے اور وہیں تربیت پائی (۲۲۹) اور ابتدائی علوم وفنون کی تحصیل سے لیکر منتہائے علوم عقلیہ تک کی تعلیم کی تکمیل والد ماجد علامہ فضل حق ابن فضل امام خیرآبادی (۱۲۷۸ھ-۱۸۶۱ء) سے فرمائی اور ۱۲ سال کی قلیل مدت میں فارغ التحصیل ہوگئے۔ ۱۸۵۷ھ میں آپ دہلی میں مقیم تھے۔ والد ماجد کی گرفتاری پر لکھنؤ پہنچ کر پیروی کی، پھر کچھ مدت خیرآباد میں گزاری، چند ماہ بعد نواب رامپور کی طلبی پر رامپور تشریف لے گئے اور ۱۲۸۶ھ/ ۱۸۶۹ء سے ۱۳۰۰ھ/۱۸۸۳ء تک مدرسہ عالیہ رامپور کے صدر متعین ہوئے۔ صاحب نزہۃ الخواطر آپ کی جلالت علمی کو اس طرح بیان کرتے ہیں:

''کان اماماً جوالأفی المنطق والحکمة، عارفاًبالنحو واللّغة ذاسکینة ووقار ووفور ذکاءٍ وحسن تعبیر'' (۲۳۰)

مولانا خیرآبادی کو منطق وفلسفہ میں تبحر حاصل تھا۔ دور دراز کے طلباء علوم عقلیہ کی تحصیل کے لئے آپ کے روبرو زانوئے تلمذ تہہ کرتے تھے۔ علم ادب میں معاصر علماء سے اپنی صلاحیت کا لوہا منوایا۔ ۱۲ رشوال ۱۳۱۶ھ/ ۱۸۹۹ء میں انتقال ہوا۔ (۲۳۱)

مولانا جہاں علم وفن کے بے تاج بادشاہ تھے، وہیں میدانِ قلم کے بھی شہسوار تھے۔ آپ کی تمام کتب کا علم نہیں ہوسکا، البتہ جن کتابوں کا پتہ چل سکا درج ذیل دیکھی جاسکتی ہیں:

(۱) **تسهيل الكافيه معرب من شرح الكافيه للسيد الشريف**

(۲) شرح هداية الحكمة للابهرى

(۳) حاشية على حاشية غلام يحیٰ على ميرزاهد رسالة

(۴) حاشية على حاشية ميرزاهد على شرح المواقف

(۵) حاشية على شرح السلم حمدالله

(۶) حاشية شرح المسلم للقاضى

(۷) شرح على مسلم الثبوت (۲۳۲)

## مولانا عبدالحیٔ فرنگی محلی:

مولانا عبدالحیٔ کی ولادت ۱۲۶۴ھ/ ۱۸۴۷ء کو یو پی کے مشہور شہر باندہ میں ہوئی۔ (۲۳۳) جب آپ چار برس کے ہوئے تو آپ کے والد ماجد مولانا عبدالحلیم باندہ کو چھوڑ کر لکھنؤ میں مقیم ہوئے، اسی اثناء میں آپ کی باضابطہ تعلیم شروع ہوئی۔

مولانا عبدالحیٔ نے ابتدائی کتب کا اکتساب والدہ ماجدہ اور مولوی خلیل حسین مظفر پوری سے کیا۔ علوم عقلیہ ونقلیہ کی بعض کتابیں مولولی نعمۃ اللہ (۱۲۹۰ھ/۱۸۷۳ء) سے پڑھیں، دومرتبہ خانۂ کعبہ کی زیارت سے مشرف ہوئے۔ (۲۳۴) ۱۲۷۹ھ/۱۸۶۲ء میں والد ماجد کے ہمراہ سفر حجاز فرمایا اور مکہ معظمہ کے سرخیل عالم احمد بن زینی دحلان (۱۳۰۴ھ/ ۱۸۸۶ء) سے علوم عقلیہ ونقلیہ کی اجازت حاصل کی (۲۳۵) اور ۱۲۹۲ھ/ ۱۸۷۸ء میں دوبارہ حرمین طیبین کی زیارت سے مشرف ہوئے اور درج ذیل مشائخ کرام سے اجازتیں حاصل کیں۔

(۱) عبدالغنی بن شاہ ابوسعید، ۱۲۹۶ھ/ ۱۸۷۸ء (۲۳۶)

(۲) شیخ الدلائل علی الحریری المدنی (۲۳۷)

(۳) سید محمد بن عبداللہ (۱۲۹۵ھ/ ۱۸۷۸ء) (۲۳۸)

مولانا عبدالحئی نے علوم وفنون کی تحصیل کے بعد ہزاروں تشنگان علوم وفنون کو سیراب کیا جن کی ایک طویل فہرست ہے۔ ۱۹؍ربیع الاول ۱۳۰۴ھ/ ۱۸۸۶ء بروز دوشنبہ لکھنؤ میں وصال فرمایا۔

مولانا لکھنوی جہاں ایک جلیل القدر مدرس تھے، وہیں ایک بلند پایہ مصنف بھی تھے۔ آپ نے متعدد علوم وفنون میں ایک سو سے زائد چھوٹی بڑی کتابیں لکھیں جن میں کچھ مطبوعہ اور کچھ غیر مطبوعہ ہیں جن کا اس مختصر مقالہ میں احاطہ ناممکن ہے، البتہ ان کی چند مشہور تصانیف کے اسماء درج ذیل ہیں:

(۱) **الآثار المرفوعة فی الاخبار الموضوعة**

(۲) **عمدة الرعاية حاشية شرح وقاية**

(۳) **التبيان فی شرح الميزان**

(۴) **التحقيق العجيب فی مسئلة التثويب**

(۵) **خير الكلام فی تصحيح كلام الملوك ملوك الكلام**

(۵) **تكملة الميزان** (۲۳۹)

## مولوی عبدالعلی آسی مدراسی:

مولانا عبدالعلی کی ولادت باسعادت چتور، صوبہ مدراس میں ہوئی۔ ایام شباب میں لکھنؤ آکر مولانا عبدالحئی (۱۳۰۴ھ/ ۱۸۸۶ء) سے متعدد کتابیں پڑھیں، اس کے علاوہ مولوی الٰہی بخش فیض آبادی سے بھی استفادہ کیا۔ علوم وفنون سے فراغت کے بعد مطبع نظامی میں تصحیح کتب میں مشغول ہوئے پھر کچھ عرصہ کے بعد اپنا مطبع قائم فرمایا۔ مولانا مدراسی جہاں ایک بلند پایہ مصنف تھے وہیں شعروسخن سے بھی گہری دلچسپی رکھتے تھے۔ ۱۳۲۷ھ/

۱۹۰۸ء میں انتقال ہوا۔

مولانا مدراسی کی کتب کی صحیح تعداد معلوم نہ ہوسکی البتہ چند کتب کا ذکر کتابوں میں ضرور ملا:

(۱) التبصرة النظامية فی الرؤس الثمانيه

(۲) تكملة واجب الحفظ

(۳) تبصرة الحكمة فی حفظ الصحة

(٤) حل التصاريف المشكلة

(٥) ميزان اللسان

(٦) تنبيه الوهابين (۲۴۰)

## مولانا وصی احمد محدّث سورتی رحمۃ اللہ علیہ:

مولانا وصی احمد سورتی کی ولادت باسعادت سورت (۲۴۱) میں ہوئی۔ آپ کے والد ماجد مولانا محمد طیب سورتی (۱۲۷٦ھ) اپنے زمانہ کے عالم اور جلیل القدر فقیہ تھے۔

مولانا سورتی کا نسب حضرت سہیل بن حنیف صحابیٔ رسول ﷺ (۱۸۲ھ) سے ملتا ہے۔ انہوں نے اپنی تعلیم کا آغاز مدرسہ حسین بخش (۲۴۲) سے کیا اور معاصر علماء، فقہاء اور ادباء سے علومِ معقول ومنقول میں دسترس حاصل کی اور پھر کانپور (شہر) پہنچکر مولانا لطف اللہ علی گڑھی (۱۹۱۶ء) کے حلقۂ درس میں شامل ہوکر کمال حاصل کیا۔ مولانا علیگڑھی کے علاوہ آپ نے مولانا احمد حسن کانپوری ۱۳۲۲ھ اور مولانا محمد علی مونگیری سے بھی استفادہ کیا۔ ۱۲۸٦ھ کے بعد گنج مراد آباد (۲۴۳) میں قطب الارشاد حضرت فضل رحمٰن گنج مرادآبادی سے بیعت ہوئے۔ موصوف نے مولانا کو طریقت وسلوک کی تعلیم سے مزین کیا (۲۴۴) پھر مدرسہ فیض عام میں صدر مقرر ہوئے اور دارالافتاء کی ذمہ داری سنبھالی، مگر یہاں

کی فضا خوشگوار نہ ہونے کے باعث آپ نے پیلی بھیت کا رخ کیا(۲۴۵) اور مدرسہ حافظ العلوم(۲۴۶) کو درس وتدریس کے لئے منتخب کیا اور جلد ہی اس مدرسہ کے صدر مقرر ہوئے۔

محدث سورتی کی آمد اس علاقہ کے لئے باعث افتخار تھی۔ بڑے بڑے علماء فقہاء اور صوفیاء آپ کے تبحر علمی کو دیکھ کر فرط مسرت میں غرق تھے۔ علم حدیث کی تحصیل کیلئے تشنگان علوم وفنون جوق در جوق آنے لگے۔

مدرسۃ الحدیث محدث سورتی کی حیات کا ایک درخشندہ باب ہے۔ اس کے اختتام کے وقت ملک و بیرون ملک کے مشاہیر علماء نے شرکت کی اور اس تاریخ ساز موقع پر مولانا شاہ احمد رضا خان نے علم حدیث پر تین گھنٹے ایک جامع تقریر فرمائی۔(۲۴۷)

محدث سورتی فاضل بریلوی سے بہت متاثر تھے۔ پیلی بھیت سے اکثر بریلی حاضر ہوتے اور فاضل بریلوی سے علمی گفتگو فرماتے۔ اعلیٰ حضرت مولانا سورتی کی آمد سے بہت خوش ہوتے۔ مولانا ظفر الدین بہاری اس دلکش منظر کو اپنی تصنیف میں اس طرح بیان کرتے ہیں:

> ''جس وقت ان دونوں کی نظریں دوچار ہوتیں، پہلے مصافحہ، پھر معانقہ فرماتے اس کے بعد ایک دوسرے کی دست بوسی کرتے، پھر دونوں حضرات سائبان میں قالین پر تشریف رکھتے، پھر ایک دوسرے کی خیریت دریافت کرنے کے بعد علمی باتیں شروع ہوتیں۔ افسوس کہ اس وقت ان کے ضبط کا خیال نہ ہوا ورنہ خدا جانے کیسے گرانمایہ مضامین اکٹھا ہو جاتے۔''(۲۴۸)

حضرت محدث سورتی امام احمد رضا سے ہمیشہ استفتاء کرتے اور اعلیٰ حضرت اس کا مدلل ومفصل جواب مرحمت فرماتے۔(۲۴۹)

محدّث سورتی ان کی صلاحیت وعارفانہ بصیرت اور عشق رسول ﷺ کو دیکھ کر بے حد متاثر تھے۔اس کا اندازہ درج ذیل قصے سے لگایا جا سکتا ہے:

''ایک مرتبہ سید محمد کچھ چھوی نے دریافت کیا کہ آپ کو مولانا فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی سے بیعت حاصل ہے لیکن میں دیکھتا ہوں کہ آپ کا شوق جو اعلیٰ حضرت سے ہے وہ کسی سے نہیں اعلیٰ حضرت کی یاد، ان کا تذکرہ، ان کے فضل وکمال کا خطبہ آپ کی زندگی کے لئے روح کا مقام رکھتا ہے۔ محدّث سورتی نے مولانا کچھوچھوی کی دریافت پر کتنا فقید المثال جواب دیا جو آب زر سے لکھنے کے قابل ہے۔فرماتے ہیں:

> ''سب سے بڑی دولت وہ علم نہیں ہے جو میں نے مولوی اسحٰق (محشی بخاری) سے پائی اور وہ بیعت نہیں ہے جو گنج مراد آباد میں نصیب ہوئی بلکہ وہ ایمان جو ذریعۂ نجات ہے، میں نے صرف اعلیٰ حضرت سے پایا اور میرے سینے میں پوری طرح عظمت کے ساتھ مدینہ کا تصور بسانے والے اعلیٰ حضرت ہیں، اس لئے ان کے تذکرے سے میری روح میں بالیدگی پیدا ہوتی ہے اور ان کے ایک ایک کلمہ کو اپنے لئے مشعل ھدایت جانتا ہوں'' (۲۵۰)

الغرض محدث سورتی نے فاضل بریلوی سے بہت سے سوالات کیئے مگر اصول و فروع کسی مسئلہ میں اختلاف نہیں کیا۔ فاضل بریلوی موصوف سے مراسلت کرتے تو اس طرح اس کی ابتداء کرتے:

''الاسد الاسد والا شد الاشد کنزالکرامة جبل الاستقامة'' (۲۵۱)

محدّث سورتی کا انتقال ۲۱/اپریل ۱۹۱۶ء کو پیلی بھیت میں ہوا، امام احمد رضا کے فرزند اکبر مولانا حامد رضا خاں نے بعد نماز ظہر نماز جنازہ پڑھائی اور پیلی بھیت ہی میں سپرد

خاک ہوئے۔

امام احمد رضا نے درج ذیل آیۂ کریمہ سے تاریخ وفات استخراج فرمائی:

يطاف عليهم بانيةمن فضة وأكواب

۱۳۳۴ھ

محدث سورتی کے خلوص ومحبت اور ارادت قلبی کا اندازہ اس سے لگایا جاسکتا ہے کہ جو امام احمد رضا کی تاریخ وفات ہے وہی محدث سورتی کی تاریخ انتقال ہے صرف فاضل بریلی کی تاریخ انتقال استخراج کرنا ہو تو ''یطاف'' سے قبل واؤ کا اضافہ کردیں یعنی:

ويطاف عليهم بانية من فضةو اكواب

۱۳۴۰ھ

لکھیں تو امام احمد رضا کی تاریخ وفات (۱۳۴۰ھ) نکل آئے گی۔

محدث سورتی کثیر التصانیف بزرگ تھے۔ ان کی بیشتر تصانیف زیور طبع سے آراستہ ہو چکی ہیں اور کچھ مسودات کی شکل میں محفوظ ہیں اور کچھ نذر حوادث ہو گئیں:

(۱) افادات حصن حصین

(۲) التعلیق المجلی لما فی منیۃ المصلی (مطبوعہ مطبع یوسفی لکھنؤ، ۱۳۱۵ھ/ ۱۸۹۷ء)

(۳) الدرۃ فی عقد الأیدی تحت السرۃ (مطبوعہ بریلی الیکٹرک پریس، ۱۳۶۷ھ/ ۱۹۴۷ء)

(۴) اظہار شریعت (مطبوعہ بریلی الیکٹرک پریس، ۱۳۶۷ھ/ ۱۹۴۷ء)

(۵) انفع الشواھد (مطبوعہ نظامی پریس، کانپور، ۱۲۹۵ھ/ ۱۸۷۶ء)

(۶) تعلیقات شروح اربعہ ترمذی (مطبوعہ مطبع نظامی کانپور، ۱۳۱۲ھ/ ۱۸۹۴ء)

(۷) تعلیقات سنن نسائی

(۸) تعلیقات شرح ملا حسن

(۹) حاشیہ مدارک

(۱۰) حاشیہ بیضاوی

(۱۱) حاشیہ جلالین

(۱۲) حاشیہ شرح معانی الآثار (مطبوعہ مطبع المصطفائی، کانپور ۱۳۰۰ھ)

(۱۳) حاشیہ مقامات حریری (۲۵۲)

(۱۴) حاشیہ شافیہ

(۱۵) حاشیہ میبذی (۲۵۳)

(۱۶) شرح السنن لابی داؤد

(۱۷) شرح مشکوٰۃ المصابیح

(۱۸) شرح شفا (ملا علی قاری) (۲۵۴)

(۱۹) حاشیہ موطأ امام محمد (۲۵۵)

(۲۰) کشف العمامۃ عن سنیۃ العمامہ (۱۳۲۶ھ) (۲۵۶)

# علوم نقلیہ

## قرآنیات:

مولانا احمد رضا خاں نے متعدد علوم وفنون پر طبع آزمائی کی جس کا اجمالی خاکہ گذشتہ صفحات میں بیان کیا جاچکا ہے۔ اس اجمال کی تفصیل موضوع کے لحاظ سے ذیل میں دی جارہی ہے۔

امام احمد رضا نے جس میدان میں بھی قلم اٹھایا اس پر سیر حاصل بحث کی۔ والد ماجد مولانا نقی علی خاں زبردست عالم دین تھے۔ ان ہی کی دینی تربیت نے بیٹے کے رگ و ریشے میں دینی حمیت کو کوٹ کوٹ کر بھر دی تھی۔ یہی وجہ ہے کہ آپ نے اپنی زندگی قرآن و حدیث اور مسائل شرعیہ کی ترویج واشاعت میں بسر کی۔ علوم نقلیہ کے موضوع پر لاکھوں صفحات پر ان کے رشحات قلم پھیلے ہوئے ہیں، جن کی تفصیل تصنیف و تالیف کے باب میں دیکھی جائے گی، سردست ہم یہاں قرآنیات کے موضوع پر ان کی ان گرانمایہ تصانیف کا ذکر کریں گے، علمی دنیا میں جن کی حیثیت سکۂ رائج الوقت کی طرح ہے۔ اس سلسلہ میں پہلے ان کا مشہور ومعروف ترجمہ ''کنزالایمان فی ترجمۃ القرآن'' (۱۳۳۰ھ) ہے۔

یہ ترجمہ اپنی دیگر خوبیوں کے ساتھ لب ولہجہ کی شستگی اور برمحل محاوروں کا استعمال، ترجمہ کی قرآن واحادیث اور متقدمین علماء ربانین کی تشریحات سے مطابقت میں اپنی مثال آپ ہے، بعض دانشوروں نے یہاں تک بھی لکھا ہے کہ:

''جو مقامِ امتیاز قرآن مجید کو باقی کتب سماویہ کے درمیان حاصل ہے،

اعلیٰ حضرت کے ترجمۂ قرآن کو وہی مقام باقی تراجم میں حاصل ہے۔
فصاحتِ بیان کے آئینہ میں اعجازِ قرآن کا عکس نظر آتا ہے'' (۲۵۷)

اس ترجمہ کی مقبولیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ دنیا کی متعدد زبانوں میں اس کا ترجمہ شائع ہو چکا ہے۔ راقم الحروف کی اطلاع کے مطابق کنزالایمان کا ترجمہ ہندی (۲۵۸) انگریزی (۲۵۹) سندھی (۲۶۰) ڈچ (۲۶۱) (اور اب بنگلہ زبان میں) شائع ہو کر قبول عام حاصل کر چکا ہے اور دوسری زبانوں میں منتقل کرنے کا سلسلہ اب بھی بدستور جاری ہے۔ اس ترجمۂ قرآن کے حاشیہ پر امام احمد کے مایۂ ناز خلیفہ مولانا نعیم الدین مراد آبادی کی تفسیر بھی ہے جس کا تاریخی نام ''خزائن العرفان فی تفسیر القرآن'' ہے، جو اس ترجمۂ کے ساتھ متعدد مطابع سے متعدد بار شائع ہو چکی ہے۔

## تفسیر:

امام احمد رضا نے ترجمہ کے علاوہ قرآن کی تفسیر بھی لکھی ہے اور اس میں نکتہ آفرینی سے کام لیا ہے۔ انہوں نے اگرچہ قرآن کی کوئی مکمل تفسیر نہیں تحریر کی مگر آپ کی جملہ تصنیفات وتالیفات کا کماحقہ بنظر غائر مطالعہ کیا جائے تو ایک مبسوط ومفصل تفسیر تیار ہو سکتی ہے۔

فاضل بریلوی کی تفسیری صلاحیت کا اندازہ اس سے لگایا جاسکتا ہے کہ آپ نے سورۂ ضحیٰ کی بعض آیات کی تفسیر ۱۰ جز تک لکھ کر چھوڑ دی (۲۶۲) جو اب حوادث روزگار کی شکار ہو چکی ہے البتہ ان کی تفسیری صلاحیت حواشی کی شکل میں اب بھی پائی جاتی ہے۔ جن اہم تفسیر کی کتابوں پر آپ نے معرکۃ الآراء حاشیے لکھے اور قرآنیات میں اپنی بالغ نظری کا ثبوت دیا، ان میں سے چند یہ ہیں:

(۱) حاشية الزلال الانقى من بحر سبقة الاتقى

(۲) حاشية الدر المنثور

(۳) حاشية الاتقان فى علوم القرآن (للسيوطى)

(۴) حاشية تفسير خازن

(۵) حاشية تفسير بيضاوى وغیرہ

اس کے علاوہ بعض آیات اور سورتوں پر مختلف تصانیف تفسیر کے اہم موضوع پر دستیاب ہوتی ہیں، جنہیں امام احمد رضا کے جلیل القدر شاگرد مولانا ظفر الدین بہاری نے یکجا کیا ہے، درج ذیل چند تصانیف پیش کی جارہی ہیں ان سے فاضل بریلوی کی اس فن میں کامل مہارت کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے:

(۱) انوار العلم فى معنى ميعاد استجب لكم

(۲) إنباء الحى إن كلامه المصُون تبيان لكلّ شى

(۳) النفخة الفائحة من مسك سورة الفاتحة

## علم حدیث:

علم تفسیر کے ساتھ ساتھ فاضل بریلوی علم حدیث کے جملہ گوشوں پر حاوی تھے، اس کا اندازہ آپ کی شہرۂ آفاق تصنیف ''الروض البهيج فى آداب التخريج '' (۱۲۹۶ھ) سے لگایا جاسکتا ہے۔ حاجی امداد اللہ مہاجر مکی کے عدیم المثال خلیفہ مولانا رحمٰن علی اس کتاب کا تعارف کرتے ہوئے رقمطراز ہیں:

> ''اگر اس فن میں پہلے کوئی کتاب نہیں لکھی گئی ہو تو پھر امام احمد رضا کو اس فن کا موجد کہا جائے گا'' (۲۶۳)

علم حدیث کیلئے ضبط حدیث میں مہارت ضروری ہے، فاضل بریلوی میں یہ خصوصیت خداداد تھی۔(۲۶۴) ایک مرتبہ ''العقود الدریہ فی تنقیح الفتاویٰ الحامدیہ'' کی دو جلدیں مولانا فضل الرحمٰن گنج مرادآبادی کے مرید مولانا وصی احمد محدث سورتی (۱۳۳۴ھ/ ۱۹۱۶ء) سے مستعار لیں اور ایک روز ایک رات میں مطالعہ فرما کر واپس فرما دیں۔(۲۶۵)

یٰسین احمد الخیاری المدنی امام احمد رضا کی علم حدیث میں مہارت کو بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

''وھو امام المحدثین ''(۲۶۶)

فاضل بریلوی کا حفظ حدیث میں اگر مقام متعین کیا جائے تو یہ بہت مشکل ہے۔ آپ کی تصانیف وتوالیف کا مطالعہ کیا جائے تو ورق ورق پر احادیث اظہر من الشمس ہیں۔

فاضل بریلوی کی علم حدیث میں کہاں تک نظر تھی، اس کا اندازہ ان کی بیش قیمت کتابوں سے لگایا جاسکتا ہے۔

**(۱) الزبدة الزكية فى تحريم سجود التحية:**

یہ اہم کتاب مولانا بریلوی نے ایک سوال کے جواب میں سجدۂ (تعظیمی کو حرام) ثابت کرنے کے لئے تحریر فرمائی، اس میں آپ کے تبحر علمی وفنی کو دیکھا جاسکتا ہے۔ ملک کے نامور محقق مولانا ابوالحسن علی ندوی اس عدیم النظیر تصنیف کے سلسلہ میں لکھتے ہیں کہ:

''وھی رسالة جامعة تدل علیٰ غذارة علمه وقوة استدلاله''(۲۶۷)

**(۲) الفضل الموهبى فى معنى اذا صح الحديث فهو مذهبى (۱۳۱۳ھ/۱۸۹۵ء)**

اس کتاب کے چند اوراق دارالعلوم دیوبند کے جید عالم دین مولانا نظام الدین (احمد پور) سابق ریاست بہاولپور (پاکستان) کو سنائے گئے تو حیرت سے فرمایا:

''یہ سب منازل حدیث مولانا احمد رضا کو حاصل تھے، افسوس کہ میں انکے زمانہ میں رہ کر بے خبر و بے فیض رہا۔ علامہ شامی اور صاحب فتح القدیر مولانا کے شاگرد ہیں، یہ تو امام اعظم ثانی معلوم ہوتے ہیں۔'' (۲۶۸)

امام احمد رضا نے علم حدیث میں ۶۵ سے زائد کتب وحواشی تحریر فرمائے۔ راقم الحروف نے ریسرچ کے دوران جن کتابوں کو خود ملاحظہ کیا یا کتب کی فہرست میں دیکھا ان میں ۴۶ کتب وحواشی عربی میں اور ۹ کتب اردو میں دیکھیں، مذکورہ کتب وحواشی و متعدد موضوعات پر ایک عظیم شاہکار ہیں۔ ان میں کچھ مطبوعہ اور کچھ غیر مطبوعہ ہیں۔ ان کے تعارف وتبصرہ کے لئے کافی اوراق درکار ہیں جس کا یہ مقالہ متحمل نہیں ہوسکتا، لہٰذا ہم ذیل میں اعلیٰ حضرت کی مختلف موضوعات پر قلمبند کردہ کتب کی تعداد بیان کرنے ہی پر اکتفاء کرتے ہیں:

(۱) علم حدیث ۲۶
(۲) اصول حدیث ۴
(۳) تخریج احادیث ۱
(۴) لغت حدیث ۱
(۵) اسانید حدیث ۶
(۶) جرح وتعدیل ۲
(۷) اسماء الرجال ۷

## علم فقہ:

تفسیر وحدیث میں مہارت رکھنے کے ساتھ ساتھ فاضل بریلوی کو علم فقہ میں بھی

اعلیٰ درجہ کی بصیرت حاصل تھی۔ اگر یہ کہا جائے کہ فقہی بصیرت کی بناء پر ارباب علم وفن میں آپ کی پذیرائی ہوئی تو بے جا نہ ہوگا۔ ان کی اس فقہی بصیرت کا اعتراف ہر مکتبۂ فکر کے علماء نے یکساں کیا ہے صاحب نزھۃ الخواطر لکھتے ہیں کہ:

''یندر نظیره فی عصره فی الاطلاع علی الفقه الحنفی وجزئیاته ویشهد بذالک مجموع فتاوی ر کتابه ''،''کفل الفقیه الفاهم فی احکام قرطاس الدراهم ''،'' الذی الفه فی مکة سنة ثلاث و عشرین و ثلاث ماة والف۔''(۲٦۹) اس کے علاوہ امام احمد رضا کا اس فن میں لکھی ہوئی کتب سے ان کی فقہی بصیرت اور بالغ نظری کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

العطایا النبویة فی الفتاویٰ الرضویة (۱۳۲۴ھ/۱۹۰۴ء) آپ کی فقہی خدمات کی بہترین دستاویز ہے۔ یہ فتاویٰ بارہ ضخیم مجلدات پر مشتمل ہیں اور ہر ایک جلد جہازی سائز کے ہزار سے زیادہ صفحات پر مبسوط ہے۔ ان فتاویٰ کی تمام جلدیں ہندو پاک کے اہم مطابع سے متعدد بار شائع ہو چکی ہیں۔

اگر (فتاویٰ رضویہ کی ان تمام ۱۲) جلدوں کو جدید تقاضوں کے تحت مرتب کیا جائے تو ۲۵ سے زائد ہو جائیں گی۔ ''العطایا النبویہ'' جہاں علوم نقلیہ کے جملہ علوم فنون کا احاطہ کرتا ہے تو اسی کے ساتھ علوم عقلیہ کی بھی بہترین دستاویز ہے۔

(بحمد للہ رضا فاؤنڈیشن لاہور (پاکستان) علامہ مفتی عبد القیوم قادری رضوی ہزاروی علیہ الرحمۃ کے زیر نگرانی ابتک فتاویٰ رضویہ کی ۲۸ جلدیں جدید انداز پر تخریج وحواشی کے ساتھ شائع کر چکا ہے۔ (وجاہت رسول قادری)

امام احمد رضا نے علوم عقلیہ کی بھی روشنی میں دینی مسائل کا استخراج کیا ہے۔ علم توقیت، جغرافیہ اور ارضیات کی روشنی میں مسافت قصر کا تعین، (۲۷۰) علم ہیئت، توقیت کے

آئینہ میں صوم وصلوٰۃ کے اوقات، (۲۷۱) علم زیجات، ریاضی، فلکیات کی مدد سے رؤیت ھلال کے سیکڑوں مسائل حل فرمائے ہیں۔ (۲۷۲)

امام احمد رضا کو جزئیات فقہ میں کتنی دسترس حاصل تھی اس کا اندازہ ان کی فقہی تصانیف سے لگایا جا سکتا ہے۔

العطایا النبویة میں مولانا نے وہ پانی جس سے وضو جائز ہے اس کی ۱۶۰ قسمیں قلمبند کی ہیں۔ (۲۷۳) اسی طرح پانی کے استعمال سے عجز کی ۱۷۵ صورتیں بیان فرمائی ہیں (۲۷۴) اور اس موضوع پر ایک تحقیقی وعلمی رسالہ ''سمع الدماء فیما یورث العجز عن الماء'' سپرد قلم فرمایا۔ (۲۷۵)

وہ چیزیں جن سے تیمم جائز ہے ان کی ۱۸۱ قسمیں لکھیں ہیں، ۷۴ منصوصات اور ۱۰۷ زیادات مصنف اور وہ چیزیں جن سے تیمم ناجائز ہے ان کی ۱۳۰ قسمیں لکھی۔ ۵۸ منصوصات اور ۷۲ زیادات۔ (۲۷۶)

جس طرح امام احمد رضا کو جزئیات فقہ میں ید طولیٰ حاصل تھا تو اسی طرح متون فقہ اور جزوی اختلافات مسائل میں دقت نظر اور باریک بینی سے حل کرنے کا اعلیٰ ملکہ حاصل تھا۔

امام احمد رضا کے پاس ہندوستان، پاکستان، برما، چین، امریکہ، افغانستان، افریقہ اور حجاز وغیرہ سے سیکڑوں استفتاء آتے تھے۔ مولانا انکے جوابات سرعت سے تحریر فرما کر ارسال فرماتے۔ (۲۷۷)

امام احمد رضا کے فرزند اکبر مولانا حامد رضا خاں نے ایک مقام پر خود تحریر فرمایا ہے۔ (۲۷۸)

''آپ کے بعض فتوے متعدد علوم وفنون پر مستقل رسائل معلوم ہوتے ہیں، مثلاً یہ فتویٰ الھنی النمیر فی الماء المستدید۔'' (۲۷۹)

امام احمد رضا کے یہ تحقیقی فتوے عرب وعجم میں قدر کی نگاہ سے دیکھے جاتے تھے۔ اس قول کی صحت پر ٹھوس شواہد موجود ہیں۔ ایک مرتبہ فتاویٰ رضویہ کے چند اوراق بطور نمونہ خانہ کعبہ کے متبحر عالم سید اسمٰعیل خلیل مکی (۱۳۳۸ھ/ ۱۹۱۹ء) کو ارسال کئے تھے، موصوف ان اوراق کو دیکھ کر متحیر رہ گئے اور اپنے مکتوب محررہ ۱۶/ ذی الحجہ (۱۳۲۵ھ/ ۱۹۰۷ء) میں اس پر اس طرح تبصرہ کیا:

"تفضل علينا سيد نا بعدة اوراق من فتاويه انموذجة نرجوالله عزشانه ان يسهل ويقارب لكم الاوقات لاتمامهافي اقرب حين فانها حرية بان يعتنى بها جعلها الله تعالى لكم ذخراً ليوم الميعاد والله اقول والحق اقول انه لوراٰها ابوحنيفة النعمان لاقرت عينه ولجعل مولفها من جملة الاصحاب "(۲۸۰)

ترجمہ: اے ہمارے سردار آپ نے بطور نمونہ اپنے فتاویٰ کے چند اوراق راقم کو عطا کئے تھے۔ ہم خداوند کریم سے امید رکھتے ہیں کہ آپ کو فتویٰ نویسی میں مزید سہولتیں عطا کرے گا اور فتاویٰ کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کیلئے اوقات میں برکت فرمائے گا، کیونکہ یہ فتاویٰ اعتنا واہتمام کے لائق ہیں (خداوند قدوس اسے آپ کے لئے توشۂ آخرت بنائے) قسم بخدا میں بالکل سچ کہتا ہوں، اگر امام اعظم نعمان بن ثابت ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ کے فتاویٰ ملاحظہ فرماتے تو ان کی آنکھیں ٹھنڈی ہوتیں اور اس کے مؤلف کو اپنے شاگردوں میں شامل فرماتے"۔

اسی طرح شیخ ابوالفتاح ابوغدہ (پروفیسر کلیۃ الشریعۃ، محمد بن سعود یونیورسٹی، ریاض نے "العطایا النبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ" کے ایک عربی فتوے کا مطالعہ کیا تو حیرت زدہ رہ گئے اور فرمایا:

''عبارت کی روانی اور کتاب وسنت واقوال سلف سے دلائل کے انبار دیکھکر میں حیران رہ گیا اور اس ایک فتوے کے مطالعہ کے بعد میں نے یہ رائے قائم کرلی کہ یہ شخص کوئی بڑا عالم اور اپنے وقت کا زبردست فقیہ ہے''۔(۲۸۱)

ان کے علاوہ عرب وعجم کے جلیل القدر علماء واسکالرز نے مولانا کے فتاوی کی تصدیق کر کے فاضل بریلوی کی عبقریت کا اعتراف کیا ہے، ایسے علماء میں:

..........شیخ ابوالاعلیٰ مودودی (۲۸۲) (بانی جماعت اسلامی)
..........علامہ شاہ معین الدین ندوی (ناظم دارالمصنفین، اعظم گڑھ)(۲۸۳)
..........علامہ ابوالحسن ندوی (۲۸۴)
..........حکیم محمد سعید دہلوی (۲۸۵)
..........ڈاکٹر محمد اقبال (۲۸۶)
..........ڈاکٹر محی الدین الوائی (۲۸۷)
..........پروفیسر جے۔ایم۔ایس۔بلیان (۲۸۸)
..........مفتی حنفیہ مولانا عبداللہ صدیق (۲۸۹)
..........شیخ اسعد بن دھان مکی (۲۹۰)
..........سید اسمٰعیل خلیل مکی (۲۹۱) وغیرہ شامل ہیں۔

فقہ اور جزئیاتِ فقہ میں امام احمد رضا نے جس قدر دِقت نظر سے کام لیا ہے اور اپنے خیالات کا اظہار کیا ہے اور انہیں کتابوں کی زینت بنایا ہے، ان کا صحیح پتہ چلانا ایک مشکل امر ہے، لیکن ارباب علم وفن نے تحقیق وتجسس کے بعد بابِ فقہیات میں ان کی ۲۲۵ کتابوں کا پتہ لگایا ہے لیکن راقم نے مزید تحقیق کر کے ان کی ۲۴ کتابیں اس فن سے متعلق

مزید برآمد کی ہیں۔ اس اصول کی روشنی میں فقہ سے متعلق ان کی چھوٹی بڑی ۲۴۹ کتابیں ہو جاتی ہیں جن میں متون کے علاوہ حواشی اور شروح بھی شامل ہیں۔ یہ کتابیں عربی، فارسی ، اردو تینوں زبانوں پر مشتمل ہیں، عربی میں ۸، فارسی میں ۱۰ اور اردو میں ۱۶۱ کتابیں مطبوعہ اور غیر مطبوعہ دونوں شامل ہیں۔ البتہ مطبوعہ کتب کی تعداد ایک انداز کے مطابق ۱۴۰ ہے۔

## اصول فقہ:

تمام علوم وفنون سے زیادہ اصول فقہ میں درک حاصل کرنا ضروری ہے، جس کے سبب فقہی جزئیات اور مشکل مسائل کی پر پیچ گتھیاں سلجھانے میں آسانی ہو، جب تک کسی علم کے اصول وضوابط سے واقفیت نہیں ہوتی ہے، اس علم میں پختگی کا اعلان ۔بے جا تصور کیا جاتا ہے۔ امام احمد رضا کے اندر یہ خاص بات تھی کہ وہ علوم وفنون سے زیادہ ان کے اصول وضوابط پر گہری نظر رکھتے تھے۔

امام احمد رضا نے اہل اصول کی بعض تحقیقات سے اختلاف بھی کیا ہے اور متعدد مواقع پر پیچیدہ مسائل کو حل فرما کر اصلاحات بھی فرمائی ہیں۔ اس کی مثال درج ذیل نمونہ سے دیکھی جاسکتی ہے۔

شریعت کے احکامات جو امر ونواہی دونوں پر منحصر ہوتے ہیں۔ علماء اصولیین نے پہلے ان کو پانچ اقسام میں تقسیم کیا۔ (۲۹۲):

......فرض...... مستحب...... مباح...... مکروہ...... حرام

اس کے بعد علماء اصولیین نے اس میں توسیع کی اور سات اقسام میں تقسیم کیا۔ (۲۹۳)

فرض...... واجب...... مستحب...... (من جانب امر)

مباح (مشترک)...... مکروہِ تنزیہی، مکروہِ تحریمی

حرام (منجانب نہی)

اس کے بعد محققین نے جدوجہد کے بعد نو مدارج میں تقسیم کیا۔ (۲۹۴)

فرض...... واجب...... سنت مؤکدہ...... سنت غیر مؤکدہ...... مستحب (منجانب امر)...... مباح (مشترک)...... مکروہِ تنزیہی...... مکروہِ تحریمی...... حرام (من جانب نہی)

مدارج امر و نہی کی یہ تمام قسمیں فقہاء کے کلام میں ملتی ہیں مگر یکجا اصولی اور میزان کے اس طرز پر مذکورہ اقسام کا بیان اعلیٰ حضرت کے سوا کسی کے یہاں نہیں ملتا۔ (۲۹۵) امام احمد رضا کو اصول فقہ سے واقفیت ہی نہیں تھی بلکہ انہوں نے اس اہم موضوع پر اپنے خیالات کو الفاظ کا جامہ پہنایا ہے، اور متعدد کتابیں اس موضوع پر لکھ کر وقت کی اہم ضرورت کو پورا کیا ہے، جن کی تفصیلات فہرست کتب میں دیکھی جا سکتی ہیں۔ سر دست انکا اجمالی ذکر کیا جا رہا ہے:

(۱) التاج المکلل فی انارۃ مدلول کان یفعل (۲۹۶)

(۲) السیوف الخفیۃ علی عائب ابن حنیفۃ ۱۳۱۱ھ (۲۹۷)

(۳) نشر العرف فی بناء بعض الاحکام علی العرف (۲۹۸)

ان کتب کے علاوہ امام احمد رضا نے اصول کی متداول کتابوں پر مفصل حواشی بھی لکھے ہیں، جن سے فاضل بریلوی کی اصولی بصیرت اور تحقیقی نظر کی نشاندھی ہوتی ہے۔

حاشیہ:

(۱) تبویب الاشباہ والنظائر (۲۹۹)

(۲) فواتح الرحموت شرح مسلم الثبوت (۳۰۰)

(۳) حاشیہ مسلم الثبوت (۳۰۱)

# علوم عقلیہ :

امام احمد رضا نے علوم عقلیہ کی تحصیل صرف تین اساتذۂ کرام سے کی، مثلاً مولانا نقی علی خاں (والد ماجد امام احمد رضا)، ابوالحسین احمد النوری مارہروی، مولانا عبدالعلی رامپوری۔

مگر علوم عقلیہ میں خداداد صلاحیت اور حیرت انگیز قوت حافظہ کی بناء پر ید طولیٰ حاصل کیا، اس کا اعتراف امام احمد رضا نے خود کیا ہے:

''جب ریاضی اور جیومیٹری وغیرہ کی تحصیل شروع کی تو ان کی فطری ذکاوت کو دیکھ کر ان کے والد ماجد مولانا نقی علی خاں نے کہا:

''تم اپنے علوم دینیہ کی طرف متوجہ رہو ان علوم کو خود حاصل کر لو گے۔'' (۳۰۲)

چنانچہ ایسا ہی ہوا نہ صرف یہ کہ ان علوم کو حاصل کیا بلکہ ان علوم وفنون میں عربی، فارسی اور اردو میں تقریباً ایک سو پانچ سے زائد تصانیف اور حواشی لکھے، جن کی تفصیلات متعدد کتب میں دیکھی جا سکتی ہیں۔ (۳۰۳)

مولانا احمد رضا خود رقمطراز ہیں:

''حسب ارشاد سامی بعونہ تعالیٰ فقیر نے حساب و جبر و مقابلہ ولوگارثم وعلم مربعات وعلم مثلث کروی وعلم ہیئت قدیمہ و ہیئت جدیدہ وزیجات و ارثماطیقی وغیرھا میں تصنیفات و تحریرات رائقہ لکھیں اور صدہا قواعد وضوابط خود ایجاد کیے تحدثاً بنعمۃ اللہ''۔ (۳۰۴)

اس کے علاوہ قرآن کریم کا عدیم النظیر ترجمہ فرمایا اور اس کا تاریخی نام ''کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن'' (۱۳۳۰ھ) رکھا۔ یہ ترجمہ جہاں ایک طرف فنی اعتبار سے شاہکار ہے تو دوسری طرف مکمل سائنٹفک ترجمان ہے۔ اس کے علاوہ وہ شہرۂ آفاق فتاویٰ ''العطایا النبویہ فی الفتاویٰ الرضویۃ (۱۳۲۴ھ) جو بارہ ضخیم مجلدات

پر مشتمل ہے جس کی ہر جلد ہزاروں صفحات میں مشتمل ہے (اب جدید انداز میں اس کی ۲۸ جلدیں رضا فاؤنڈیشن لاھور سے شائع ہو چکی ہیں۔ وجاہت)۔ یہ علمی سرمایہ مفصل دستاویز ہونے کے ساتھ علوم عقلیہ کا بھی احاطہ کرتا ہے، جو اہل علم پر مخفی نہیں۔ تفصیلات کے لئے درج ذیل علوم وفنون، انہیں فتاویٰ سے متخرج ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| (۱) ریاضی | (۲) جغرافیہ | (۳) صوتیات |
| (۴) نور | (۵) علم الکیمیا | (۶) علم ہیئت |
| (۷) توقیت | (۸) بینکاری | (۹) اقتصادیات |
| (۱۰) علم زیجات | (۱۱) نجوم | (۱۲) علم طبیعات |
| (۱۳) علم طب | (۱۴) علم الأدویہ | (۱۵) علم معاشیات |
| (۱۶) علم تجارت | (۱۷) علم شماریات | (۱۸) علم ارضیات |
| (۱۹) علم سیاسیات | (۲۰) علم بین الاقوامی امور | (۲۱) علم معدنیات |
| (۲۲) علم اخلاقیات | (۲۳) علم الاحجار | |

امام احمد رضا نے ان علوم وفنون کی روشنی میں مسائل شرعیہ کا استخراج کیا ہے، حکیم محمد سعید دہلوی ایک مقام پر اس کا اعتراف کرتے ہوئے رطب اللسان ہیں:

''فاضل بریلوی کے فتاویٰ کی خصوصیت یہ ہے کہ وہ احکام کی گہرائیوں تک پہنچنے کے لئے سائنس اور طب کے تمام مسائل سے کام لیتے ہیں اور اس حقیقت سے اچھی طرح باخبر ہیں کہ کس لفظ کی معنویت کی تحقیق کیلئے کن علمی مصادر کی طرف رجوع کرنا چاہیے اس لئے ان کے فتاویٰ میں بہت سے علوم کے نکات ملتے ہیں، مگر طب اور اس علم کے دیگر شعبے مثلاً کیمیا اور علم الاحجار کو تقدم حاصل ہے اور جس وسعت کے ساتھ اس علم کے حوالے ان کے ہاں ملتے ہیں اس سے ان کی دقتِ نظر اور طبی بصیرت کا اندازہ ہوتا ہے اور وہ اپنی تحریروں میں

صرف ایک مفتی نہیں بلکہ محقق طبیب معلوم ہوتے ہیں''۔(۳۰۵)

فاضل بریلوی کو سائنسی علوم پر اتنی ہی دسترس حاصل تھی جتنی دینی علوم پر۔آپ کے سامنے دینی، سائنسی منقولات یا معقولات کا کوئی مسئلہ لاینحل پیش ہوتا تو آپ فی الفور اس کا جواب تحریر فرما دیتے۔مثلاً ۱۳۲۳ھ دوسرے حج کے موقع پر علماء حجاز نے دو اہم مسئلوں کے سلسلہ میں آپ سے استفسار کیا۔ایک کا تعلق علم غیب سے تھا اور دوسرے کا تعلق اقتصادیات اور معاشیات سے تھا۔آپ نے اس استفتاء کے جواب میں کتابوں کی مدد کے بغیر علم غیب پر ساڑھے آٹھ گھنٹے میں قلیل نشست کے اندر ۲۴۰ صفحات پر مشتمل ایک مدلل جواب بعنوان ''الدولة المكية بالمادة الغيبية (۱۳۲۳ھ)'' تحریر فرمایا اور دوسری کتاب نوٹ کے مسئلہ پر ڈیڑھ گھنٹے میں تصنیف فرمائی اور اس کا تاریخی نام ''كفل الفقيه الفاهم فی احكام قرطاس الدراهم'' (۱۳۲۳ھ) رکھا۔

فاضل بریلوی کی تصنیف ''الدولة المكيہ'' ایک عظیم شاہکار ہے۔پروفیسر ابرار حسین نے جب اس کا مطالعہ کیا تو بہت متاثر ہوئے اور اپنے خیالات کا اظہار یوں کیا:

''اعلیٰ حضرت بہت بلند پایہ ریاضی داں تھے۔الدولة المكيه پڑھنے سے (جو میری سمجھ سے بہت بلند تر ہے) اس کی تصدیق ہوئی کیوں کہ انہوں نے وہاں کچھ دلائل ریاضی کے نظریات پر مبنی دیئے ہیں اور یہ نظریات وہ ہیں جو آج کل **TOPOLOGY** کے زمرے میں آتے ہیں''۔(۳۰۶)

اعلیٰ حضرت کی تصنیفات و تالیفات کے مطالعہ سے مذکورہ قول کی تصدیق ہوتی ہے۔چنانچہ حاشیہ رسالہ لوگارثم (قلمی) اور حاشیہ رسالہ علم مثلث کروی (قلمی) وغیرہ میں انہوں نے **SPHERICAL TRIGNOMETRY AND LOGARTHIM** میں اپنی جلیل القدر تحقیقات پیش کی ہیں۔(۳۰۷)

امام احمد رضا نے سائنسی بصیرت کی بنا پر بڑے بڑے سائنسدانوں پر تنقید کی جن کی ایک لمبی فہرست ہے سرفہرست چند حضرات کے اسماء درج ذیل پیش کئے جا رہے ہیں:

(۱) راجہ رتن سنگھ بہادر ہشیار جنگ (۳۰۸)

(۲) پروفیسر حاکم علی (۳۰۹)

(۳) پروفیسر البرٹ آئن اسٹائن (۳۱۰)

(۴) شیخ بوعلی سینا (۳۸۰ھ/۱۰۸۰ء) (۳۱۱)

(۵) شمس الدین محمد بن مبارک میرک بخاری (۳۱۲)

(۶) نجم الدین علی بن محمد القزوینی (۶۷۵ھ) (۳۱۳)

(۷) ملا محمد جونپوری (۳۱۴)

(۸) آئزک نیوٹن وغیرہ (۳۱۵)

امام احمد رضا نے صرف ان حضرات کا تعاقب ہی نہیں کیا بلکہ ان کے رد میں بہت سے رسائل بھی تحریر فرمائے۔ ان رسائل میں درج ذیل رسائل بہت مشہور ہیں:

(۱) **الكلمة الملهمة فی الحكمة المحكمه لو هاء فلسفة المشئمة ۱۳۳۸ھ**

(۲) **فوزمبین در رد حرکت زمین ۱۳۳۸ھ**

(۳) **نزول آیات فرقان بسکون زمین و آسمان ۱۳۳۸ھ** (۳۱۶)

## علم ریاضی:

امام احمد رضا کی شخصیت جامع منقول و معقول تھی۔ علوم عقلیہ میں انہیں جو مہارت حاصل تھی وہ اس دور کے بڑے بڑے جید عالم دین کے یہاں نہیں پائی جاتی ہے۔ فلکیات، ریاضیات، نباتات، حیوانات کونسا ایسا شعبہ ہے جس میں انہوں نے اپنی صلاحیت

کا لوہا نہ منوایا ہو اور ہر ایک باب میں اپنی یادگار تصنیف نہ چھوڑی ہوں۔

علوم عقلیہ میں ریاضی بڑا مشکل ترین موضوع تصور کیا جاتا ہے مگر امام احمد رضا جیسی اہم شخصیت اس فن کی رسیا معلوم ہوتی ہے۔ ۱۳۳۹ھ/ ۱۹۱۸ء سے قبل ملک کے مشہور ریاضی داں اور علیگڑھ مسلم یونیورسٹی کے سابق وائس چانسلر پروفیسر ڈاکٹر سرضیاء الدین ۱۹۴۷ء نے علم المربعات سے متعلق ایک سوال اخبار دبدبہ سکندری (رامپور) سے طبع کرایا کہ کوئی ماہر ریاضی داں اس کا تشفی بخش جواب دے۔ جب فاضل بریلوی کی خدمت میں یہ سوال پیش کیا گیا تو امام احمد رضا نے اس کا مدلل جواب شائع کرایا اور اس کے ساتھ ایک سوال پیش کر کے سرضیاء الدین کو متحیر کر دیا، اسی وجہ سے موصوف نے متاثر ہو کر کہا کہ:

''ایک مولوی نے نہ صرف جواب دیا بلکہ الٹا سوال بھی پیش کر دیا'' (۳۱۷)

یہ سرضیاء الدین کا امام سے پہلا غائبانہ تعارف تھا۔ اس کے بعد پروفیسر موصوف کو ایک مرتبہ پھر ریاضی کے ایک مسئلہ میں دشواری پیش آئی اور جس کے حل کے لئے وہ جرمنی جانا چاہتے تھے لیکن امام احمد رضا کے خلیفہ سید سلیمان اشرف بہاری (سابق صدر، شعبۂ دینیات، مسلم یونیورسٹی، علیگڑھ) موصوف کو لیکر بریلی حاضر ہوئے اور جب سرضیاء الدین نے اپنا پیچیدہ مسئلہ فاضل بریلوی کے سامنے پیش کیا تو آپ نے اسی وقت اس کا حل پیش کر دیا (۳۱۸) اور اسی تاثر کی بناء پر سرضیاء الدین نے سید سلیمان اسرف بہاری سے کہا: ''یہاں اتنا زبردست محقق، عالم اس وقت ان کے سوا شاید ہی ہو۔ اللہ نے ایسا علم دیا ہے کہ عقل حیران ہے۔ دینی، مذہبی اسلامی علوم کے ساتھ ریاضی، اقلیدس، جبر و مقابلہ، توقیت وغیرھا میں اتنی زبردست قابلیت اور مہارت کہ میری عقل جس ریاضی کے مسئلے کو ہفتوں غور و فکر کے بعد بھی حل نہ کر سکی، حضرت نے چند منٹ میں حل کر کے رکھ دیا:

''صحیح معنی میں یہ ہستی نوبل پرائز کی مستحق ہے'' (۳۱۹)

امام احمد رضا نے اس اہم موضوع پر اپنے خیالات کو بھی الفاظ کا جامہ پہنایا ہے اور اردو، فارسی، عربی تینوں زبانوں میں متعدد کتب و رسائل اور حواشی لکھ کر وقت کی اہم ضرورت کو مکمل کیا ہے۔ تحقیق و جستجو کے بعد جن کتابوں کا علم ہو سکا ان میں عربی میں پانچ، اردو میں ایک اور فارسی میں تین ہیں۔ ان کی تفصیلات تصانیف کے باب میں دیکھی جا سکتی ہیں، سر دست اس کا اجمالی خاکہ یہاں پیش کیا جا رہا ہے:

(۱) الکلام الفهیم فی سلاسل الجمع والتقسیم ۱۳۱۹ھ/۱۸۹۸ء

(۲) اشکال الاقلیدس لنکس اشکال اقلیدس ۱۳۰۲ھ/۱۸۸۳ء

(۳) الکسر العشری ۱۳۳۱ھ/۱۹۱۲ء

## تاریخ گوئی:

اس کا تعلق علم ریاضی سے ہے۔ فاضل بریلوی کو تاریخ گوئی میں اتنا کمال حاصل تھا کہ معاصرین میں دور تک نظر نہیں آتا۔ فاضل بریلوی نے اس فن کی تحصیل کیلئے دور دراز کے سفر نہیں کئے بلکہ حیرت انگیز قوت حافظہ اور خداداد صلاحیتوں کی بناء پر ہمعصر علماء سے سبقت لے گئے، آپ کو اس فن میں اتنا ملکہ حاصل تھا کہ انسان جتنی دیر میں کوئی مفہوم لفظوں میں ادا کرتا ہے، اعلیٰ حضرت اتنی ہی دیر میں بے تکلف تاریخی مادّے اور جملے فرمادیا کرتے تھے۔ موصوف کا یہ معمول تھا کہ ہجری سن کو عیسوی سن پر مقدم کرتے، جبکہ اس فن کے ماہرین دونوں تاریخوں کا سہارا لیتے ہیں مگر امام نے عربی اسلامی تاریخ ہی کا لحاظ کیا اور خوشی سے لیکر غم تک اور سن تالیف سے لیکر سن طباعت تک کی تمام تاریخیں سن ہجری سے ہی نکالتے۔ آپ کی اکثر تصانیف کے اسماء تاریخی ہی ہیں اور ان کی خصوصیت یہ ہے کہ ان اسماء سے کتب کا موضوع، سن تالیف، طباعت کتاب، اور مندرجات سب عیاں

ہو جاتے ہیں مثلاً درج ذیل کتابیں:

**(۱) کنزالایمان فی ترجمۃ القران (۱۳۳۰ھ)**

| ک | ن | ز | ا | ل | ا | ی | م |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۵۰ | ۷ | ۱ | ۳۰ | ۱ | ۱۰ | ۴۰ |
| ا | ن | ف | ی | ت | ر | ج | م |
| ۱ | ۵۰ | ۸۰ | ۱۰ | ۴۰۰ | ۲۰۰ | ۳ | ۴۰ |
| ت | ا | ل | ق | ر | ا | ن | |
| ۴۰۰ | ۱ | ۳۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ | ۱ | ۵۰ | |

=۱۳۳۰ھ

**(۲) کفل الفقیہ الفاہم فی احکام قرطاس الدراہم (۱۳۴۰ھ)**

| ک | ف | ل | ا | ل | ف | ق | ی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۰ | ۸۰ | ۳۰ | ۱ | ۳۰ | ۸۰ | ۱۰۰ | ۱۰ |
| ہ | ا | ل | ف | ا | ہ | م | ف |
| ۵ | ۱ | ۳۰ | ۸۰ | ۱ | ۵ | ۴۰ | ۸۰ |
| ی | ا | ح | ک | ا | م | ق | ر |
| ۱۰ | ۱ | ۸ | ۲۰ | ۱ | ۴۰ | ۱۰۰ | ۲۰۰ |
| ط | ا | س | ا | ل | د | ر | ا |
| ۹ | ۱ | ۶۰ | ۱ | ۳۰ | ۴ | ۲۰۰ | ۱ |
| ہ | م | | | | | | |
| ۵ | ۴۰ | | | | | | |

=۱۳۴۴ھ

**(۳) حسام الحرمین علی منحر الکفر والمین (۱۳۲۴ھ)**

| ح | س | ا | م | ا | ل | ح | ر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸ | ۶۰ | ۱ | ۴۰ | ۱ | ۳۰ | ۸ | ۲۰۰ |
| م | ی | ن | ع | ل | ا | م | |
| ۴۰ | ۱۰ | ۵۰ | ۷۰ | ۳۰ | ۱ | ۴۰ | |
| ن | ح | ر | ا | ل | ک | ف | ر |
| ۵۰ | ۸ | ۲۰۰ | ۱ | ۳۰ | ۲۰ | ۸۰ | ۲۰۰ |
| و | ا | ل | م | ی | ن | | |
| ۶ | ۱ | ۳۰ | ۴۰ | ۱۰ | ۵۰ | =۱۳۲۴ھ | |

**(۴) معین مبین بھر دور شمس و سکون زمین (۱۳۳۸ھ)**

| م | ع | ی | ن | م | ب | ی | ن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۰ | ۷۰ | ۱۰ | ۵۰ | ۴۰ | ۲ | ۱۰ | ۵۰ |
| ب | ہ | ر | د | و | ر | ش | |
| ۲ | ۵ | ۲۰۰ | ۴ | ۶ | ۲۰۰ | ۳۰۰ | |
| م | س | و | س | ک | و | ن | ز |
| ۴۰ | ۶۰ | ۶ | ۶۰ | ۲۰ | ۶ | ۵۰ | ۷ |
| م | ی | ن | | | | | |
| ۴۰ | ۱۰ | ۵۰ | = ۱۳۳۸ھ | | | | |

یہ جلیلۃ القدر کتاب امام احمد رضا نے پروفیسر البرٹ ایف پورٹا کی ایک غلط پیشن گوئی کے جواب میں لکھی تھی یہ کتاب متعدد مرتبہ شائع ہو چکی ہے۔

## (۵) الکلمۃ الملهمه فی الحکمۃ المحکمۃ لوهاء فلسفۃ المشئمه (۱۳۳۸ھ)

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ل | ک | ل | م | ه | ا | ل |
| ۱ | ۳۰ | ۲۰ | ۳۰ | ۴۰ | ۵ | ۱ | ۳۰ |
| م | ل | ه | م | ه | ف | ی | ا |
| ۴۰ | ۳۰ | ۵ | ۴۰ | ۵ | ۸۰ | ۱۰ | ۱ |
| ل | ح | ک | م | ه | ا | ل | م |
| ۳۰ | ۸ | ۲۰ | ۴۰ | ۵ | ۱ | ۳۰ | ۴۰ |
| ح | ک | م | ه | ل | و | ه | ا |
| ۸ | ۲۰ | ۴۰ | ۵ | ۳۰ | ۶ | ۵ | ۱ |
| ی | ف | ل | س | ف | ه | ا | ل |
| ۱۰ | ۸۰ | ۳۰ | ۶۰ | ۸۰ | ۵ | ۱ | ۳۰ |
| م | ش | م | ه | | | | |
| ۴۰ | ۳۰۰ | ۴۰ | ۵ | | = ۱۳۳۸ھ | | |

فن تاریخ گوئی اتنا مشکل فن ہے کہ بڑے بڑے ماہرین اسماء کی تاریخ میں متعدد گھنٹے صرف کر دیتے ہیں، مگر اعلیٰ حضرت کو اس فن میں ایسی دستگاہ حاصل تھی کہ بروقت بامعنی اور محل کی مناسبت سے برجستہ تاریخی مادّے نکال دیتے تھے، بعض مرتبہ ایسا

بھی ہوا کہ جملہ فرما دیا، کوئی شعر لکھ دیا، جب اس کے اعداد نکالے گئے تو واقعہ کے عین مطابق نکلے۔ برجستہ تاریخ گوئی کی ایک مثال درج ذیل واقعہ سے دی جاسکتی ہے۔

ایک مرتبہ مولانا ظفر الدین بہاری نے فرزندار جمند کی اطلاع دیتے ہوئے خط میں تاریخی نام کی درخواست کی، آپ نے سنتے ہی فی البدیہہ فرمایا:

''نام تو مختار الدین ہونا چاہیے'' (۳۲۰)

۱۳۳۶ھ

جب اس کے اعداد نکالے گئے تو موقع کے مطابق نکلے۔

اسی طرح جب قاضی عبدالوحید (والد ماجد قاضی عبدالودود) کا انتقال ہوا تو اعلیٰ حضرت نے جنازہ میں شرکت کی اور جب جنازہ قبرستان کی طرف اقرباء لے کر چلے تو اعلیٰ حضرت نے برجستہ دو تاریخیں کہیں، ان کے بعد انہوں نے مولانا ظفر الدین سے اعداد نکالنے کیلئے کہا، جب موصوف نے اعداد شمار کئے تو واقعہ کے مطابق نکلے۔

وهب المتقون من جنات وعيون (۳۲۱)

۱۳۲۶ھ

اعلیٰ حضرت کی صلاحیت کا اندازاس مربع سے لگایا جاسکتا ہے جوانہوں نے اپنے پیرومرشد شاہ ال رسول مارہروی کی تاریخ وفات کے لئے تحریر کیا، یعنی مربع کے خانوں میں منتخب الفاظ اور پھر خانوں کے باہم امتزاج سے سن وفات کا استخراج کیا ہے، جونہایت مشکل ہے۔ اس مربع کی خصوصیت یہ ہے کہ اس کی سیدھی، آڑھی، ترچھی، جتنی چالیں نکلتی ہیں ان سے سن وفات نکلتا ہے۔ ذیل کے نقشہ میں مربع کی سولہ چالیں ہیں اوران سے سولہ تاریخیں نکلتی ہیں اوراگر ترچھی بھی چال تسلیم کرلی جائے تو کل اٹھارہ چالیں ہو پائیں گی اور اٹھارہ تواریخ وصال نکل آئیں گی۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۲۹۶ھ | ۱۲۹۶ھ | ۱۲۹۶ھ | ۱۲۹۶ھ | ۱۲۹۶ھ | ۱۲۹۶ھ |
| ۱۲۹۶ھ | طارم محل | واصل برب | اصفی عمل | اجود قرب | ۱۲۹۶ھ |
| | ۳۲۸ | ۳۳۱ | ۳۲۱ | ۳۱۶ | |
| ۱۲۹۶ھ | بحر سمی | اشفہ بجد | ال رسول | انقی صفا | ۱۲۹۶ھ |
| | ۳۲۰ | ۳۱۷ | ۳۲۷ | ۳۳۲ | |
| ۱۲۹۶ھ | فرو اجل | اصفی النساء | ال روح دیں | جان عرب | ۱۲۹۶ھ |
| | ۳۱۸ | ۳۲۳ | ۳۲۹ | ۳۲۶ | |
| ۱۲۹۶ھ | کنف صفی | شاہِ ھدیٰ | نور نجی | افق العلی | ۱۲۹۶ھ |
| | ۳۳۰ | ۳۲۵ | ۳۱۹ | ۳۲۲ | |
| ۱۲۹۶ھ | ۱۲۹۶ء | ۱۲۹۶ء | ۱۲۹۶ء | ۱۲۹۶ء | ۱۲۹۶ھ |

امام احمد رضا نے نظم ونثر دونوں میں تاریخیں استخراج فرمائی ہیں۔ یہ تاریخیں متعدد صنعتوں کی آئینہ دار ہیں:

## صنعت مرکب:

حضرت ہمزہ مارہروی ۱۱۹۸ھ (۳۲۳) کی تاریخ وصال امام احمد رضا نے صنعت مرکب سے نکالی ہے جو موقع کی مناسبت سے کس قدر معنی آفریں ہے:

ادخلی فی جنّتی(۳۲۴)

۱ ۱ ۸ ۹ ھ

اسی طرح والد ماجد مولانا نقی علی خاں کی تاریخ وصال مذکورہ صنعت سے نکالی ہے جو نہایت بہتر اور معنی خیز ہے:

| یاغفور | وادخلی فی جنتی وعبادی |
| --- | --- |
| ۱۲۹۷ھ | ۱۲۹۷ھ |
| جنت اعدت للمتقین ، | صلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا محمد وآلہ واھلہ اجمعین (۳۲۵) |
| ۱۲۹۷ھ | ۱۲۹۷ھ |

اس طرح اعلیٰ حضرت نے بہت سی تاریخیں کہیں (۳۲۶) اگر ان جملہ تواریخ کو اکٹھا کیا جائے تو ایک مفصل دستاویز ہوگی ، جس کا یہ مقالہ متحمل نہیں ہوسکتا ، چنانچہ انہیں چند تواریخ پر اکتفاء کیا جاتا ہے۔

## جفر:

امام احمد رضا نے جہاں ہیئات وتوقیت ، نجوم، تکسیر، لوغارثم ، جبرو مقابلۃ میں کمال حاصل کیا، وہیں انہیں ایسے علوم کا بھی وافر حصہ ملا جن کا شمار علم الاسرار میں ہوتا ہے، علم جفر بھی انہیں علوم میں سے ہے شیخ محی الدین ابن عربی فرماتے ہیں کہ:

ان ھذاالعلم لایوجد فی السطور ولایوجد بالقیاس ولا بالھندسہ ولا بالذوق ولابالعقل ولابالفھم وانما یختص برحمۃ من یشاء یھدی الیہ من اناب "(۳۲۷)

بے شک یہ علم (علم جفر) تمام علوم وفنون میں مشکل ہے۔۱۲۹۴ھ میں مولانا ابوالحسین احمد نوری مارہروی نے امام احمد رضا کو صرف ایک قاعدہ بدوح بلمن کی تلقین کی۔(۳۲۸)

امام احمد رضا نے استاد کے حکم کے مطابق اس علم کی تحصیل کے لئے جدو جہد کی اور رازہائے بستہ کے پیچ وخم کو سلجھانے میں کامیاب ہوئے اور''الجفر الجامع'' کے عظیم

الشان قاعدہ سے پیچیدہ مسائل کو حل کیا اور اس حق میں کچھ جداول بھی تیار کیں اور سیکڑوں جداول اپنے شاگردوں کو املا کرائیں، مگر امام نے اپنی طبعزاد ایجادات کو اپنے مشہور شاگرد سید حسین مدنی کو نذر کر دی تھیں۔ (۳۲۹) ان جداول کے علاوہ امام احمد رضا نے اور بھی جداول تیار فرمائیں جو عربی، فارسی اور اردو میں تحریر ہیں اور ۹ رکتابیں یادگار چھوڑیں۔ ان میں کچھ مطبوعہ ہیں اور کچھ قلمی صورت میں محفوظ ہیں۔ درج ذیل چند تصانیف پیش کی جاتی ہیں جن سے امام کی صلاحیت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

(۱) الجفر الجامع ۱۳۲۳ھ

(۲) الوسائل الرضویه للمسائل الجفریه ۱۳۲۲ھ

(۳) الجداول الرضویه للمسائل الجفریه ۱۳۲۱ھ

(۴) رسالہ فی علم الجفر ۱۳۲۸ھ (۴)

## علم ہیأت:

امام احمد رضا نے شرح چغمینی کے چند اسباق مولانا عبدالعلی رامپوری سے پڑھے (۳۳۰) اور طبع سلیم کی بنا پر اس فن میں ید طولیٰ حاصل کیا۔

امام احمد رضا کو اس فن میں کتنی مہارت تھی اس کا اندازہ درج ذیل واقعہ سے لگایا جا سکتا ہے:

پروفیسر البرٹ ایف پورٹا، (۳۳۱) یہ فاضل بریلوی کا معاصر تھا۔ اس نے ایک مرتبہ ایک خطرناک پیشن گوئی کی کہ ۱۷ ردسمبر ۱۹۱۹ء کو آفتاب کے سامنے بیک وقت متعدد سیاروں کے اجتماع اور ان کی مجموعی کشش سے آفتاب میں زبردست گھاؤ پڑیں گے جس سے امریکہ اور پوری دنیا میں قیامت صغریٰ برپا ہوگی اور شدید آندھیاں اور طوفان دنیا کے

بعض علاقوں کو صفحۂ ہستی سے نیست و نابود کر دیں گے۔ اس خطرناک پیشین گوئی کے شائع ہوتے ہی ہزاروں لوگ دہشت میں مبتلا ہو کر گرجا گھروں میں پناہ گزیں ہو گئے اور دعائیں کرنے لگے۔ طلباء نے اسکولوں سے چھٹیاں لے لیں اور ایک مقام پر گرجے میں گھنٹیاں بجنے لگیں اور اہلِ شہر سہم کر رہ گئے۔ (۳۳۲) یہ پیشین گوئی بانکی پور کے اخبار ایکسپریس کے ۱۸ / اکتوبر ۱۹۱۹ء کے شمارے میں شائع ہوئی۔ مولانا ظفر الدین بہاری نے پروفیسر کی اس پیشین گوئی سے امام کو مطلع کیا، موصوف نے مولانا بہاری کو اس طرح ایک مکتوب میں لکھا:

''آپ کا پرچہ آیا، نواب صاحب نے ترجمہ کیا، کسی عجیب بے ادراک کی تحریر ہے جسے ہیئت کا ایک حرف نہیں آتا سراپا اغلاط سے مملوء ہے۔'' (۳۳۴)

اور پروفیسر کی اس پیش گوئی کے جواب میں ایک شاہکار رسالہ قلمبند کیا جس کا تاریخی نام ''معین مبین بہر دور شمس وسکون زمین'' (۱۳۳۸ھ ۱۹۱۹ء) رکھا۔ (۳۳۵) جب ۱۷ دسمبر ۱۹۱۹ء کا آفتاب غروب ہوا تو پروفیسر کی پیشین گوئی غلط ثابت ہوئی۔ اس کے علاوہ مشہور سائنسداں پروفیسر البرٹ آئین اسٹائن (۳۳۶) فاضل بریلوی کے معاصرین میں تھا۔ امام احمد رضا نے اپنی تصانیف میں اس کے نظریات پر تنقید کی ہے۔

امام احمد رضا نے اس فن میں مہارت ہی حاصل نہیں کی بلکہ اس اہم فن میں پندرہ سے زائد کتب وحواشی اردو، عربی اور فارسی میں تحریر فرمائے ہیں، درج ذیل چند کتب و حواشی دیکھے جاسکتے ہیں، بقیہ فہرست کتب میں ملاحظہ کئے جاسکتے ہیں:

(۱) أقمار الانشراح الحقيقة الاصباح

(۲) الصراح الموجز فی تعدیل المرکز ۱۳۱۹ھ

(۳) حاشیہ شرح چغمینی (۳۳۷)

## علم توقیت:

امام احمد رضا جہاں علم ہیئت کے جامع تھے۔ اسی کے ساتھ ساتھ علم توقیت میں بھی یکتائے روزگار تھے۔ مولانا ظفر الدین بہاری امام احمد رضا کی جلالت علمی اور فن توقیت میں مہارت کو اس طرح بیان کرتے ہیں:

''کہ علم توقیت میں کمال تو حد ایجاد پر تھا یعنی اگر اس کا موجد کہا جائے تو بیجا نہ ہوگا'' (۳۳۸)

امام احمد رضا کو اس فن میں اتنی دسترس حاصل تھی کہ خود اپنے شاگردوں کو اس کے قواعد زبانی ارشاد فرماتے اور شاگردان قواعد کو کاپیوں میں نوٹ کر لیتے۔ مولانا ظفر الدین بہاری ایک مقام پر اس کا اعتراف کرتے ہوئے رقمطراز ہیں:

''مولوی سید شاہ غلام محمد صاحب بہاری، مولانا حکیم سید شاہ عزیزی غوث صاحب بریلوی اور مولوی سید محمود جان صاحب بریلوی نے اس فن کو حاصل کرنا شروع کیا تو کوئی کتاب اس فن کی نہ تھی جس کو ہم لوگ پڑھتے، اسی وجہ سے اعلیٰ حضرت خود ہی اس کے قواعد زبانی ارشاد فرماتے اس کو ہم لوگ لکھ لیتے اور اسی کے مطابق عمل کر کے اوقات نصف النہار، طلوع، غروب، صبح صادق، عشاء، ضحوۂ کبریٰ، عصر نکالتے۔ ایک زمانہ تک تو وہ قواعد ہماری کاپیوں میں لکھے رہے، پھر میں نے ان کو ایک کتاب میں جمع کر کے پوری توضیح وتشریح کے ساتھ مع امثلہ لکھ کر اس کا نام ''**الجواھر والیواقیت فی علم التوقیت معروف به توضیح التوقیت**'' رکھا۔ (۳۳۹)

الغرض اعلیٰ حضرت کو اس قدر کمال تھا کہ آپ اپنے ایجاد کردہ قواعد کے ذریعہ یہ معلوم کر لیتے تھے کہ کس وقت آفتاب طلوع ہوگا اور کس وقت غروب اور اسی طرح سیاروں کی معرفت اور ان کی چال کی شناخت زبردست تھی۔ مولانا فضل الرحمٰن گنج مرادآبادی کے

مرید مولانا وصی احمد محدث سورتی فرماتے ہیں کہ:

''اعلیٰ حضرت کو سیارہ شناسی میں اس قدر کمال تھا کہ آفتاب کو دیکھ کر گھڑی ملا لیا کرتے تھے''(۳۴۰)

اس کے علاوہ بے شمار قصے فاضل بریلوی کی عارفانہ بصیرت پر شاهد عدل ہیں۔(۳۴۱)

امام احمد رضا نے اس اہم فن میں قواعد ہی ایجاد نہیں کئے بلکہ اردو، فارسی اور عربی میں سولہ سے زائد کتب ورسائل اور حواشی یادگار چھوڑے ان میں سے چند یہ ہیں:

(۱) البرهان القويم على العرض و التقويم ۱۳۲۷ھ

(۲) الانجب الانيق فى طرق التعليق ۱۳۱۹ھ

(۳) حاشية جامع الافكار (۴)

## علم تکسیر:

علم تکسیر بھی علم ریاضی کی طرح مشکل ترین علوم میں سے ایک ہے۔ ہر ایک اس میں مہارت پیدا نہیں کرسکتا، مگر اعلیٰ حضرت کو دیکھا جائے تو وہ اس علم کے موجد نظر آتے ہیں بعض اہل فن اپنے بزرگوں کو مجموعۂ اعمال یا مجربات دیربی یا نافع الخلائق سے نقوش با قاعدہ یا بے قاعدہ لکھ دیتے ہیں، یا نقش مثلث یا مربع سے نقش بھرنا جانتے ہیں، مکمل چال سے نقوش بھرنا بہت مشکل ہے، جب ہم اعلیٰ حضرت کے معاصرین کو دیکھتے ہیں تو ہمیں مذکورہ قواعد کے علاوہ نقوش کے طریقہ میں وہ مکمل نہیں دکھائی دیتے مگر امام کی عبقریت اور انفرادیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ ایک مرتبہ ماہر تکسیر مولانا مقبول احمد نے امام احمد رضا کے شاگرد مولانا ظفر الدین بہاری سے علم تکسیر میں سوال کیا، انہوں نے اس کے ایسے جواب الجواب دیئے کہ موصوف ششدر رہ گئے اور فرمایا تم نے یہ علم کس سے سیکھا

ہے؟ مولانا بہاری نے فرمایا، میں نے امام احمد رضا سے اس فن کو حاصل کیا ہے۔ مولانا مقبول نے پھر سوال کیا کہ امام احمد رضا کتنے طریقوں سے بھرتے ہیں؟ میں نے جواب دیا ۲۳۰۰ طریقوں سے کہا کہ آپ نے اور کیوں نہیں سیکھا؟ میں نے کہا وہ تو علم کے دریا نہیں سمندر ہیں۔ (۳۴۲)

امام احمد رضا کو اس فن میں کافی شہرت حاصل ہوئی۔ علماء حجاز نے بھی آپ کو اس علم کا موجد قرار دیا ہے۔ جب حرمین میں امام بریلوی کی شہرت ہوئی تو مولانا سید حسین مدنی (فرزند مولانا عبدالقادر شامی) بریلی تشریف لائے، خود اعلیٰ حضرت اس کا اعتراف ایک مقام پر یوں کرتے ہیں:

> ''مولانا سید حسین مدنی صاجزادہ حضرت مولانا سید عبدالقادر شامی مدنی رحمۃ اللہ علیہ تشریف لائے اور چودہ مہینہ فقیر خانہ پر قیام فرمایا اور علم اوفاق وتکسیر سیکھے اور انہیں کے لئے میں نے اپنا رسالہ ''اطائب الاکسیر فی علم التکسیر '' زبان عربی میں املا کیا یعنی میں عبارت زبانی بولتا جاتا اور وہ لکھتے جاتے اور اسی لکھنے میں اسے سمجھتے جاتے''۔ (۳۴۳)

امام احمد رضا کے چند ایجاد کردہ قواعد حیات اعلیٰ حضرت جلد اول میں دیکھے جاسکتے ہیں۔ امام احمد رضا نے اس فن میں متعدد کتب تصنیف فرمائی ہیں جن کی تفصیل اپنے مقام پر پیش کی جائے گی۔

## نثر نگاری:

عربی زبان میں صلاحیت کے اظہار کے متعدد طریقے ہیں، ان میں نثر نگاری اور شاعری کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔ شاعری سے متعلق کچھ بحث شاعری کے باب میں پیش کی جائے گی، جہاں تک رہا نثر نگاری کا تعلق تو امام احمد رضا نے اس میدان میں جو اپنے جوہر دکھائے ہیں اس کی مثال ڈھونڈنے سے کم ملتی ہے۔ خطبات ہوں یا مکتوبات، وعظ ونصیحت کی محفل ہو یا عہد ومعاہدے، ہر ایک موضوع پر آپ نے بہترین نثر نگاری کا ثبوت فراہم کیا ہے۔

امام احمد رضا کی نثر نگاری میں خاص بات یہ تھی کہ ہندی نژاد ہونے کے باوجود جس برجستگی اور روانی کے ساتھ ان کا قلم چلتا تھا اس سے علماء عرب وعجم متحیر تھے اور بعض عرب دانشوروں نے تو یہاں تک بھی اعتراف کیا کہ یہ جملہ کسی ہندی نژاد عالم کا نہیں ہو سکتا اس لئے کہ عربیت کے تمام خصائص اس کے اندر پائے جاتے ہیں جس کی توقع کسی عربی نژاد عالم سے ہی کی جا سکتی ہے۔

اسی برق رفتاریٔ قلم کا نتیجہ ہے کہ آپ نے عربی زبان میں ۲۹۱ کتابیں مختلف موضوعات پر سپرد قلم کی ہیں اور بعض موقعوں پر تو ایسا بھی ہوا ہے کہ ایک نشست میں مکمل کتاب بھی لکھ ڈالی ہے لیکن سلاست وروانی میں کہیں ذرہ برابر فرق نہیں آنے پایا۔

امام احمد رضا کے قلم میں اتنی تیزی تھی جس کی ہمسری بیک وقت چار زود نویس کاتب نہیں کر سکتے تھے، جتنا یہ سب مل کر لکھتے تھے اتنا امام احمد رضا اتنے ہی وقت میں تنہا لکھ ڈالتے تھے۔ (۲۴۴) بارہا ایسا بھی ہوا ہے کہ کثرت کار کے سبب آپ نے دونوں ہاتھوں سے قلم سنبھال کر اپنے افکار وخیالات کو الفاظ کا جامہ پہنایا ہے۔ اس بحث کا دلچسپ موضوع یہ ہے کہ دونوں قلم سے دو مضمون بیک وقت صفحۂ قرطاس کی زینت بنتے اور کہیں سے بے

ترتیبی کا شائبہ بھی نہیں ہو پاتا۔

فاضل بریلوی نے اس مختصری عمر میں ہزاروں تصانیف جو قلمبند کی ہیں اسی زود نویسی کا نتیجہ ہے، اس زودنویسی کے ثبوت میں ''الدولة المكيه بالمادة الغيبية'' ۱۳۲۳ھ ۲۴۰ صفحات کی تصنیف کو بھی پیش کیا جاسکتا ہے جوانہوں نے ایک سوال کے جواب میں سرزمین مکہ معظمہ پر بیٹھ کر بغیر کسی کتاب کی مدد کے ساڑھے ۸ گھنٹے میں تالیف فرمائی، جس میں دلائل و براہین کے انبار کے ساتھ زبان و بیان کی سلاست بھی اپنی جگہ بدرجہ اتم ہے۔ ذیل کے نمونۂ عبارت سے میرے اس قول کی تائید ہوتی ہے:

فثبت ان إحاطة احد من الخلق بمعلومات اللّٰه تعالٰى على جهة التفصيل التام محال شرعاً وعقلاً، بل لوجمع علوم جمع العلمين اولاً وآخراً لما كانت لها نسبة ماأصلاً إلى علوم اللّٰه سبحانه و تعالٰى كنسبة حصة من ألف ألف حصة قطرة الىٰ ألف ألف بحر و ذلك لان تلك الحصة من القطرة متنا هية، وتلك البحار الزواخر ايضاً متناهيات ولابد للمتناهي من نسبة إلىٰ المتناهي، فانا لواخذنّا أمثال تلك الحصة من البحار مرة بعد اخرىٰ لابد أن ياتي على البحار يوم تنفذ و تفنى لتناهيها، أماغير المتناهي فكل ماأخذت منه أمثال المتناهي وان كان بالغاً في الكبر ما بلغ كان الحاصل متناهيا ابدا، والباقي فيه غير متناه ابداً، فلايمكن حصول نسبة ابدا، هٰذا هوايماننا باللّٰه"(۳۵)

اللهم غفرا نرى الظلمات عمت و طمت، وكلمة النكال علىٰ كثير من الناس تمت، فبما ردر ناه ان العلم الذاتي والمطلق المحيط

التفصیلی مختص باللّٰہ تعالٰی وما للعباد إلا مطلق العلم العطائی وانه حاصل لکل مومن فضلا عن الانبیاء الکرام، علیہم الصلوۃ والسلام، اذ لولاہ لما صح الایمان، کما مرّ البیان، عسی ان یتوھم متوھم ان لم یبق اذن فرق بیننا وبین نبینا ﷺ فما ظنک بسائر الانبیاء علیہم الصلوۃ والسلام؟ فان الذی حصل له ولہم قد حصل لنا وما ھو منتف عنافھو منتف عنھم ایضاً۔ فقد استوینا، وھذا وان کان لا یصدر عن عاقل، فضلاً عن فاضل .(۳۳۶)

اس برجستگی اور زود نویسی کا دوسرا مظہر "کفل الفقیه الفاھم فی احکام قرطاس الدراھم" (۱۳۲۴ھ/۱۹۰۶ء) بھی ہے جس میں نوٹ سے متعلق تفصیلی بحث دلائل شرعیہ کی روشنی میں کی گئی ہے ۱۳۲۴ھ/۱۹۰۶ء میں دوران قیام حج مکہ معظمہ کے دو علمائے کرام مولانا عبداللہ احمد میرداد امام مسجد الحرام اور ان کے استاذ مولانا حامد احمد محمد جداوی نے نوٹ کے متعلق وضاحت چاہی، اس کا جواب فاضل بریلوی نے سلیس عربی زبان میں مسئلہ کا دوٹوک فیصلہ کر کے بغیر کسی کتاب کی مدد کے بخار کی حالت میں ڈیڑھ دن میں کتابی شکل میں پیش کر دیا، اس کا اعتراف خود امام احمد رضا نے کیا ہے۔ (۳۳۸) کفل الفقیه جہاں مسائل فقہ کی بہترین دستاویز ہے تو اسی کے ساتھ ساتھ عربی زبان وادب کا عدیم المثال مرقع ہے۔ عربی زبان وادب اور سلاست وروانی کا اندازہ ذیل کی اس عبارت سے لگایا جا سکتا ہے:

"وکل طفل عاقل یعلم ان ھذہ المعانی ممالا یخطر ببال احد من المتعاملین بھا ولا یقصدون قط بھذا التداول ادانة ولا استدانة

ولاحوالة ولا يذهب خاطرهم الى شي من ذالك اصلاولا ترىٰ احد هم قط يذكر فى دفتر ديونه على الناس من اخذ الدراهم منه باعطاء النوط ولا يقول له مدة عمره انك استدنت منى كذا فاقضنى وخذ تذكرتك منى ولافى دفتر ديون الناس عليه من اخذ هوالدراهم منه واعطاءُ النوط ولا يذكر لآ حدفى حياته ولا عند مماته ان لفلان على كذا فا قضوه وخذواتذكرتى منه والظلمة المتهتكة المعتادة بأكل الرباء جهارا لايدينون احد ادرهماً إلا ربايوضع عليه كل شهر مالم يقض وتراهم ياخذون النوط ويعطون الدراهم ولا يطلبون عليهما فلساواحداً لا على شهر ولا على سنين ولوعلموا انه ادانة لما تركوه قطعا فالحق انهم جميعا انما يقصدون المبادلة والبيع والشراء" (۳۴۸ھ)

"فاقول يجب القطع بشروطه من تكليف ونطق وبصروحرز تام وغيرها اذا بلغت قيمته كلا يوم السرقة والقطع عشرة دراهم مضروبة جيادا وذلك كله لمابينا انه مال متقوم بنفسه۔" (۳۴۹)

## مکتوبات:

نثر نگاری کے سلسلہ میں خطوط نگاری کو بھی بڑی اہمیت حاصل ہے۔ امام احمد رضا خاں ہزارہا مصروفیتوں کے باوجود بھی خطوط کا جواب لکھنے میں کوتاہی نہیں برتتے، جو جس زبان میں مراسلت کرتا اس کا جواب بھی اسی زبان میں دیتے، یوں تو آپ کے رسائل و مکتوبات کی تعداد جو عربی زبان پر مشتمل ہیں، بہت ہے۔ ان کا صحیح علم شاید ہی کسی کو ہوا البتہ

وہ مکتوبات جو کتابی شکل میں منظر عام پر آ چکے ہیں ان میں جن حضرات سے آپ نے مراسلت کی ہے ان میں مولانا عبدالکریم درس، (۳۵۰) مولانا عبدالسلام جبلپوری، (۳۵۱) اور مولانا محمد طیب مکی پرنسپل مدرسہ عالیہ رامپوری، (۳۵۲) کے علاوہ عرب علماء کا نام پیش کیا جا سکتا ہے، خود امام احمد رضا خاں نے ایک مقام پر اس کا اعتراف کیا ہے (۳۵۴)

''ان حضرات سے مراسلت ظاہر ہے کہ علمی مباحث پر مشتمل تھی، یا تو وہ مراسلت کسی علمی مسئلہ کے ردّ وقدح پہ ہوتی یا پھر علمی مشوروں پر مشتمل تھی''

خطوط نگاری بذات خود ایک مستقل فن ہے جس کے اصول وضوابط کی روشنی میں خط لکھنا ہر کس و ناکس کے بس کی بات نہیں۔

امام احمد رضا خاں خط لکھتے تو ایسا معلوم ہوتا کہ مکتوب الیہ سامنے بیٹھا ہوا ہے اور وہ اس سے دوٹوک باتیں کر رہے ہیں۔ آپ پورا خط پڑھتے چلے جایئے کسی جملہ سے اس کا احساس نہیں ہوتا کہ مکتوب الیہ نگاہوں کے سامنے سے اوجھل ہے۔ ان کے اگر تمام مکتوبات دستیاب ہوتے تو مزید مکتوب نگاری کی خوبیوں پر خامہ فرسائی کی جاتی، سردست ان کے کچھ مکتوبات جو ''مکتوبات امام احمد رضا'' اور ''الرسائل الرضویہ'' کے نام سے تین جلدوں میں پاکستان سے شائع ہو چکے ہیں، ان کتابوں کے مطالعہ سے یہ رائے قائم کی جا سکتی ہے کہ عربی زبان وادب میں نثر نگاری دوسری اہم کتابوں کی طرح مکتوبات کے اندر بھی کی گئی ہے اور یہی وہ خوبی ہے جس کے سبب ان خطوط کی اہمیت دانشوروں کے نزدیک مسلّم ہے۔

''قیاس کن زگلستان من بہار مرا'' کے تحت اس روشنی میں دوسرے مکتوبات کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

بسم الله الرحمن الرحيم

نحمده ونصلي على رسوله الكريم

**الیٰ الفاضل اَلکامل الشیخ محمد طیب المکی سدده الله بقلب ملکی**

اما بعد! فانی احمدالله الیک ، سلام علیک وصل الکتاب وحصل الخطاب ، غب ماطال امد ، وزال ابد ، وظن الوددادان قدنفد، اوکان قد، ومما یسران التخاطب فی امردینی ، والسوال عن فرض یقینی فاحببت الجواب رجاء للثواب ، واظهاراللصواب ، وقضاءً لحق اخوة الاحباب ولوانک یا اخی رجعت فی هٰذا الیٰ الکلام المبین لا غناک عن مراجعة مثلی من المقلدین کمابه تعنینت فیما تمنیت عن الائمة المجتهدین رضوان الله تعالیٰ علیهم اجمعین. (۳۵۵)

فان رأیت ما التمسته انت ولم یا تک بدء ، انه هوا لطریق القویم فذاک المامول من طبعک السلیم وودک التقویم ولافانی اعوذ بربی وربک ان تکابر تحقیقاً اوتدابر صدیقاوان ابیت فما انابات ماتیت ولعلک تجد من یجازی بمثل ولا یمل مکابرة ولا یخشی مدابرة والله الهادی وله الحمد فی الاولیٰ والآخرة وصلی الله تعالیٰ علی سید نا و مولاناالامان الامین فاتح الخلق و خاتم النبیین محمد شارع الاجتهاد للماهرین وامر التقلید للقاصرین وعلیٰ اله الطاهرین وصحبه الظاهرین و مجتهدی ملته والمقلدین لهم باحسان الیٰ یوم الدین وبارک وسلم ابدالأبدین امین امین والحمدلله رب العالمین. (۳۵۶)

# خطبات:

اظہار مافی الضمیر کے دو طریقے رائج ہیں۔ ایک کا تعلق قلم سے ہے اور دوسرے کا تعلق زبان سے ہے۔

امام احمد رضا نے قلم کی دنیا میں جو دھوم مچائی ہے ان پر تفصیلی ذکر گزر چکا، یہاں ہم ان کے وعظ وتقریر اور اس مؤثر لب ولہجہ کا ذکر کر رہے ہیں جو انہوں نے منبر رسول ﷺ پر کھڑے ہو کر جمعہ وعیدین اور دوسرے مواقع پر سلیس عربی زبان میں شریعت مطہرہ کی روشنی میں قرآن وحدیث سے مدلّل گفتگو کی ہے۔ یہ طے ہے کہ وعظ وتقریر کو آپ نے زیادہ نہیں اپنایا لیکن پھر بھی آپ جس موقع پر چاہتے اور جس موضوع پر چاہتے بڑی برجستگی سے اپنے مافی الضمیر کا اظہار فرماتے جس سے سننے والا متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ ایسے بیشتر خطبات ہیں جو امام احمد رضا نے متعدد مواقع پر دیئے ہیں، سردست ان کے وہ خطبات جو عربی زبان میں ہیں ان پر گفتگو سپرد قلم ہے۔ ان کے خطبات متعدد بار مختلف مطابع سے شائع ہو کر قبولیت عام کا درجہ حاصل کر چکے ہیں۔ پیش نظر ''الخطبات الرضویہ'' کا وہ نسخہ ہے جو مکتبہ نعیمیہ دیپا سرائے، سنبھل، مراد آباد، سے شائع ہوا ہے۔ اس خطبہ میں جمعہ وعیدین کے علاوہ وعظ سے متعلق بھی دیگر خطبات ہیں۔ ان خطبات کے مطالعہ سے یہ اندازہ کرنا بہت آسان ہو جاتا ہے کہ امام احمد رضا مشکل ترین مسائل کو بڑی آسانی سے سلیس لب ولہجہ میں بیان کرنے پر قادر تھے، اس کے علاوہ ان کے مطالعہ سے جن خصوصیات کا علم ہوتا ہے وہ درج ذیل ہیں جس طرح ذیل کی عبارت سے واضح ہے۔

(۱) اعلیٰ حضرت کے خطبات اس قدر پر اثر ہیں کہ سخت سے سخت دل انسان بھی ان سے مانوس ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔

(۲) منتخب الفاظ، سادہ سلیس عبارت، اسلوب شگفتہ وشائستہ ان خطبات کی عدیم النظیر خصوصیات ہیں۔

## نمونہ خطبۂ وعظ:

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمد لله رب العلمين . حمد الشاكرين وافضل الصلاة واكمل السلام على سيد المرسلين، خاتم النبيين، اكرم الأولين ولاخرين، قائدالغرّ المحجلين، نبى الحرمين، امام القبلتين سيد الكونين وسيلتنافى الدارين صاحب قاب قوسين، المزيّن بكل زين، المنزه من كل شين، جد الحسن والحسين، نبى الأنبياء، عظيم الرجاء، عميم الجود والعطاء، ماحى الذنوب والخطاء، شفيعنا يوم الجزاء، سرالله المخزون، درالله المكنون، عالم ماكان وما يكون، نور الأفئدة والعيون، سرور القلب المحزون(۳۵۷)

## نمونہ خطبہ جمعہ:

الحمد لله الذى فضل سيد نا ومولانا محمداً صلّے الله تعالىٰ عليه وسلم على العلمين جميعا . واقامه يوم القيامة للمذنبين المتلوثين الخطّائين الهالكين شفيعاً . فصلى الله تعالىٰ وسلم وبارك عليه وعلىٰ كل من هو محبوب ومرضى لديه . صلاة تبقى وتدوم بدوام الملك الحى القيوم واشهد ان لا اله الا الله وحده لاشريك له . واشهد ان سيدنا و مولانامحمداً عبده ورسوله بالهدىٰ ودين الحق ارسله صلى الله تعالىٰ عليه وعلىٰ اله وصحبه اجمعين وبارك وسلم .

اما بعد فيا ايها المومنون رحمنا ورحمكم الله تعالىٰ اوصيكم ونفسى بتقوى

الله عزوجل فی السر والاعلان . فان التقویٰ سنام ذری الایمان واذکروا الله عند کل شجر وحجر ، واعلموان الله بما تعملون بصیر و ان الله لیس بغافل عما تعملون. واقتفوا آثار ستن سید المرسلین صلوات الله تعالیٰ وسلامه علیه وعلیهم اجمعین . فان السنن هی الأنوار وزینوا قلوبکم بحب هذا النبی الکریم علیه وعلیٰ اٰله افضل الصّلوٰۃ والتسلیم ، فان الحب هوالایمان کله ، الالاایمان لمن لامحبة له (۳۵۸)

## نمونہ خطبۂ عید الفطر:

فیا ایها المومنون رحمنا ورحمکم الله ، اعلموا ان یومکم هذا یوم عظیم یوم یتجلی فیه ربکم باسمه الکریم ویغفرفیه للصائمین ، الاوللصّائم فرحتان . فرحة عند الافطار وفرحة عند لقاء الرحمن ، الاوان فی الجنة باباًیقال له الر یان لایدخله الاالصائمون الا واده نبیکم صلی الله تعالیٰ علیه وسلّم لوجه الکریم الملک الدیان . الله اکبر الله اکبر لا اله الا الله والله اکبر الله اکبر ولله الحمد. الا و الله نبیکم صلی الله تعالیٰ علیه وسلم قداوجب علیکم فی هذا الیوم علیٰ کل من یملک النصاب فاضلاً عن الحاجة الاصلیة عن نفسه وعن صغار الذریة صاعاً من تمر اوشعیراونصف صا ع من بر اوزبیب الاوانها لطهرة الصیامکم عن اللغوو الرفث وان الصیام معلقة بین السماء والارض حتیٰ تودی هذه الصدقة فادوها طیبة بها انفسکم تقبلها الله والصّیام منا ومنکم ومن اهل الاسلام الله اکبر الله اکبر لا اِلٰه الاالله والله اکبر الله اکبر ولِلّٰهِ الحمد. الاو ان ربکم فرض فرائض فلا تترکوها وحرم حرمات فلا تنتهکو ها، الاوان نبیکم صلی الله علیه وسلم بسن لکم سنن الهدیٰ فاسلکوها. (۳۵۹)

## شاعری:

امام احمد رضا جہاں ایک بلند پایہ نثر نگار تھے، وہیں وہ قادر الکلام شاعر بھی تھے۔ اس فن میں فاضل بریلوی نے اصحاب شعر وسخن سے اپنا لوہا منوایا۔ صنائع و بدائع کا استعمال جس خوبصورتی سے انہوں نے کیا ہے وہ ہمعصر شعراء کے یہاں بہت کم پایا جاتا ہے۔

فاضل بریلوی نے عربی، فارسی، اردو اور ہندی میں ہزاروں اشعار کہے ہیں، اگر آپ کے معاصر ارباب ادب کے شاعرانہ تخیل کا جائزہ لیا جائے تو شاید ہی کوئی ایسا ملے جس کی شاعری میں عربی، فارسی، اردو اور ہندی کے اشعار یکجا حسن وخوبصورتی کے ساتھ منظم ملیں۔

علامہ رضا بریلوی نے اس صنف خاص پر طبع آزمائی کی اور چاروں زبانوں پر مشتمل بارگاہ رسالت ﷺ میں ایسا اچھوتا نذرانہ پیش کیا جس کی نظیر دنیا کے کسی شاعر کے یہاں نہیں ملتی۔ ان کی یہ نعت بھرپور غنائیت کے ساتھ ارباب ذوق وشوق بڑی عقیدت و محبت کے ساتھ مزے لے لے کر پڑھتے اور گنگناتے ہیں جس کا مطلع ہے۔

لم یأت نظیرک فی نظر مثلِ تو نہ شد پیدا جانا

جگ راج کو تاج تورے سرسو ہے تجھ کو شہِ دوسرا جانا

علامہ رضا کا دل عشق رسول ﷺ کا سمندر تھا جس میں درد وغم ہجر وفراق کی نہ جانے کتنی لہریں تھیں مگر حضرت رضا نے اس کا اظہار قرآن وحدیث کے دائرہ میں رہ کر کیا ہے اس کا اعتراف خود رضا بریلوی نے ایک مقام پر کیا ہے۔(۳۶۰)

امام احمد رضا صنف شاعری کے خود ہی استاد وشاگرد تھے۔ انہوں نے اس سلسلہ میں کسی کے سامنے زانوئے تلمذ تہہ نہیں کیا، جبکہ اس زمانے میں اردو ادب کے چوٹی کے

شعراء میدان شعر وسخن میں اپنی اپنی ریاست تسلیم کرا چکے تھے۔ اس اعتبار سے رضا بریلوی تلمیذ الرحمٰن تھے۔ مولانا کی اپنی جداگانہ حیثیت تھی اور انفرادیت کے ساتھ اپنے مخصوص لب ولہجہ میں عشق ومحبت میں ڈوبا ہوا کلام لکھتے رہے، ان کا یہ انداز صرف اردو شاعری تک محدود نہیں بلکہ عربی وفارسی میں بھی وہی برجستگی الفاظ کی بندش، روانی اور شگفتگی بدرجہ اتم پائی جاتی ہے۔ چنانچہ ایک مرتبہ مصر کے فاضل علماء کے سامنے مولانا ضیاء الدین مدنی (۳۶۱) نے امام احمد رضا کا درج ذیل قصیدہ سنایا تو علماء مصر نے برجستہ کہا کہ یہ عربی قصیدہ کسی فصیح اللسان عربی عالم دین کا تحریر کردہ ہے۔ شیخ نے کہا کہ یہ کسی عربی عالم دین کا نہیں بلکہ مولانا احمد رضا ہندی کا تحریر کردہ ہے، یہ سننا تھا کہ علماء مصر ششدر رہ گئے کہ وہ عجمی ہو کر عربی میں اس قدر مہارت وپختگی رکھتے ہیں۔ اس قصیدہ کے چند اشعار یہ ہیں:

| | |
|---|---|
| اَلْحَمْدُ لِلْمُتَوَحِّدِ | بِجَلَالِهِ الْمُتَفَرِّدِ |
| وَصَلٰوتُهُ دَوْمًا عَلَیٰ | خَیْرِ الْأَنَامِ مُحَمَّدٍ |
| وَالْآلِ وَالْأَصْحَابِ هُمْ | مَأْوَایَ عِنْدَ شَدَائِدِ |
| فَأَلِی الْعَظِیْمِ تَوَسُّلِیْ | بِکِتَابِهِ وَبِأَحْمَدِ |
| وَبِمَنْ أَتٰی بِکَلَامِهِ | وَبِمَنْ هَدٰی وَبِمَنْ هُدِیْ |
| وَبِطَیْبَةٍ وَبِمَنْ حَوَتْ | وَبِمِنْبَرٍ وَّ بِمَسْجِدِ |
| وَبِکُلِّ مَنْ وَّجَدَ الرِّضَا | مِنْ عِنْدِ رَبٍّ وَّاحِدِ |

(۳۶۲)

امام احمد رضا نے مخصوص حالات کے پیش نظر بھی طبع آزمائی کی ہے جس کی تفصیل ''الطاری الداری لھفوات عبدالباری''(۳۶۳) میں دیکھی جاسکتی ہے۔ مولانا کے عربی کلام میں سلاست وروانی کی رنگارنگی بہت نمایاں ہے اور بے ساختگی، عربی تراکیب کی

بندش اور مناسب و برمحل الفاظ کے استعمال پر آپ کو ید طولی حاصل تھا۔ تشبیہات و استعارات آپ کے کلام کی عدیم المثال خصوصیات ہیں۔

علامہ رضا کا کلام تصنع اور شعری عیوب سے پاک ہے۔ آپ کو عربی پر کتنی قدرت اور عبور تھا، اس کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ آپ نے اردو اور فارسی کلام کے ضمن میں عربی جملوں، مصرعوں اور عربی اشعار کا استعمال برمحل کیا ہے جیسا کہ "الطاری الداری لھفوات عبدالباری (۳۶۴) (۱۳۳۹ھ/۱۹۲۱ء)" اور حدائق بخشش ۱۳۲۵ھ، حصہ اول، (۳۶۵) دوم (۳۶۶) اور سوم (۳۶۷) سے ظاہر ہے۔

اس لئے یہ بات بلا خوف تردید کہی جا سکتی ہے کہ حضرت کے کلام سے صحیح معنی میں وہی شخص لطف اندوز ہوگا جو عربی، فارسی اردو اور ہندی میں کامل دسترس رکھتا ہو۔

امام احمد رضا کا کلام منتشر اوراق اور مخطوطات میں غیر مرتب ہے۔ ڈاکٹر حامد علی خاں (سابق ریڈر، شعبۂ عربی، مسلم یونیورسٹی علیگڑھ) نے شعبۂ عربی سے "ہندوستان میں عربی شاعری کے موضوع پر علمی و تحقیقی مقالہ سپرد قلم فرما کر پی۔ ایچ۔ ڈی کی ڈگری حاصل کی، موصوف نے ریسرچ کے دوران مختلف مآخذ سے حضرت رضا کے عربی اشعار کو اکٹھا کیا ہے جن کی مجموعی تعداد ۳۹۰ ہے۔ (۳۶۸) اسی طرح مولانا محمود احمد کانپوری نے مولانا بریلوی کی متعدد کتب کے حوالوں سے ۱۱۴۵ اشعار یکجا کئے ہیں، (۳۶۹) مگر یہ جملہ اشعار مطبوعات کی شکل میں یکجا دستیاب نہیں۔

راقم نے بھی مولانا احمد رضا کی درج ذیل کتب میں ۱۱۲۰ اشعار منتخب کئے ہیں، پھر بھی اگر جستجو کی جائے تو مزید اشعار کا حصول ممکن ہے جو ارباب بصیرت اور ماہرینِ رضویات پر مخفی نہیں۔

(۱) محی الدین ابن عربی: (۳۷۰)

"مواقع النجوم و مطالع اهلة الاسرار والعلوم" مطبع گلزار حسنی بمبئی ص۱۵۳-۱۶۰
پر تیرہ اشعار کا قطعۂ تاریخِ انتقال اور ۱۴۰/اشعار کا مرثیہ بروفات محمد اسمٰعیل قادری نقش بندی۔ (۳۷۱)

(۲) محمد برہان الحق:

(الف) "اکرام امام احمد رضا" مطبوعہ لاہور، ۱۴۰۱ھ/۱۹۸۱ء، ص ۲۶ پر ۱۱۵شعار بروفات
مولانا عبدالکریم ۱۳۱۷ھ/۱۸۹۹ء۔ (۳۷۲)

(ب) محمد برہان الحق:

مذکورہ کتاب کے ص ۱۳۶ پر تین اشعار بروفات سکینہ خاتون ۱۳۲۹ھ۔ (۳۷۳)

(ج) محمد برہان الحق:

اسی کتاب کے ص ۹۸ پر دو اشعار بر مکتوب مولانا عبدالسلام جبلپوری۔

(۳) احمد رضا خاں:

"قصيد تان رائعتان" مطبوعہ المجمع الاسلامی مبارکپور، اعظم گڑھ (۱۴۰۹ھ ۱۹۸۹ء) ص
۱۳ تا ۳۹ / پر ۳۱۳/اشعار، مولانا فضل رسول بدایونی کی مدح میں۔ (۳۷۴)

(۴) احمد رضا خاں:

"العطايا النبويه في الفتاوىٰ الرضويه". جلد ہشتم، مطبوعہ ٹانڈہ (۱۹۸۱ء)
ص: ۲۴۶ پر دو شعر۔

(۵) احمد رضا خاں:

"العطايا النبويه في الفتاوىٰ الرضويه" جلد ششم، مطبوعہ ٹانڈہ (۱۹۸۱ ص ۲۳) پر تین اشعار

(۶) احمد رضا خاں:

"صلات الصفافی نور المصطفی" مطبوعہ لاہور، ص۲ پر ایک شعر۔

(۷) احمد رضا خاں:

"الطاری الداری لهفوات عبدالباری (۱۳۳۹ھ/۱۹۲۱ء)"، مطبوعہ بریلی (۱۹۲۱ء) ص۷۷-۷۸-پر ۱۸ اشعار بر تعاقب مولانا عبدالباری فرنگی محلی۔ (۳۷۵)

(۸) احمد رضا خاں:

حدائق بخشش، حصہ سوم، مطبوعہ نظامی پریس بدایوں کے مختلف صفحات میں "سبحن السبوح من عیب کذب مقبوح، ۱۳۱۷ھ، انوار ساطعة، رجب الساحة فی میاه لایستوی وجهها وجوفها فی المساحة، النور والنورق لاسفار الماء المطلق ۱۳۳۴ھ وغیرہ چند تصانیف سے مختلف موضوعات پر ۷۰/ اشعار۔ (۳۷۶)

(۹) احمد رضا خاں:

"العطایا النبویه فی الفتاویٰ الرضویه"، جلد دوم، مطبوعہ مراد آباد، ص:۹۵-۹۶ پر ۱۶ اشعار۔

(۱۰) احمد رضا خاں:

"الاجازة الرضویه لمبجل مکة البهیة" (۱۳۲۳ھ/۱۹۰۵ء)، پر ۷/ اشعار برائے شیخ صالح کمال مکی (۵) و شیخ اسمٰعیل خلیل مکی ۱۳۳۸ھ/ ۱۹۱۹ء۔ (۳۷۷)

(۱۱) احمد رضا خاں:

"العطایا النبوی فی الفتاویٰ الرضویه" جلد اول، ص۳۷/ پر ایک شعر۔

(۱۲) احمد رضا خاں:

"آمال الابرار وآلام الاشرار" (۱۳۱۸ھ) نامی قصیدہ میں ۱۷۰ اشعار کا دالیہ قصیدہ مطبع حنفیہ عظیم آباد۔

(۱۳) احمد رضا خاں:

چند قلمی صفحات پر ۱۱۱۹ اشعار براجلۂ صحابہ۔

(۱۴) محمد عمر الدین:

"الاجازة فی ذکر الجهر مع الجنازة" مطبوعہ بمبئی، ۱۳۱۵ھ، ص ۵۹ تا ۶۳ پر ۱۳۳ اشعار کے دو مرثیے برانتقال، محمد عبید اللہ ۱۳۱۵ھ۔

(۱۵) محمد مصطفیٰ رضا خاں:

"الملفوظ" (حصہ دوم) مطبوعہ بریلی، ص ۱۷ پر تین اشعار، برائے سید اسمٰعیل بری مدنی۔

(۱۶) نقی علی خاں:

"اوضح الکلام" مطبوعہ بریلی، ص ۱ پر ۲ اشعار بروفات مولانا نقی علی خاں بریلوی

(۱۷) محمد حیدر علی:

تذکرہ مشائخ کاکوری (مطبع اصح المطابع لکھنؤ، ۱۲۹۷ھ) ص ۱۲۳-۱۲۴ پر چار اشعار کا قطعہ تاریخ برحکیم محمد حبیب علی علوی کاکوروی۔

(۱۸) میاں صاحب:

"سراج العوارف فی الوصایا والمعارف" مطبوعہ وکٹوریہ پریس، ۱۳۱۲ھ ص ۱۲۲-۱۲۴ پر تقریظ کے گیارہ اشعار۔

**(۱۹) محمود احمد:**

تذکرہ علماء اہلسنت، رزاقی پریس، کانپور، ۱۳۱۹ھ، ص ۱۸۷ پر ۱۱ اشعار بر انتقال مولانا محمد عمر حیدر آبادی۔

**(۲۰) نور محمد قادری:**

اعلیٰ حضرت کی شاعری پر ایک نظر' حیات پرنٹرز لاہور، ۱۳۹۵ھ ص، ۴۶ پر تین اشعار بر انتقال محمود خاں دہلوی۔

**(۲۱) عبدالسلام نعمانی:**

مشائخ بنارس (مطبع ندوۃ المعارف بنارس) ص ۹۱ پر دو شعر۔

**(۲۲) ابوالحسین احمد نوری:**

"العسل المصطفیٰ فی عقائد ارباب سنة المصطفیٰ"، مطبوعہ میرٹھ ۱۲۹۸ھ، ص ۲۱ تا ۲۳ پر تقریظ کے سولہ شعر۔

**(۲۳) ضیاء الدین مدنی:**

قلمی نسخہ (روایت) بحوالہ معارف رضا، شمارہ ہفتم، ۱۹۸۷ء، ادارہ تحقیقات امام احمد رضا ۱۴۰۸ھ/۱۹۸۷ء ص ۷۸، پر ۱۲ اشعار۔

(۲۴) ماہنامہ اشرفیہ (اعظم گڑھ)، شمارہ اگست ۱۹۸۲ء، ۲۱ پر دو اشعار۔

(۲۵) ماہنامہ الرضا (بریلی، شمارہ ذیقعدہ ۱۳۳۸ھ، ص: ۳ پر دس اشعار بر وفات پیر عبدالغنی امرتسری۔

(۲۶) ماہنامہ تحفۂ حنفیہ (پٹنہ)، شمارہ ربیع الاول ۱۳۲۶ھ، ص: ۴۱ پر دو اشعار بر وفات قاضی عبدالوحید ۱۳۲۶ھ (والد ماجد قاضی عبدالودود، بیرسٹر، بانکی پور۔

## (۲۷) مولانا احمد بخش:

قلمی نسخہ مولانا احمد بخش بحوالہ پروفیسر ڈاکٹر محمد اسحاق قریشی (مولانا احمد رضا خاں کی) نعتیہ شاعری مشمولہ معارف رضا، شمارہ ہفتم (۱۹۸۷ء)، ص ۸۰، ۱۲۶ اشعار۔

ان کتب کے علاوہ مولانا بریلوی کی عربی، فارسی اور اردو کتب کا مطالعہ کیا جائے تو اور بھی اشعار مل سکتے ہیں مگر یہ اہم کارنامہ چند وجوہات کے باعث مشکل ہے۔

(۱) امام احمد رضا کی چھوٹی بڑی تصانیف کی تعداد ایک ہزار سے زائد ہے۔ ان تمام تصانیف کا مطالعہ کرنے کے بعد تمام اشعار کا اس مقالہ میں احاطہ کرنا ناممکن ہے، کیونکہ یہ کام بذات خود ایک مبسوط مقالہ کا متقضی ہے۔

(۲) امام احمد رضا کی تصانیف مجموعی شکل میں دستیاب نہیں، بایں وجہ بہت سی دشواریوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

(۳) امام احمد رضا کی کتب ہند و پاک ہی نہیں بلکہ حجاز میں بھی محفوظ ہیں اس وجہ سے جملہ تصانیف سے اشعار کا استقصا محال تو نہیں البتہ دشوار ضرور ہے، سر دست جو اشعار دستیاب ہوئے ہیں، ان میں درج ذیل ان اصناف سخن کے تحت نمونے قابل ذکر ہیں:

### حمد:

احمد رضا نے رب کائنات کی قدرت کاملہ کی تعریف حسین و دلکش پیرائے میں کی ہے:

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْكَوْنِ وَالْبَشَرِ
حَمْدًا يَدُوْمُ دَوَامًا غَيْرَ مُنْحَصِرِ

وَاَفْضَلُ الصَّلٰوتِ الزَّاكِيَاتِ عَلٰى
خَيْرِ الْبَرِيَّةِ مُنْجِي النَّاسِ مِنْ سَقَرِ

بِكَ الْعَيَاذُ إِلٰهِيْ أَنْ أَشَأْ حَكَمًا
سِوَاكَ يَارَبَّنَا يَا مُنْزِلَ النُّذُرِ

اَلَاتَعَالٰى إِلَى الْمُخْتَارِ مِنْ مُضَرِ
صَلَّى الْإِلٰهُ عَلَى الْمُخْتَارِ مِنْ مُضَرِ

إِنْ شِئْتَ فَانْهَضْ إِلَى الْفَارُوْقِ نَسْأَلُهُ
فَالْحَقُّ يَظْهَرُ مِنَ الْفَاظِهِ الْغُرَرِ

هَلُمَّ اسْرَعْ نَسْأَلُ عِنْدَ حَيْدَرَةٍ
أَنْ لَا تَقُوْلَ تَحَاكُمْنَا إِلَى عُمَرِ (۳۷۸)

## نعت:

نعت گوئی کا فن نہایت اہم ہے، اس میں ہر انسان کامیابی حاصل نہیں کر سکتا۔ بعض اصحاب شعر وسخن نعت میں لغویات سے کام لیتے ہیں جب کہ لغویات، و دیگر خارجی مضامین سے نعت کا کوئی تعلق نہیں ہوتا۔

نعت کی مختلف حیثیات ہوتی ہیں، ان میں درج ذیل دو حیثیت بہت مشہور ہیں:

(۱) ایک وہ نعت جس کی ابتدا روایت سے ہوتی ہے اور انتہا عقیدے پر ہوتی ہے۔
(۲) دوسری وہ نعت جو عشق سے گزر کر ایمان وایقان پر ختم ہو۔

امام احمد رضا کی شاعری کا لب ولہجہ بالکل اسلامی رنگوں میں ڈوبا ہوا ہوتا ہے جس کی انفرادیت اپنی جگہ مسلّم ہوتی ہے۔ سوز وگداز، فصاحت و بلاغت جذب وکشش ہونے کے ساتھ ساتھ شرعی اصول وضوابط کی کسوٹی پر کسا ہوتا ہے، چونکہ ان کی شاعری قرآن وحدیث کی روشنی میں ہوتی ہے اس لئے شاعرانہ تخیلات کی بے راہ رویوں سے

کوسوں دور ہوتے ہیں، اس کا اعتراف انہوں نے خود اپنے کلام میں کیا ہے۔(۳۷۹) ڈاکٹر حامد علی خاں اس کا اعتراف کرتے ہوئے رقمطراز ہیں:

''آپ کے نعتیہ کلام کا مطالعہ کرنے سے یہ اقرار کرنا پڑتا ہے کہ آپ کی نعت گوئی آداب عشق ومحبت کی آئینہ دار ہے، حضور نبی ہاشم ﷺ سے آپ کی محبت نہ صرف ہر چیز سے بلند و برتر تھی بلکہ والہانہ عقیدت اور حقیقی جاں نثاری تھی۔'' (۳۸۰)

امام احمد رضا کی شاعری خالص عشق رسول کا مظہر تھی۔ کلام کے ہر ہر لفظ سے محبتِ رسول ﷺ کا سوتا ابلتا ہوا دکھائی دیتا ہے اور اسی کو اپنی زندگی کا حاصل اور معراج کمال تصور کرتے ہیں۔ نعتیہ شاعری میں جذبات عشق ومحبتِ رسول ﷺ لفظ لفظ میں انسانی خون کی طرح دوڑ رہا ہے، جس کے سبب ان کی شاعری منفرد دکھائی دیتی ہے۔ اس کا اعتراف ملک وملت کے بڑے بڑے فضلاء اور دانشوروں نے کیا ہے، جن کی تفصیل متعدد کتب میں دیکھی جاسکتی ہے۔(۳۸۱)

امام احمد رضا کی نعت گوئی میں عشقِ رسول ﷺ کو فوقیت حاصل ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ عشق الفاظ کا لبادہ اوڑھ کر نوک قلم پر ظاہر ہوتا ہے۔

وَكُلِّ خَيْرٍ مِّنْ عَطَاءِ الْمُصْطَفٰى
صَلّٰى عَلَيْهِ اللّٰهُ مَعَ مَنْ يُّصْطَفٰى

اَللّٰهُ يُعْطِىْ وَالْحَبِيْبُ الْقَاسِمِ
صَلّٰى عَلَيْهِ الْقَادِرُ الْاَكَارِمِ

مَانَالَ خَيْرًا مِّنْ سِوَاهُ نَامِلٌ
كَلَّا! وَلَا يُرْجٰى بِغَيْرِ نَائِلٌ

مِنْهُ الرَّجَاءُ مِنْهُ الْعَطَاءُ مِنْهُ الْمَدَدُ
فِى الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا وَالْاُخْرٰى لِلْاَبَدِ (۳۸۲)

ترجمہ:

ہر قسم کی بھلائی حضور سرورِ کائنات ﷺ کی جانب سے ہے۔ خداوند کریم آپ پر دیگر منتخب اشخاص کے ساتھ رحمت عطا فرمائے، خداوند قدوس جل جلالہ وعم نوالہ مرحمت فرماتا ہے اور رحمت عالم ﷺ بانٹنے والے ہیں، اسی لئے قاسم کے لقب سے موسوم ہوئے۔ اقوام کے بزرگ قائد آپ پر درود وسلام بھیجتے ہیں۔ کسی بھی پانے والے نے آپ کے علاوہ کسی سے بھی معمولی نعمت نہیں حاصل کی۔ یہ امر بالکل یقینی ہے کہ رحمت عالم کے سوا کسی سے بھی بخشش کی توقع نہیں کی جاسکتی۔

آپ ہی سے امید ہے، آپ کی طرف سے سخاوت ہے اور آپ کی ہی جانب سے دین ودنیا میں اور لامتناہی اخروی حیات میں مدد واعانت ہے۔

اسی طرح علامہ رضا حضور سرور کائنات ﷺ سے مدد کی درخواست کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

رَسُوْلَ اللّٰهِ اَنْتَ بُعِثْتَ فِيْنَا
كَرِيْمًا رَحْمَةً حِصْنًا حَصِيْنَا
تَخَوَّفُنِيْ الْعِدٰى كَيْدًا مَّتِيْنًا
أَجِرْنِيْ يَا اَمَانَ الْخَائِفِيْنَا (۳۸۳)

ترجمہ:

اے اللہ کے رسول ﷺ آپ ہم میں کریم ورحیم، حصن وحصین بنا کر بھیجے گئے ہیں۔ اے خوفزدہ اشخاص کے مجسم امن وامان، دشمن اپنے زبردست مکر وفریب سے مجھے خائف بنا رہے ہیں اس لئے آپ مجھے پناہ دیجئے اور میری حفاظت فرمائیے۔

امام احمد رضا کو سرور کائنات ﷺ کی ذات پُر صفات پر کامل بھروسہ ہے، اس لئے پورے وثوق کے ساتھ ایک مقام پر لکھتے ہیں:

رَسُوْلَ اللّٰهِ اَنْتَ الْمُسْتَجَارُ
فَلَا أُخْشَى الْأَعَادِیَ کَیْفَ جَارُوْا

بِفَضْلِکَ اَرْتَجِیْ عَنْ قَرِیْبٍ
تَمَزَّقَ کَیْدُهُمْ وَالْقَوْمُ بَارُوْا (۳۸۴)

ترجمہ:

یا رسول اللہ آپ آماجگاہ ہیں، چنانچہ میں دشمنوں سے ذرا برابر بھی خائف نہیں کہ وہ کس طرح ظلم وستم کریں۔ مجھے آپ کے فضل وانعام سے توقع ہے کہ آ کر جلد ہی دشمنوں کے مکر وفریب کے دام کو چاک فرمادیں گے اور دشمنوں کا گروہ تباہ ہو جائے گا۔

امام احمد رضا کی نعت گوئی کا امتیازی وصف لفظ توسل واستغاثہ ہے، چنانچہ اس کا اعتراف کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

وَالْآلُ وَالْأَصْحَابُ هُمْ     مَأْوٰی عِنْدَ شَدَائِدِ
فَاِلَی الْعَظِیْمِ تَوَسُّلِیْ     بِکِتَابِهٖ وَبِأَحْمَدِ (۳۸۵)

ترجمہ:

اور ان کے ال اصحاب پر جو مصائب کے وقت میں ہماری آماجگاہ ہیں، پس اللہ العظیم کی طرف میں دو چیزوں کو وسیلہ بناتا ہوں، ایک اس کی کتاب (قرآن) اور دوسرے اس کے پیارے نبی جن کا اسم گرامی احمد ﷺ ہے۔

## قصائد:-

قصیدہ شعر و شاعری کا ایک اہم جز ہے جو کسی نواب، صاحبِ ثروت، مذہبی پیشوا، بادشاہ، راجہ یا کسی مذہبی شخصیت کی تعریف و توصیف میں تحریر کیا جائے۔

امام احمد رضا خاں بریلوی کے عہد میں شعراء راجاؤں اور بادشاہوں کے دربار سے منسلک تھے اور وہ ان کی شان میں بڑے اچھوتے قصائد لکھ کر انعامات و اکرامات حاصل کرتے تھے، مگر اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی سچے پکے عاشق رسول ﷺ تھے اس لئے انہوں نے کبھی کسی نواب یا سربراہ مملکت کی جھوٹی تعریف نہیں کی بلکہ عقیدت و محبت اور خلوص وللّٰہیت سے اپنے آقا و مولیٰ حضرت محمد ﷺ کی یاد اور ان کی شانِ عظمت کے بیان میں مدحیہ کلام لکھتے رہے۔ ایک مرتبہ نواب نانپارہ نے موصوف سے چند تعریفی اشعار (قصیدہ) لکھنے کیلئے کہا' آپ نے جواباً اپنے آقا و مولا ﷺ کی شان میں سولہ اشعار پر مشتمل ایک نعت کہی، جس کا مطلع ہے:۔

وہ کمالِ حسن حضور ہے کہ گمانِ نقص جہاں نہیں
یہی پھول خار سے دور ہے یہی شمع ہے کہ دھواں نہیں

اور مقطع میں نواب نانپارہ کے نام کو الٹ کر کیا خوبصورت بات کہی۔:

کروں مدح اہلِ دُوَل رضاؔ! پڑے اس بلا میں بری بلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا، برادین پارہَ ناں نہیں

رضاؔ بریلوی نے زمانۂ جاہلیت کے شعراء کے طرز پر طبع آزمائی تو کی مگر ان کے رجحانات اور ان کے مقاصد سے ہمیشہ گریز کیا۔ وہ شاعری کو کمائی کا ذریعہ بناتے اور نہ ہی اپنی تمام تر صلاحتیں اس سلسلے میں صرف کرتے، بلکہ فاضل بریلوی شاعرانہ انداز میں قوم کی قیادت و

اجتماعیت کے لئے قصائد کہتے تھے۔ عہد جاہلیت میں ۷ ایسے معرکتہ الآراء قصائد تھے جنھیں موسم حج میں کعبہ معظمہ میں لٹکایا گیا تھا، ان میں سب سے پہلا قصیدہ امرءالقیس (۳۸۶) کا تھا، جس میں اس نے کچھ اُجڑے اور کھنڈر مقامات اور ان کے نشانات سے شاعری کی ابتداء کی ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ شاعر نے کبھی اس مقام پر اپنی زندگی کے کچھ ایام گزارے ہیں جہاں اس مقام پر اس کے محبوب کا گزر ہوتا تھا، چنانچہ شاعر کی نگاہوں کے سامنے گذشتہ زندگی کی تصویر کھنچ جاتی ہے اور وہ قرب وجوار کی پہاڑیوں اور درختوں کو دیکھ کر اپنے محبوب کی یاد تازہ کرتا ہے۔

امام احمد رضا خاں فاضل بریلوی سچے پکے عاشق رسول ﷺ ہونے کے باعث اپنے خیالات کا اظہار شریعت کی میزان پر پرکھ کر اس زندۂ جاوید شخصیت کو اپنے قصیدہ کا موضوع بناتے ہیں، جس نے دنیا میں عدل واحسان کا خدائی نظام قائم کیا اور پھر ان اصحابِ قدسیہ کو اپنے اشعار کا موضوع بناتے ہیں جو عشقِ رسول ﷺ میں مخمور ہو کر حق گوئی وبے باکی کا پیغام عطا کرتے ہیں۔ شاعر انہی کو اپنا محبوب قرار دیتا ہے، جو تصلّب فی الدین کے حامل اور مسلکِ اہلسنت والجماعت کے علمبردار ہیں۔ یوں تو شاعر نے بڑے شاہکار قصائد تحریر فرما کر اپنی شعری صلاحیتوں کا مظاہرہ فرمایا مگر وہ قصیدہ جو انہوں نے اپنے محبوب کی شان میں کہا وہ یقیناً امرءالقیس کی یاد تازہ کر دیتا ہے۔

اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی کے ''قصیدتان رائعتان'' نامی دو قصیدے ۳۱۲ اشعار پر مشتمل اصحابِ بدر کی مناسبت سے ہیں، جنہیں حضرت مولانا شاہ فضل رسول بدایوانی قدس سرہٗ (۳۸۷) کی تعریف وتوصیف میں کہا ہے۔ ان کا مطالعہ کیجئے تو آپ کو عہدِ جاہلی کی فصاحت وبلاغت کی تمام تر خصوصیات، شجاعت، دلیری، جرأت، حقانیت، سراپا منظر کشی، مشکل الفاظ کی کثرت، ندرتِ خیال، شعروں کی شاندار بندش، شاہی شان وشوکت، چراگاہوں، خیموں،

کھنڈروں ہرنیوں سے تشبیہ اور جدید اسالیب وغیرہ کا ذکر قدیم عربی شاعری کی یاد تازہ کر دیتی ہے مگر امرء القیس نے جو کچھ کہا وہ اپنی چچازاد بہن عنیزہ، رات کا وصف اور اپنی آوارگی کو موضوع بنا کر کہا مگر رضا بریلوی نے اس کے برعکس عاشقِ رسول ﷺ حضرت مولانا فضل رسول بدایوانی علیہ الرحمۃ کی شان میں طبع آزمائی کی اور وہ خصوصیات پیش کیں جن کو پڑھ کر آپ کو اخلاق و عاداتِ کریمہ کی زندۂ جاوید تصویر نظروں کے سامنے پھر جاتی ہے۔ درج ذیل قصائد کے عناصر، تشبیب در تشبیب، مدح یا ذم، گریز اور خاتمہ پر مشتمل اشعار پیش کیے جا رہے ہیں جن سے رضا بریلوی کی حق شناسی اور قصیدہ میں تغزل کا بخوبی اندازہ لگایا جا سکتا ہے:

رَنَّ الْحَمَامُ عَلٰی شُجُوْنِ الْبَانِ — یَامَا أُمَیْلِحَ ذِکْرُ بِیْضِ الْبَانِ

تَبْکِیْ دَمًا وَّتَقُوْلُ فِیْ أَسْجَاعِهَا — اَللّٰهُ یُضْحِکُ سِنَّ مَنْ أَبْکَانِیْ

وَلَقَدْ دَرٰی مَنْ ذَاقَ ذَوْقَ صَبَابَةٍ — "اَنَّ اللُّحُونَ مُثِیْرَةُ الْأَکْنَانِ

(۳۸۸)

۱۔ بان کے درخت کی شاخوں پر کبوتر فریاد کے انداز میں کہہ رہا تھا کس قدر ممکن ہے مقام بان کی حسیناؤں کا ذکر۔

۲۔ وہ خون کے آنسو رو رہا تھا اور اپنے نغموں میں کہہ رہا تھا، خداوند قدوس اسے شاداں رکھے جو مجھے مدعو کر رہا ہے۔

۳۔ حقیقتاً اس نے سمجھ لیا جو ذوقِ عشق سے دوچار ہے کہ اچھی آوازیں دل کے چھپے ہوئے جذبات کو اُبھارتی ہیں۔

اَنَا قَیْسُ نَجْدٍ فِیْهِ نُزْهَةُ جُنَّةٍ — هِیَ جُنَّةٌ" مِّنْ جَنَّةٍ لَّجنَانِ

لَیْلَایَ لَیْلٌ کُنْتُ فِیْهِ مُنَادِمًا — لِعَرَائِسٍ عُرُبٍ حَلَلْنَ جَنَانِیْ

أَسْکَنَّ قَلْبِیْ إِذْسَکَنَّ وَبِتُّ فِیْ — نِعَمُ اِرْتِشَافِ لَمًا وَّ رَقِّ لِسَانٍ

(۳۸۹)

۱۔ میں ایسے نجد کا قیس ہوں جس میں جنت کی سی پاکیزگی ہے اور تمام لوگوں کے جنوں کی ڈھال ہے۔

۲۔ میری لیلیٰ ایسی شب ہے جس میں ہم نشین ان دلہنوں کے ساتھ تھا جو شوہر دوست تھیں اور وہ میرے دل میں اتر گئیں۔

۳۔ میرے دل کو سکون دیا اس لئے وہ ساکن ہوا اور میں نے رات گزاری بہترین اور خوشگوار زبان ولب کے ساتھ۔

مَهْ يَا رِضَا ابْنَ الْكِرَامِ الْأَتْقِيَا ‏ ‏ يَا غَرْسَ دَوْحِ الْعِلْمِ وَ الْإِتْقَانِ (۲۹۰)

دَعْ عَنْكَ هٰذَا لَسْتَ أَهْلَ بَطَالَةٍ ‏ ‏ وَانْهَضْ إِلَى مَا كُنْتَ فِيهِ تُضَانِي

لِلّٰهِ دَرُّكَ يَا نَصِيحُ نَدِيمِهِ ‏ ‏ أَيْقَظْتَنِي مِنْ غَفْلَةِ الْوَسْنَانِ (۲۹۱)

مَالِيْ وَلِلدُّمْيَاتِ مِنْ دُرَرٍ عَلَى ‏ ‏ سُرُرٍ وَلَسْتُ بِعَابِدِ الْأَوْثَانِ

۱۔ باز آ اے رضا! اے علم وتقویٰ کے فرزند! اے درخشاں علم واتقان کے نونہال۔

۲۔ چھوڑ اسے کہ تم بیہودہ گو میں سے نہیں اور کھڑا ہو جا اس کے لئے جسے تم برداشت کرسکو۔

۳۔ تیری بھلائی رب تبارک وتعالیٰ کے لئے ہے، اے ناصح دوست کہ تم نے مجھے بیدار کر دیا غفلت سے۔

۴۔ مجھے کیا تعلق موتیوں کی ان مورتیوں سے جو تخت پر جلوہ افروز ہوں اور میں بتوں کی عبادت کرنے والا نہیں۔

| | |
|---|---|
| مَالِی وَلِلْغَزَلِ الْمُهِیجِ فَلا أکُنْ | غَزِلًا وَلَمْ أرْمَرْتَعَ الْغِزْلَانِ (۲۹۲) |
| مَاکَانَ هٰذَا دَیْدَنِیْ لٰکِنَّهُ | تَشْبِیْبُ شِعْرٍ لَا دَدُ الشُّبَّانِ |
| إذمَا دَدٌ مِّنِّیْ وَلَا أنَا مِنْ دَدٍ | إذْ جِئْتُ اَمْدَحُ رُحلَةَ لِأ وَانِی (۲۹۳) |

۱۔ مجھے کیا نسبت بھڑکتی غزلوں سے نہ میں عشق باز مرد ہوں اور نہ ہی میں نے غزلوں کی چراگاہوں کو دیکھا ہے،

۲۔ یہ میری شان نہیں ہے لیکن یہ شعر کی تمہید ہے کہ جوانوں کا کھیل

۳۔ نہ کھیل مجھ سے ہے اور نہ میں کھیل سے میں تو اس کی تعریف وتوصیف کرنے آیا ہوں جو عالم مرجع خلائق ہیں۔

| | |
|---|---|
| عَلَمًا عَلِیْمًا عَالِمًا عَلَّامَةً | فَضْلَ الرَّسُوْلِ الْفَاضِلِ الرَّبَّانِی (۲۹۴) |
| رَضَعَ الْمَکَارِمِ فِیْ صِبَاهُ وَحَقَّ اَذْ | رَبَّتْهُ ظُؤْرُ الْمَجْدِ فِی الْاَحْضَانِ (۲۹۵) |
| حَتّٰی تَرَبّٰی زَاکِیًا مُتَزَکِّیًا | یَرْبُوْعَلَی الْإمْثَالِ وَالْاَقْرَانِ |
| عَبْدَ الْمَجِیْدَ فَجَائَهُ فَضْلُ الرَّسُو | لِ مُهَنِّأً بِالْفَضْلِ وَالرُّجْحَانِ (۲۹۶) |
| خَضَعَتْ لَهُ الْاَعْنَاقُ مِنْ أعْنَاقِهِمْ | خَذَءَتْ لَهُ الْأعْیَانُ مِنْ أعْیَانِ (۲۹۷) |

۱۔ انہوں نے اخلاق کریمانہ کا دودھ نوش فرمایا اپنے عہد طفلی میں اور یہ حقیقت ہے شرافت و بزرگی کی ہرنیوں نے اپنی گود میں ان کی پرورش کی۔

۲۔ یہاںتک کہ انہوں نے پرورش نیک اور خوش عیش ہوکر اور جملہ امثال واقران پر فائق ہو گئے۔

۳۔ عبد المجید ان کے نزدیک فضل رسول تشریف لائے فضل اور بزرگی کی مبارکباد پیش کرتے ہوئے

۴۔ خم ہو گئیں ان کے لئے اچھے لوگوں کی گردنیں اور تمام شرفاء ان کی فروتنی

کرنے لگے۔

ان قصائد کے علاوہ حضرت رضا بریلوی نے ایک طویل قصیدہ بنام

ا مال الأبرار و آلام الأشرار

۱۸........ھ........۱۳

کے نام سے تحریر فرمایا۔ یہ قصیدہ ۱۷۰ اشعار کا دالیہ قصیدہ فصاحت و بلاغت، تشبیہ و استعارات اور کنایات کا ایک عظیم شاہکار ہے۔ رضا بریلوی نے اس قصیدہ میں مختلف موضوعات کو پیش فرمایا ہے۔ درج ذیل چند ابتدائی اور آخری اشعار دیے جا رہے ہیں جس سے صنفِ شاعری میں ان کی بالغ نظری کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

هِيَ الدُّنْيَا تَبِيْدُ وَلَا تُفِيْدُ
فَأُفٍّ لِمَنْ يُرِيْدُ وَمَنْ يَرُوْدُ
نُفُوْسُ الْجَهْلِ تَائِقَةٌ اِلَيْهَا
فَمُلْتَمِسٌ وَآخِرُ مُسْتَزِيْدُ
وَلَمْ أَرَمِثْلَ طَالِبِهَا غَبِيًّا
وَلَا كَبْشًا لِمَذْ بَحِهٖ أَقُوْدُ
يُبَارِيْ جُهْدَهٗ وَإِنِ اسْتَطَاعَا
تَفَلَّتَ وَهُوَعَنْ كَلْيٍ شَرُوْدُ
وَذَا الْمَسْكِيْنُ يَعْدُ وَنَحْوَمَوْتِهٖ بِأَرْجُلِهٖ
وَيَحْقُدُ مَنْ يُحِيْدُ(۳۹۸)
أَلَمْ تَرَاَنَّ مُؤْتَفِكَاتِ قَوْمٍ
هَوَتْ لِهَوٰى فَأَهْوَاهَا السُّمُوْدُ(۳۹۹)

صَلاۃٌ لاتُحَدُّ وَلا تُعَدُّ

وَلاتَفْنٰی وَإنْ فَنِیَتْ اُبُوْدُ

سَلامٌ لاَیُمَنُّ وَلاَیُمَانِیْ

وَلایُبْلٰی مَتٰی بَلِیَتْ عُهُوْدُ

رَسُوْلُ اللّٰهِ أنْتَ لَنَا الرَّجَاءُ

وَفَضْلُکَ وَاسِعٌ وَجَدَاکَ جُوْدُ

حَبِیْبَ اللّٰهِ مَنْ تَقْرَبَهُ حِفْظًا

فَکُلُّ کَرِیْهَةٍ عَنْهُ بَعِیْدُ (۴۰۰)

## مرثیہ:

امام احمد رضا نے مرثیہ جیسی اہم صنف سخن پر بھی طبع آزمائی کی ہے۔انہوں نے مرثیہ میں متوفی کے فضائل وکمالات کا ذکر جس پیرائے میں بیان کیا ہے وہ انہیں کا حصہ ہے۔ان کی اس صنف شاعری کا مطالعہ کرنے کے بعد اندازہ ہوتا ہے کہ انہوں نے مرثیہ نگاری کے علاوہ کسی اور صنف سخن پر طبع آزمائی نہیں کی ان کا سارا فنی رجحان اسی طرف مرکوز رہا ہے،مگر ایسا نہیں یہ ان کی اس فن میں کامل مہارت کا نتیجہ ہے۔درج ذیل اشعار جس کے شاھد عدل ہیں:

بَلٰی لَیْلُ ذِیْ هَمٍّ طَوِیْلٍ وَسِیَّمَا

هُمُوْمٍ عَلٰی أغْلٰی مَهَائِمَ جَلَّتِ

ألاکُلُّ رُزْءٍ فِیْ دَنَاکَ مُنَتَّۃٍ

وَکُلُّ مُحَاقٍ مُسْفِرٌ عَنْ اَهِلَّۃٍ

شِمَالُ عُبَيْدِ اللّٰهِ جَلَّتْ جَلِيْلَةً
وَشَمْلِلُ اِسْمٰعِيْل بِالتِّلْوِ صَلَّتِ
قَضٰى نَحْبَهُ قَوْمٌ نُحِبُّ وَ نَنْتَظِرُ
تُرْجٰى وَ نَخْشٰى مِنْ شُرُوْرِ اُضِلَّتِ
وَذَا خَيْرُ مَا نَرْجُوْهُ أَنْ كَانَ وُدُّنَا
لِخَالِصِ دِيْنِ اللّٰهُ مِنْ دُوْنِ عِلَّةٍ
قَضَى اللّٰهُ فِي جَنَّاتِهِ جَمْعَ شَمْلِنَا
وَبَوَّأَنَا فِي رَوْضَةٍ مُخْضَئِلَّةٍ
حَبَا اللّٰهُ اِسْمٰعِيْلَ فَضْلًا وَّ رَحْمَةً
وَأَكْرَمَ مَثْوَاهُ بِمَنْزِلِ خُلَّةٍ
اِلٰهِي اِلَيْكَ بِالْحَبِيْبِ تَوَسُّلِيْ
بِهِ فَاغْفِرِ اللّٰهُم ذَنْبِيْ وَذِلَّتِيْ (۳۰۱)

اسی طرح حکیم اجمل خاں کے والد ماجد حکیم محمود خاں کے انتقال پر درج ذیل اشعار کہے جو آج بھی اس پتھر پر کندہ ہیں جو حکیم صاحب کے قبر کے سرہانے لگا ہوا ہے،

بَكَتِ الْعُيُوْنِ أَمَا تُرِيْدُ جُمُوْدَا ۔
أَبْكَتْ شَرِيْفًا صَادِقًا مَّحْمُوْدَا
أَسِفَتْ لِفَقْدِ الطِّبِّ عَصْرَ قِوَامِهِ
فَأَسَتْ وَهَلْ بَاسَاتِحِسُّ فَقِيْدَا
أَمَلَتْ عَلٰى مَثْوَاهُ يَوْمَ مَعَادِهِ
قَبْرَ الَّذِيْ فِي الطِّبِّ مَاتَ حَمِيْدَا (۳۰۲)

ترجمہ:

آنکھوں نے آنسو بہائے، کیا آنکھوں نے اشک رواں سے ٹھہرنے کا ارادہ کرلیا ہے۔ کیا آنکھیں شریف، صادق اور محمود پر گریاں ہیں۔

حکیم محمود خاں دہلوی کے جد امجد اور والد مکرم کے اسماء بالترتیب حکیم شریف خاں اور حکیم صادق علی خان تھے، اس شعر میں تینوں کو بالترتیب لکھا گیا ہے۔ آنکھیں غمگین ہیں، کیونکہ طب نے اپنے مایۂ صحت کا سہارا کھودیا ہے۔ آنکھوں سے اشک جاری ہیں کیا ہم سے رحلت اختیار کر کے گم ہوجانے والے پر آنکھوں کو کسی عذاب کے خطرہ کا احساس ہے۔

حکیم صاحب کی رحلت کے وقت آنکھوں نے ان کی قبر پر برجستہ تحریر کرایا۔ یہ اس کی قبر ہے جس نے فن طب میں اعلیٰ زندگی بسر کی اور بعد رحلت قابل تعریف قرار پایا۔

امام احمد رضا نے جہاں، حمد، نعت، مرثیہ اور قصیدہ میں طبع آزمائی کی تو اسی کے ساتھ ساتھ معاصر علماء کی علمی کتابوں پر نظم ونثر دونوں میں عربی، فارسی اور اردو تینوں زبانوں میں تقاریظ لکھیں جن سے ان کی عربی زبان وادب میں دسترس کا پتہ چلتا ہے، ذیل میں صرف دو کتابوں کی تقاریظ پیش کی جارہی ہیں جن سے مولانا کی عربی دانی کا بخوبی اندازہ لگایا جاسکتا ہے:

(۱) سراج العوارف فی الوصایا والمعارف؛ میاں صاحب قادری، وکٹوریہ پریس، بدایوں ۱۳۱۴ھ۔

(۲) انوار ساطعہ بحوالہ حدائق بخشش، حصہ سوم، ص ۷۸-۷۹۔

علامہ رضا نے اول الذکر کتاب پر تقریظ کے گیارہ اشعار تحریر کئے جن میں سے چند یہ ہیں:

أَيَـا سَيِّـدِیْ يَـا ابْـنِ عِـزٍّ غَـطَـارِفَ
وَيَـا أَحْـمَـدَ الـنُّـوْرِ نُـوْرَ الْأَعَـارِفَ
كَلَامُكَ نُـــوْرٌ بَهَـــاءِ السَّلَاسِــلُ
وَشَهْـدٌمُّـصَـفًّـى عَـنِ الزَّيْغِ صَارِفَ
وَتَـحْقِيْـقُ تَـرْوِيْـحِ كَشْفِ الْقُلُوْبِ
دَلِيْـلُ الْـيَـقِيْـنِ سِـــرَاجُ الْـعَـوَارِفَ
وَلَا غَـــزْوَأَنْ جَـــاءَ مِـنْـكَ سِـرَاجٌ
فَـإِنَّكَ نُـوْرِیْ نَـادِیْ الْـمَـعَـارِفَ
أَرَانَـا سِـرَاجُكَ بِـالـلَّيْـلِ شَـمْـسًـا
وَشَـمْــسٌ بِـلَيْـلٍ عَـجِيْـبٌ وَّطَـارِفَ
فَهَـلْ مِثْـلُــهٗ فِـیْ تَـلِيْـدٍ وَّطَـارِفَ
وَأَيْـنَ فَــأَيْـنَ تَـرَاهُ الطَّـوَارِفَ(۲۰۳)

اور آخر الذکر کتاب پر یہ اشعار تحریر فرمائے:

وَلَا أَدْرِیْ وَسَـوْفَ إِخَـــالُ أَدْرِیْ
أَقَـــوْمٌ آلُ نَـــجْـــدٍ أَمْ نِسَـــآءُ
فَـمَـنْ فِـیْ كَفِّـهٖ مِنْهُـمْ خِضَـابٌ
كَـمَـنْ فِـیْ كَـفِّــهٖ مِـنْهُـمْ لِوَاءُ
فَــمَـــا فِيْهِـمْ رَشِيْــدُ الـصِّــدْقِ إِلَّا
وَإِنْ تُــمْـعِـنْ فَـرُشْـدُ هُـمْ هَبَـاءُ

فَمَا مَعْنٰی تَحَاوُرِ ھِمْ وَلٰکِنْ
عَسَی الْحَنَّانُ یَھْدِیْ مَنْ یَّشَاءُ(۴۰۴)

شعر وسخن میں امام احمد رضا کو اس طرح عبور حاصل تھا کہ وہ بڑے سے بڑے پیچیدہ مسائل کو شاعری کی زبان میں بیان کرنے پر اعلیٰ قدرت رکھتے تھے، ان کے یہاں یہ خاص بات تھی کہ جو جس انداز سے مخاطب ہوتا اسی لب ولہجہ میں اس کا منہ توڑ جواب دیتے۔ اس طرح انہوں نے فتویٰ نگاری جیسی اہم علمی مبحث میں انہوں نے شعر وسخن سے کام لیا ہے۔ اگر سائل نے سوالات کی بوچھاڑ شاعری کی زبان میں کی ہے تو امام احمد رضا نے اسی لہجہ اور اسی زبان میں سائل کا جواب دیکر اس کے دل کو مطمئن کیا ہے۔ یہ ایک ایسی چیز ہے جو کسی مفتی کے یہاں دیکھنے میں کم ملتی ہے، مگر ایسی وافر مثالیں ان کے فتاویٰ میں جا بجا دیکھی جاسکتی ہیں۔

شیخ عبدالجلیل پنجابی نے ۱۳۰۳ھ میں علامہ رضا کی خدمت میں ایک استفتا ارسال کیا کہ روسر کی شکر کہ ہڈیوں سے صاف کی جاتی ہے اور صاف کرنے والوں کو کوئی احتیاط نہیں ہوتی کہ وہ ہڈیاں پاک ہیں یا ناپاک، حلال جانور کی ہیں یا حرام جانور کی ہیں اور سنا گیا ہے کہ اس میں شراب بھی پڑتی ہے۔

سمع المولیٰ و شکر
لمن حمد العلی الاکبر
شکرک ربنا الذواحلی
من کل مایلذ و یستحلی
والصلوٰۃ والسلام
علی سید الانام

اعظم یعسوب لنحل الاسلام
عذب الریق حلو الکلام
منبع شهد یزیل اسقام
والہ وصحبہ العظام الفخام
ما اشتفی بالعسل مریض سیقم
واحب الحلو مسلم سلیم (۴۰۵)

امام احمد رضا کی شاعری میں اس طرح دیگر متفرق اشعار بھی مل جاتے ہیں جو شعر وسخن کے ان شعری مصطلحات سے وابستہ ہیں جن کی بذات خود ایک اہمیت ہے اور ایسی اصطلاحوں کے پس منظر میں بڑے بڑے معرکتہ الآرا اشعار ہیں جس طرح ذیل کے یہ شعر جس کا تعلق تجاہل عارفانہ سے ہے۔

## تجاہل عارفانہ:

فان کنت لاتدری فتک مصیبة
وان کنت لاتدری فا المصیبة اعظم (۴۰۶)

ترجمہ: ''بے علمی ایک مصیبت ضرور ہے مگر دیدہ دانستہ لاعلم بننا تو بڑی مصیبت ہے۔''

درج ذیل میں یہ شعر بھی کم اہمیت کا حامل نہیں، دلچسپی طبع کے سبب یہاں اسے درج کیا جارہا ہے، اگر چہ اس کا تعلق تجاہلِ عارفانہ سے نہیں ہے۔

اذا کان الغراب دلیل قوم
سیھدیھم طریق الھالکینا (۴۰۷)

ترجمہ: اگر کوا کسی قوم کا رہنما ہو تو وہ قوم جلد ہلاکت کے گھاٹ اترے گی۔

عربی شاعری میں مہارت تامہ ہی کا نتیجہ ہے کہ مختلف اصناف سخن میں انہوں نے اس فن کے جوہر بکھیرے ہیں۔ علمی کتابوں پر تقاریظ، فتاویٰ کی سن ترتیب اور قصیدوں کی حسن بندش کے ساتھ ساتھ ولادت سے لیکر وفات تک کی تاریخیں بھی شاعری کے لب ولہجہ میں اس خوبصورتی کے ساتھ استخراج کی ہیں جس سے ان کی شاعری کی بحور اور زیر وبم میں ذرہ برابر بھی فرق نہیں آیا ہے۔

صرف انہوں نے تاریخی قطعات ہی نہیں کہے ہیں بلکہ جتنی ادق اور مشکل صنعتیں ہوسکتی تھیں سب پر انہوں نے طبع آزمائی کر کے اپنی شاعرانہ فنکاری کا اظہار کیا ہے۔ ذیل میں جستہ جستہ کچھ مثالوں سے ان کی اس فن پر روشنی ڈالی جاسکتی ہے۔

**توشیح:-** یہ صنعت بہت اہم ہے۔ امام احمد رضا کے معاصرین میں اس کی کوئی مثال نہیں ملتی ہے، انہوں نے اس اہم صنعت میں پیرومرشد شاہ سید ال رسول مارہروی ۱۲۹۶ء کی تواریخ انتقال نکالی ہے،

خذالتاریخ فی التوشیح نظماً

یلوح کانه البدر المنیر

وخذمن کل قطر مثل سطر

۱۲۹۶ھ

تکن ستأولیس لهٔ نظیر

۱۲۹۶ھ

ولی طاهر برامام

وصول طیب بدر امیر

وحیـد طــالـع بـحـر امــان
۱۲۹۲ھ

ودود طــالــب بـدل اجیـر (۲۰۸)
۱۲۹۲ھ

امام احمد رضا نے تاریخ وفات کے ساتھ ساتھ تاریخ ولادت میں بھی طبع آزمائی کی ہے اور متعدد مادّے جودت طبع کی بناء پر نکالے ہیں۔ایسی مبارک ومسعود شخصیتوں میں خاص طور سے ان کے والد ماجد مولانا نقی علی خان ۱۲۹۷ھ کی عبقری شخصیت کا اسم گرامی پیش کیا جاسکتا ہے۔علامہ رضا نے والدمکرم کی تاریخ ولادت صنعت ترصیع سے نکالی ہے۔

## صنعت ترصیع:

اس صنعت کو کہتے ہیں جو ایک قطعہ یا قصیدہ، یا مرثیہ یا عبارت وغیرہ کے ہر رکن یا ہر مصرع یا جملہ سے ایک ہی سن یا مختلف سنوں کے مادے پیدا کرے۔درج ذیل تواریخِ ولادت اسی صنعت کی آئینہ دار ہیں۔

جَاءَ وَلِـيٌّ نَقِيُّ الثِّيَابُ عَلِيُّ الشَّانِ
۱۲۴۶ھ

رَضِـيُّ الْاَحْـوَالِ بَهِـيُّ الْـمَـكَـانِ
۱۲۴۶ھ

هُوأَجَلُّ مُحِقِّقِ الْاَفَاضِل
۱۲۴۶ھ

شَهَـابُ الْـمُـدَقِّقِيْنَ الْأَمَاثِل
۱۲۴۶ھ

قَـمَـرٌ فِـى بُـرْجِ الشَّـرَفِ

۱۲۴۶ھ

بَـرِئٌ مِـنَ الْـخُسُوْفِ وَالْـكَلَفِ

۱۲۴۶ھ

أَفْضَلُ سُبَّاقِ الْعُلَمَاء

۱۲۴۶ھ

أَقْدَمُ حُذَّاقِ الْكُرَمَا (۳۰۹)

۱۲۴۶ھ

انتقال:

كان نهاية جمع العظماء

۱۲۹۷ھ

خاتم اجلة الفقهاء

۱۲۹۷ھ

امين الله فى الارض ابدا

۱۲۹۷ھ

ان فقد فتلك كلمة بها يهدى

۱۲۹۷ھ

ان موتة العالم موتة العالَم

۱۲۹۷ھ

وفاة عالم الاسلام ثلمة فى جمع الانام

۱۲۹۷ھ

خلل فی باب العباد لاینسد الیٰ یوم القیام

۱۲۹۷ھ

کمل له ثوابک یوم النشور(۲۱۰)

۱۲۹۷ھ

۱۶ر رمضان المبارک ۱۳۱۷ھ/۱۸۹۹ء کو مولانا عبدالکریم جبلپوری (۲۱۱) کا انتقال ہوا تو فوراً بذریعہ تاربریلی اطلاع دی گئی۔ امام احمد رضا نے تعزیت و تلقین صبر و استقامت کے ساتھ عربی میں جو قطعہ تاریخ لکھا وہ حقیقتاً عربی زبان و ادب کا ایک عظیم شاہکار ہے۔

قِيلَ مَاتَ الزَّكِيُّ عَبْدُالْكَرِيْمِ
قُلْتُ كَلَّا بَلِ احْتَظٰى بِدَوَامِ
حَيٌّ عَنْ بَنِيْهِ فَكَيْفَ يَمُوْتُ
إِنَّمَا الْمَيِّتُ هَالِكُ الْأَوْهَامِ
أَيَمُوْتُ الَّذِىْ خَلَّفَ؟
سَلَّمَ اللّٰهُ مِثْلَ عَبْدِالسَّلَامِ
جَبَلُ الدِّيْنِ رَاسِخٌ بِقِيَامِهِ
فِى جَبَلْفُوْرَ شَامِخُ الْأَعْلَامِ
قُلْتُ تَارِيْخَ عَيْشِهِ الْأَبَدِىِّ
دَامَ عَبْدُالْكَرِيْمِ خُلْدُ كِرَامِ (۲۱۲)

۱۳۱۷ھ

اسی طرح مولانا عبدالسلام جبلپوری (۲۱۳) کی زوجہ مقدسہ سکینہ خاتون کی تاریخ

وفاتِ استخراج فرمائی جو بلا شبہ فصاحت و بلاغت کا عظیم شاہکار ہے۔ (۲۱۴) ۱۳۳۹ھ میں پیر محمد عبدالغنی امرتسری کا وصال ہوا تو علامہ رضا نے ایسے شاندار تاریخی اشعار کہے جو فی الواقع آب زر سے لکھنے کے قابل ہیں۔ ذیل میں اس کے ابتدائی اور آخری اشعار دیئے جا رہے ہیں جن سے علامہ رضا کی شعریت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

اَلْمَوْتُ حَقٌّ يَا لَهُ مِنْ جَاءٍ
مُتَيَقَّنٍ وَّالنَّاسُ فِي إِنْسَاءٍ
اَنْسَاهُمُ الْإِنْسَاءُ فِي آجَالِهِمْ
مَعْ مَا يَرَوْنَ مِنْ آيَةٍ بِوَلَاءٍ
يَا مَالِكَ النَّاسِ النَّبِيُّ الْمُصْطَفٰى
إِشْفَعْ لِعَبْدِكَ دَافِعًا لِّبَلَاءٍ
رَقَمَ الرِّضَا تَارِيْخَهُ مُتَفَائِلاً
عَبْدُالْغَنِيِّ بِجَنَّةٍ عَلْيَاءٍ (۲۱۵)

۸ ۳ ۳ ۱ ھ

امام احمد رضا نے اس طرح متعدد علماء کی تاریخ وفات استخراج کی ہیں جن کی ایک لمبی فہرست ہے۔

فاضل بریلوی کی علمی عبقریت کا شہرہ عرب وعجم میں ہو چکا تھا، چنانچہ ۱۳۲۳ھ/ ۱۹۰۵ء میں جب علامہ رضا دوسری بار زیارت حرمین شریفین کے لئے تشریف لے گئے تو وہاں کے علماً اور ارباب علم وفضل نے آپ کی علمی جلالت کی بڑی قدر ومنزلت کی اور آپ کی قوت حافظہ اور حب رسول ﷺ سے اس قدر متاثر ہوئے کہ آپ سے اسناد حاصل کرنے کی جدوجہد میں لگ گئے۔ امام احمد رضا نے علماء حجاز کو اسناد عطا کیں۔ ۲۸ رذی الحجہ

۱۳۲۳ھ کو حافظ صالح جمل اللیل تشریف لائے انہوں نے بھی اجازتیں طلب کیں۔ امام احمد رضا نے آپ کو سند کا ایک بڑا نسخہ مرحمت فرمایا جس کا تاریخی نام "الاجازۃ الرضویہ لمبجل مکۃ البھیۃ" رکھا جس کے ہر مصرع کے پہلے حرف سے "صالح کمال" پڑھا جا سکتا ہے۔

ص - صَلُحَتْ قُلُوبُ الْعَارِفِيْنَ فَأَصْلَحَتْ
ا - أَعْضَاءَ هُمْ فِى طَاعَةِ الْمِفْضَالِ
ل - لَاغَرْوَانِ بِحُسْنِ أَحْوَالِ الْمَلِكْ
ح - حُسْنًا لِمُلْكِ الْمَلِكِ فِى الْأَحْوَالِ
ک - كَمْ عَالِمٍ فِىْ عَالِمِ الدُّنْيَا بَذَا
م - مَا عِلْمُهُ الْأَشْقَاشِقَ قَالِ
ا - اَلْعِلْمُ قَلَّ وَبَعْدُ فِيْهِ تَكَثُّرُ
ل - لٰكِنْ عَلَيْكَ بِصَالِحٍ لِكَمَالِ (۲۱۶)

﴿صالح کمال﴾

ترجمہ:

اولاً اہل عرفان کے دل درست ہوتے ہیں، پھر وہ دل ان کے تمام اعضاء کو سنوار کر اس ذات کی عبادت پر لگادیتے ہیں جو کثیر الفضل ہے۔ اس پر تعجب نہیں، کیونکہ سلطان کے اپنے احوال جب درست ہو جائیں تو اس کے پورے ملک کے احوال ستھرے ہو جاتے ہیں۔

اس دنیا میں کتنے علماء ایسے بھی ابھرے ہیں جو اونٹ کے بلبلانے کی آواز وں

کے سوا کچھ نہیں جانتے (یعنی ان کے پاس زبانی جمع خرچ کے علاوہ اور کچھ نہیں ہوتا) علم کم ہو گیا ہے اور دعویٰ علم دور تک پہنچ گیا ہے تو تجھ پر ان کا دامن پکڑنا ضروری ہے جو کمال کے صالح ہیں۔ (صالح کمال)

ٹھیک اسی طرح اسمٰعیل خلیل مکی ۱۳۲۶ھ کو سند عطا فرمائی جس کے اشعار درج ذیل ہیں، جس کے پہلے حرف سے سند لینے والے کا نام متخرج ہے۔

ا ...... اَلـلّـٰـهُ أرْسَـلَ لِـلْـخَلَالِ خَـلِيْلَا

س ...... سَـدَّ الْـخِلَالَ وَلَـمْ يُـخَـلِّ خَـلِيْلَا

م ...... مُـنِـحَـتْ بَـنُـوْهُ خِلَالَ خَيْـرِ طَبْـقَةٍ

ع ...... عَـنْ طَبْـقَةٍ وَّتَـعُـمُّ جِيْلًا جِيْلَا

ی ...... يَـا عِـزَّ بَيْـتٍ جَاءَ فِيْـهِ الْـمُـصْطَفٰى

ل ...... لِـلْـمُـصْـطَفٰى الْعِزُّ الْجَلِيْلُ أُنِيْلَا

خ ...... خَـلَـتِ الْـقُـرُوْنُ وَمَـا خَلَا ذَا الْبَيْتُ مِنْ

ل ...... لُـطْفِ الْإِلٰـهِ وَلَـنْ يُّـرٰى تَـحْـوِيْلَا

ی ...... يُـمْـنُ الْـخَـلِيْلِ مَعَ الْـحَبِيْـبِ تَـوَافَقَا

ل ...... لِيُـدِيْـمَـهُ الـرَّبُّ الْـجَـلِيْلُ جَلِيْلَا (۲۱۷)

ترجمہ: ۱۔ رب تبارک وتعالیٰ نے مخلوق کی حاجت برآری کے لئے اپنا خلیل ارسال کیا انہوں رخنے بند کئے اور کسی ضرورت مند کو اپنے کرم سے محروم نہ رکھا۔

۲۔ ان کی اولاد کو بھی بہترین عادتیں مرحمت ہوئیں اور وہ عادتیں ہر قبیلہ تک پہونچیں۔

۳۔ کس قدر افضل واعلیٰ ہے وہ گھرانہ جس میں محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا ظہور ہوا، اعلیٰ عزت تو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے مخصوص ہے۔

۴۔ صدیاں گزر گئیں اس گھرانے پر ہمیشہ اللہ کا کرم رہا اور مستقبل میں بھی اس کی مہربانیاں ان سے نہ پھریں گی۔

۵۔ خلیل کی برکت حبیب کے ساتھ موافقت کئے ہوئے ہے تا کہ رب تبارک و تعالیٰ اسے ہمیشہ کے لئے بڑے مرتبے پر رکھے۔

## اصلاح اشعار:

امام احمد رضا کو جہاں مذکورہ اصناف سخن میں بھرپور مہارت تھی تو وہیں آپ کو اصلاح اشعار میں بھی ید طولیٰ حاصل تھا۔

مولانا احمد بخش نے ۱۱۴ رشعروں کا ایک قصیدہ برائے اصلاح ارسال کیا۔ امام احمد رضا ان دنوں شدید مرض میں مبتلا تھے، مگر پھر بھی اصلاح فرمائی۔ ۱۱۴ میں سے ۱۰۱ شعروں میں ترمیم وتبدیلی کی اور ۲۶ رشعر ہی بدل کر نئے شعروں کا اضافہ کیا۔ اصلاح میں نحوی، لغوی اور عروضی تمام پہلوؤں کا خیال رکھا گیا اور مضامین شعر کی حیثیت کو بھی پیش نظر رکھا۔ مثلاً یہ شعر:

یا من ثمال للیتامی والمسا
کین ومن عیلے وارامل

ترمیم: **یا خیر کهف ............ لاذبه المعیّل**

وجہ ترمیم یہ لکھی:

حذف متبدا اور عیلی بمعنی معیل، میرے خیال میں بنفسہ نہیں اور یہاں مفعول نامطبوع اور تاسیس بھی (۳۱۸) یا مثلاً یہ شعر تھا۔

لكنني ابني شخفت به حبا ولكن قديتساهل

ترمیم مولائی ابن قدشغفت به حبا ولكن اراه يعمل

وجہ ترمیم: بنی میں ہمزہ وصل ہے اور یہاں فاعلن نا مطبوع اور تساھل غالباً متعدی بنفسہ نہیں ہوتا اور تاسیس تھی اور پہلا 'لکن' بے محل سا تھا۔ (۴۱۹)

اسی طرح امام احمد رضا نے پورے مدحیہ قصیدہ میں اپنی اصلاحی صلاحیت اور تنقیدی شعور کا بھرپور مظاہرہ کیا ہے۔

☆☆☆

امام احمد رضا ایک کثیر التصانیف عالم تھے۔ آپ کی تصانیف ۵۵ رعلوم وفنون میں چھوٹی بڑی ایک ہزار سے زائد شمار کی گئی ہیں۔ (۴۲۰) مولانا حامد رضا خاں "الدولة المکیه بالمادة الغیبیة ۱۳۲۳ھ/ ۱۹۰۵ء" کے حاشیے میں لکھتے ہیں کہ:

"بحمدہ تعالیٰ تصانیف چار سو سے زائد ہیں جن میں فتاویٰ مبارکہ بڑی تقطیع کی بارہ ضخیم جلدوں میں ہے۔ (۴۲۱) بہر حال آخر میں یہ تعداد ہزار تک متجاوز ہوگئی تھی۔ (۴۲۲)

امام احمد رضا کے ممتاز شاگرد مولانا ظفر الدین بہاری پہلے شخص ہیں جنہوں نے موصوف کی تصانیف کو یکجا فرما کر ایک نامکمل فہرست مکمل کی۔ اس میں ۲۱ رمحرم الحرام ۱۳۲۷ھ تک کی تصانیف کو ایک کتابچہ کی صورت میں پیش کیا اور اس کا تاریخی نام "المجمل المعدد لتالیفات المجدد ۱۳۲۷ھ" رکھا۔ اس میں ۳۵۰ رکتب و رسائل اور حواشی کا ذکر کیا گیا ہے۔ اس نامکمل فہرست کے بعد مولانا نے ۹۶ رکتب ورسائل اور دستیاب کئے اور تصریح فرمائی کہ یہ فہرست ۱۳۲۷ھ تک کے مؤلفات کی بھی نامکمل ہے۔ امام احمد رضا ۱۳۲۷ھ کے بعد ۱۳ رسال حیات رہے۔ (۴۲۳) اس آخری دور میں سرعت تحریر کا یہ عالم تھا کہ ایک دن میں ایک پورا رسالہ تحریر فرمادیتے تھے۔ مولانا عبدالحیٔ نے اپنی شہرۂ آفاق تصنیف "نزهة الخواطر" جلد ہشتم میں اس کا اعتراف کیا ہے (۴۲۴)۔ اس سے بخوبی اندازہ ہوتا ہے کہ حیات کے آخری ایام تک یہ تعداد ایک ہزار سے تجاوز کر گئی ہوگی۔ المیزان، بمبئی (۴۲۵) قاری، دہلی (۴۲۶)، انوار رضا، لاہور (۴۲۷) میں آپ کی تصنیفات کے تحت ۵۴۸ رکتب کے اسماء درج ہیں۔ ڈاکٹر حسن رضا خاں نے فقیہ اسلام میں ۶۶۲ رکتب و رسائل اور حواشی کی تفصیلی فہرست لکھی ہے۔ (۴۲۸) اسی طرح بقول مولانا سید ریاست علی قادری مرحوم مغفور (بانی وصدر اول ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا کراچی)، پروفیسر ڈاکٹر محمد

مسعود احمد نے ۸۴۴ ر کتب و حواشی کی فہرست درج کی ہے۔ (۴۲۹) ہندوستان کے مشہور و معروف محقق عبدالمبین نعمانی نے المصنفات الرضویۃ میں ۸۵۰ ر کتب کے اسماء تحریر کیئے ہیں (۴۳۰)۔ راقم الحروف نے ۲۹۱ ر کتب و رسائل اور حواشی کی فہرست ابجدی ترتیب کے ساتھ درج کی ہے۔

امام احمد رضا کے کسی بھی سوانح نگار نے ان کتب و رسائل اور حواشی کو ابجدی ترتیب کے ساتھ اصناف سخن کی صراحت کر کے پیش نہیں کیا ہے۔ (مولانا عبدالستار ہمدانی پور بندر نے ۸۶۹ کتب کی تفصیلی فہرست اور ۹۴۷ کتب و حواشی کی ابجد اجمالی فہرست مرتب کر لی ہے (وجاہت)

امام احمد رضا کی اکثر و بیشتر کتب کے اسماء تاریخی ہیں اس لئے راقم نے کتاب کے سامنے سن تصنیف کو بھی درج کر دیا ہے۔ مولانا کی متعدد کتابیں ان کی حیات میں شائع ہو چکی تھیں۔ ہم نے صرف انہیں کتب و رسائل اور حواشی کا ذکر کیا ہے جو ہم کو دستیاب ہو سکی ہیں۔ کہیں قلمی نسخوں کے اسماء کو درج کر دیا گیا ہے، اس کا یہ ہرگز مطلب نہیں کہ وہ قلمی نسخے موجود نہیں بلکہ اس کے معنی یہ ہیں کہ وہ قلمی سرمایہ راقم الحروف کو نہیں مل سکا۔

مولانا احمد رضا خاں کی تصانیف عربی و اردو میں ہیں، صرف ۱۷۰ سے زائد کتب و رسائل اور حواشی فارسی میں ہیں۔ (۴۳۱)

# تفسیر

## ۱۔ حاشیہ الاتقان فی علوم القرآن:

''الاتقان فی علوم القرآن'' علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ کی ایک کتاب ہے۔ یہ علامہ کی تفسیر ''مجمع البحرین ومطلع البدرین'' کا مقدمہ تھا، لیکن اولاً موصوف

نے اس کو ''التحبیر فی علوم التفسیر'' کے نام سے موسوم کیا تھا، لیکن علامہ زرکشی کی جلیل القدر تصنیف ''البرھان'' جب نظر سے گزری تو انہوں نے اس پر نظر ثانی کی اور بہت سے تغیر وتبدل کے بعد ''الاتقان فی علوم القرآن'' کے نام سے موسوم کیا، جسکا سال تصنیف ۸۷۲ھ ہے۔

امام احمد رضا کا اس عدیم المثال کتب پر حاشیہ ہے۔ یہ حاشیہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی، پاکستان سے ۱۴۰۶ھ/ ۱۹۸۶ء میں شائع ہو چکا ہے۔ حاشیہ نگاری کا جائزہ مولانا شمس الحسن شمس بریلوی نے دو ضخیم جلدوں میں کیا ہے جس کی ترتیب پروفیسر مجید اللہ قادری نے کی ہے۔ اس کتاب کے ص ۶۹ تا ۷۲ پر اس حاشیہ کا عکس دیکھا جا سکتا ہے۔ اس حاشیہ کا ایک قلمی نسخہ مولانا توصیف رضا خاں کے ذاتی کتب خانہ میں محفوظ ہے اور اس کا عکس موصوف نے ریسرچ کے دوران راقم الحروف کو مرحمت فرمایا:

**(۲) انباء الحئی ان کلامه المصون تبیان لکل شیٔ ۱۳۲۶ھ:**

اس کتاب کی تالیف ۱۳۲۶ھ میں مکمل ہوئی اور مطبع اہلسنت، بریلی میں اس کی طباعت ہوئی۔ اس کے اندر قرآن کریم میں جملہ مسائل ہونے کا واضح ثبوت ہے۔ یہ تصنیف ''الفیوضات الملکیۃ لمحب الدولۃ المکیۃ'' (حاشیہ الدولۃ المکیۃ ۱۳۲۶ھ/ ۱۹۰۸ء) میں شامل ہے جو صرف ایک مرتبہ زیور طبع سے آراستہ ہوئی ہے۔ (''انباء الحیّ'' مع تعلیقات ''حاسم المفتری علی السید البری'' رضا فاؤنڈیشن، لاھور سے ربیع النور ۱۴۲۳ھ/ مئی ۲۰۰۲ء کو شائع ہو چکی ہے۔ وجاہت)

**(۳) الزلال الانقی من بحر سبقة الاتقی ۱۳۰۰ھ:**

اس کتاب میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی فضیلت کا اثبات ہے۔ اس کا قلمی نسخہ مولانا اختر رضا خاں ازھری (خلیفہ مفتی اعظم مولانا مصطفیٰ رضا خاں و نبیرۂ امام احمد رضا خاں) کے ذاتی کتب خانہ میں موجود ہے۔ موصوف اس کا اردو زبان میں ترجمہ

کر رہے ہیں۔ (یہ کتاب بھی بریلی شریف سے ۱۴۰۰ھ میں شائع ہو چکی ہے۔ وجاہت)

**(۴) حاشیہ الدرالمنثور:**

''الدرالمنثور'' علامہ جلال الدین سیوطی (۹۱۱ھ) کی ایک اہم تصنیف ہے۔ اس کا ذکر مولانا بدرالدین نے سوانح اعلیٰ حضرت کے صفحہ ۳۹۵ / پر کیا ہے۔ اس کا کوئی مطبوعہ یا قلمی نسخہ دستیاب نہیں ہو سکا۔

**(۵) حاشیہ تفسیر بیضاوی:**

یہ جلیل القدر حاشیہ مفتی محمد اعظم (صدر جامعہ مظہر اسلام، بریلی) کے ذاتی کتب خانہ میں محفوظ ہے اور اس کا عکس مولانا انور علی (مدرس منظر اسلام بریلی) کے پاس ہے۔

**(۶) حاشیہ تفسیر خازن:**

اس کا ذکر ماہنامہ قاری امام احمد رضا نمبر ۱۹۸۹ء کے صفحہ ۳۰۶ / پر درج ہے۔ اس کا قلمی نسخہ نہیں مل سکا۔

**(۷) حاشیہ عنایة القاضی:**

اس اہم حاشیہ کا ذکر بھی مذکورہ نمبر کے صفحہ ۳۰۶ / پر ملتا ہے۔

**(۸) حاشیہ معالم التنزیل:**

''معالم التنزیل'' یہ شیخ ابو محمد حسین بن مسعود بغوی (متوفی ۵۱۶ھ) کی ایک متوسط الحجم کتاب ہے۔ اس میں آپ نے مفسرین، صحابہ، تابعین اور تبع تابعین کے اقوال جمع کیئے ہیں اس کتاب پر مولانا کا یہ حاشیہ ہے۔ یہ حاشیہ ۱۴۰۲ھ/۱۹۸۲ء میں مرکزی مجلس رضا لاہور سے شائع ہوا۔

## حدیث:

### (۹) حواشی المقاصد الحسنة فی بیان کثیر من الاحادیث المشتهرة علی الالسنة للسخاوی:

امام سخاوی (۹۲۴ھ) تاریخ وسیر اور علم حدیث وفقہ شافعی کے امام مانے جاتے ہیں ان کی مشہور کتاب ''الضوء اللامع'' ہے۔ اور بارہ جلدوں میں شائع ہو چکی ہے۔ اس کے علاوہ فن حدیث میں بھی ان کی کئی کتابیں شائع ہو چکی ہیں، انہیں میں ''المقاصد الحسنہ'' بھی ہے۔ مولانا نے اس پر حاشیہ لکھا ہے جو ۳۵ر صفحات پر مشتمل ہے اور بخط مصنف اس مخطوطہ میں حرف ''الھمزہ'' سے حرف ''الیاء'' تک حروف تہجی کے اعتبار سے حواشی لکھے گئے ہیں۔ ''المقاصد الحسنۃ'' کی ترتیب بھی الف بائی ہے، وہی ترتیب مولانا نے بھی رکھی۔ ان ۳۵ر صفحات میں مولانا نے اپنے فن حدیث کی تبحر علمی کی بھرپور نشاندھی کی ہے اور مفید اضافے کیئے ہیں یہ مخطوطہ بھی بغیر فاتحۃ الکتاب کے شروع ہوتا ہے اور ''المقاصد الحسنۃ'' کے صفحہ ۶ر سے حواشی شروع ہوتے ہیں اور صفحہ ۲۲۲ر پر ختم ہو جاتے ہیں۔ المقاصد کے ۳۲ر مقامات پر یہ حواشی لکھے گئے ہیں ہو سکتا ہے کہ مولانا کے ذہن میں اور بھی کچھ مقامات رہے ہوں جس پر وہ حواشی لکھنا چاہتے رہے ہوں۔ لیکن کسی وجہ سے نہ لکھ سکے ہوں، بہرحال مختصر کتابچہ بھی اپنی افادیت کے لحاظ سے فن حدیث میں ایک بہترین اضافہ ہے۔

### (۱۰) حواشی الترغیب و الترهیب:

''الترغیب والترھیب'' علم حدیث کی مشہور کتاب ہے۔ اس میں ترغیب و ترھیب کے متعلق احادیث جمع کر دی گئی ہیں۔ مولانا موصوف نے یہ کتاب ۱۲۹۵ھ میں مکہ مکرمہ میں ذی الحجہ کے مہینے میں اپنے استاد مولانا عبدالرحمٰن سراج مکی (۱۳۰۱ھ/۱۸۸۳ء)

کے ذریعہ پندرہ روپے میں خریدی تھی جس کا ذکر انہوں نے ابتدائے کتاب میں کیا ہے۔ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ مولانا نے کتاب خریدنے کے بعد ہی اس پر حواشی لکھنا شروع کیئے۔ پیش نظر مخطوطہ بخط مصنف ۴۵ رصفحات پر مشتمل ہے۔ پہلا حاشیہ ''ان الشیطان قدینس'' پر لکھا ہے۔ اس کے بارے میں مولانا فرماتے ہیں ''هذه قطعة قداخرجها مسلم والترمذی بزیادة ولکن فی التحریش بینهم عن جابربن عبد الله رضی الله عنهما'' اسی طرح مختلف حدیثوں کے کسی ایک حصہ کو لیکر اس کے بارے میں مولانا نے تشریح فرمائی ہے۔ آخری حاشیہ اصل کتاب کے ۲۵۷ر ''رواه البزار باسناد جید'' پر ہے۔ اس سے اندازہ نہیں ہوتا کہ مکمل کتاب کے حواشی ہیں یا چند صفحات کے، بہر حال یہ حواشی مفید ہیں اور علم حدیث کے طلبہ کیلئے ان کے علم میں اضافہ کا باعث ہیں۔

## حاشیہ:

### (۱۱) ارشاد الساری شرح بخاری:

اس کا ذکر مولانا بدرالدین نے سوانح اعلیٰ حضرت کے صفحہ ۳۹۶ر پر کیا ہے۔ اس کا قلمی نسخہ ریسرچ کے دوران نہیں مل سکا۔

### (۱۲) حاشیه التعقبات علی الموضوعات:

اس کا ذکر بھی مذکورہ کتاب میں دیکھا جاسکتا ہے۔

### (۱۳) حاشیة الالی المصنوعة فی الاحادیث الموضوعة:

عبدالمبین نعمانی نے اپنی عدیم النظیر فہرست ''المصنفات الرضویہ'' کے صفحہ ۳ر پر اس کا نام تحریر کیا ہے۔ اس کا قلمی نسخہ مولانا توصیف رضا خاں کے پاس ہے اور اس کا عکس

راقم الحروف کے پاس موجود ہے۔

**(۱۴) القول البديع للامام السخاوی:**

''القول البدیع'' کا ذکر بدرالدین نے سوانح اعلیٰ حضرت کے صفحہ ۳۹۶ ر پر کیا ہے۔

**(۱۵) حاشية الموضوعات الكبير:**

موضوعات کبیر یا تذکرۃ الموضوعات کے مصنف گیارھویں صدی ہجری کے مشہور عالم وفقیہ ملا علی قاری ہیں۔ امام احمد رضا کے حاشیہ کا عکس'' امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری (۱۴۰۴ھ/۱۹۸۴ء) ناشر ادارہ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی۔ کے ص ۲۱۸ تا ۲۲۶ ر پر موجود ہے۔

**(۱۶) حاشيه الخصائص الكبرى للسيوطی:**

الخصائص الکبریٰ یہ علامہ جلال الدین سیوطی کی تصنیف ہے اس میں موصوف نے ''معجزات خیر الوریٰ'' کمال تفحص وتحقیق کے ساتھ پیش کیا ہے اس پر فاضل بریلوی کا یہ حاشیہ ہے۔

**(۱۷) حاشيه تيسير شرح جامع صغير:**

یہ جلیل القدر حاشیہ مولانا منان رضا خاں کے ذاتی کتب خانہ میں ہے اور ۹۲ ر صفحات پر مشتمل ہے۔ اس کا قلمی نسخہ قاری وجاہت رسول قادری (پاکستان) کے پاس موجود ہے۔ (یہ نسخہ ادارۂ تحقیقاتِ امام احمد رضا کی لائبریری میں موجود ہے۔ وجاہت)

**(۱۸) حاشية جامع الترمذی**

**(۱۹) حاشيه جمع الوسائل فی شرح جامع صغير**

**(۲۰) حاشيه سنن نسائی**

**(۲۱) حاشيه سنن ابن ماجه**

**(۲۲)حاشیہ سنن دارمی**

**(۲۳)حاشیہ ذیل اللآلی**

**(۲۴)حواشی شرح الصدور للامام السیوطی:**

یہ مخطوطہ ۲۶ صفحات پر مشتمل ہے۔ راقم الحروف کے پیش نظر اس کا پہلا صفحہ ہے۔ شرح الصدور کے پانچ مقامات پر مولانا نے حواشی لکھے ہیں۔ اصل کتاب کے صفحہ ۲۱، ۳۹، ۴۰، ۱۲۷ اور ۱۲۹ صفحات کے بعض مقامات پر پہلا حاشیہ ہے۔ ''اخرج ابو نعیم عن ابی هريرة'' پر ہے اور آخری حاشیہ ''هذا يويد أن القلب محل الروح'' پر ہے۔ اس آخری ٹکڑے پر مولانا تحریر فرماتے ہیں ''قلت بل هذا يويد قول الامام حجة الاسلام ان القلب هو الروح''۔

**(۲۵)شرح معانی الآثار للطحاوی**

یہ فقہ حنفیہ میں ایک بہت معتبر کتاب ہے۔ امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری (حصہ اول، ۱۴۰۴ھ/۱۹۸۴ء) مطبوعہ کراچی ناشر ادارہ تحقیقات امام احمد رضا کے ص: ۱۴۳ تا ۱۴۸ پر اس کا عکس موجود ہے۔

**(۲۶) حاشیة الصحیح البخاری:**

اس کا قلمی نسخہ قاضی عبدالرحیم بستوی (مرکزی دارالافتاء، محلہ سوداگران، بریلی) کے کتب خانہ میں موجود ہے۔

**(۲۷)حاشیة الصحیح المسلم**

**(۲۸)حاشیة عمدة القاری شرح البخاری:**

بدرالدین عینی کی مشہور شرح بخاری پر امام احمد رضا کا یہ حاشیہ ہے۔ اس کا اصل نسخہ قاضی عبدالرحیم کے ذاتی کتب خانہ میں ہے۔ یہ امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری (حصہ اول

) میں شائع ہو چکا ہے۔ اس کا عکس ۱۴۹ر تا ۱۶۸ر پر دیکھا جا سکتا ہے۔

**(۲۹) حاشیہ فتح الباری شرح صحیح الباری :**

یہ علامہ ابوالفضل شہاب الدین احمد بن حجر عسقلانی المصری الشافعی (۸۵۲ھ) کی تصنیف ہے۔ امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری، حصہ اول کے ص ۲۳۳ تا ۲۳۹ پر اس کا عکس دیکھا جا سکتا ہے۔

**(۳۰) حاشیہ فیض القدیر شرح جامع صغیر:**

اس کے صرف پارۂ اول سے پارۂ پنجم تک فاضل بریلوی کا حاشیہ ہے۔ یہ حاشیہ کراچی سے شائع ہو چکا ہے۔

**(۳۱) حاشیة کتاب الحج**

**(۳۲) حاشیة الآثار**

**(۳۳) حاشیة کنزالعمال**

''کنز العمال'' پانچویں صدی ہجری میں کتب ستہ کی یکجا تالیف وتدوین کی طرف فقہاء کرام نے توجہ فرمائی اور سب سے پہلے علامہ رزین العبدری، (۵۲۵ھ) نے صحاح ستہ کی جملہ احادیث کو یکجا کیا۔ (بجائے سنن ابن ماجہ کے انہوں نے مؤطا امام مالک کی احادیث کو شامل کیا اور اس کا نام ''تجرید الصحاح'' رکھا اور ابواب کے لحاظ سے مرتب کیا، پھر علامہ جلال الدین سیوطی (۹۱۱ھ) نے صحاح ستہ اور مشہور مسانید کو یکجا کر کے اس کا نام ''جمع الجوامع'' رکھا'' سز العمال'' اس ''جمع الجوامع'' کی بہ ابواب فقہ ایک شاہکار تالیف ہے جس کے بلند پایہ مؤلف علامہ محمد متقی علاء الدین علی ابن حسام الدین جونپوری الھندی (۹۷۵ھ) ہیں۔ امام احمد رضا نے اس عدیم المثال کتاب پر حاشیہ لکھا ہے۔ حاشیہ کسی جداگانہ نام سے موسوم نہیں بلکہ کنز العمال ہی سے اس کو موسوم کیا ہے، یہ حاشیہ شمس بریلوی

کے جائزہ اور پروفیسر مجید اللہ کی ترتیب کے ساتھ امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری، جلد اول میں شائع ہو چکا ہے۔اس کا عکس اسی کتاب کے صفحہ ۱۷۰ر تا ۱۸۵ر پر دیکھا جا سکتا ہے۔

**(۳۴) حاشیہ مسند امام اعظم:**

''مسند امام اعظم'' یہ حضرت نعمان بن ثابت رضی اللہ عنہ (۱۵۰ھ) کی شاہکار تصنیف ہے۔ اس پر امام احمد رضا کا حاشیہ ہے۔ یہ حاشیہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا، کراچی سے امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری (حصہ دوم) ص۔۹۲۔ ۔۱۰۳ پر ۱۴۰۶ھ/ ۱۹۸۶ء میں زیور طباعت سے آراستہ ہو چکا ہے۔

**(۳۵)حاشیہ مسند امام احمد بن حنبل**

**(۳۶) حاشیہ مرقات المفاتیح شرح مشکوٰۃ المصابیح۔**

اس کا ذکر مولانا بدرالدین نے سوانح اعلیٰ حضرت کے صفحہ ۳۹۶ر پر کیا ہے۔اس کا قلمی نسخہ دستیاب نہیں ہو سکا۔

**(۳۷)حاشیہ نیل الأوطار (جلداول)**

**(۳۸)حاشیہ نیل الأوطار (جلددوم)**

**(۳۹)حاشیہ نیل الأوطار (جلدسوم)**

اس کا قلمی نسخہ مولانا توصیف رضا خاں (فرزند ریحان رضا خاں) کے پاس موجود ہے۔راقم الحروف نے ریسرچ کے دوران ان جلدوں کو خود ملاحظہ کیا ہے۔

**(۴۰)نور عینی فی الانتصار للامام العینی:**

امام عینی شارح بخاری پر کسی نے اعتراضات وارد کیے۔امام احمد رضا نے اس کے اعتراضات کے دندان شکن جواب الجواب عطا کیئے اور پھر اس کی کئی جہالتوں کا انکشاف کیا۔اس کا قلمی نسخہ مولانا توصیف رضا خاں (فرزند مولانا ریحان رضا خاں) کے پاس موجود ہے اور اس کا عکس راقم الحروف کے پاس محفوظ ہے۔

## اسانید حدیث:

### (۴۱)الاجازات الرضویه لمبجل مکة البهیه ۱۳۲۳ھ/۱۹۰۵ء:

یہ ''الاجازات المتینه لعلماء بکة و المدینه ۱۳۲۴ھ'' مطبوعہ ادارہ تصنیفاتِ رضا میں شامل ہے۔ اس کے علاوہ لاہور سے ۱۳۹۶ھ/۱۹۷۶ء میں بھی شائع ہو چکا ہے۔ اس میں امام احمد رضا نے علماء حرمین کی اجازات کو تحریر کیا ہے، خصوصاً یہ سند فاضل بریلوی نے حافظ صالح کمال کے لیئے سپرد قلم فرمائی۔ مولانا حامد رضا خاں (فرزند امام احمد رضا خاں) اس کے بارے میں رقمطراز ہیں:

> ''حافظ صالح کمال کی جلالت شان اور عظمت مکان کے پیش نظر ان کے لئے سند اجازت لکھنے میں کافی توقف فرمایا۔ وہ جب ملتے سند کا مطالبہ فرماتے اور تقاضے پر تقاضا کرتے، یہاں تک کہ ان کی خاطر سند کا الگ بڑا نسخہ ارشاد فرمایا جس کا تاریخی نام ''الاجازة الرضویه لمبجل مکة البهیه ۱۳۲۳ھ'' تجویز کیا''۔

### (۴۲)الاجازات المتینة لعلماء بکة والمدینة ۱۳۲۴ھ

امام احمد رضا کے فرزند اکبر مولانا حامد رضا خاں نے قیام مکہ معظمہ کے زمانے (۲۴-۱۳۲۳ھ) میں فاضل بریلوی کی سندات اجازت، جو علماء حجاز کو عطا فرمائیں۔ علمائے عرب کے مکتوبات (جو امام احمد رضا کو ارسال کیے گئے) اس کے علاوہ اور دوسری تفصیلات کو الاجازات میں جمع کر دیا ہے۔ یہ مجموعہ عربی ادب کا شاندار نمونہ ہے۔ یہ مجموعہ ۲۰۶ رصفحات پر مشتمل ہے جس کی طباعت ادارۂ تصنیفات رضا، بریلی سے ہوئی ہے۔

# اصــــــول حــــدیث

### (۴۳)الافادات الرضویه :

یہ تصنیف مطبع شمس الہدیٰ، پٹنہ سے شائع ہو چکی ہے۔ اس کا ذکر مولانا ظفر الدین بہاری نے اپنی شہرۂ آفاق تصنیف صحیح البہاری، جلد دوم، مطبوعہ پٹنہ کے صفحہ ۱۲۰ پر کیا ہے۔ اس میں فاضل بریلوی نے حدیث کے اصول وضوابط پر شاندار بحث فرمائی ہے۔

### (۴۴)حاشیه فتح المغیث:

اس کا ذکر امام احمد رضا نمبر ۱۹۸۹ء کے صفحہ ۳۰۸ پر کیا ہے اس کا قلمی نسخہ نہیں مل سکا۔

### (۴۵) مدارج طبقات الحدیث ۱۳۱۳ھ:

اس کی تکمیل ۱۳۱۳ھ میں ہوئی۔ یہ شاہکار حضرت مولانا احمد رضا خاں کے شاہکار مجموعۂ فتاویٰ ''العطایا النبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ ۱۳۲۶ھ'' جلد دوم، مطبوعہ میرٹھ کے صفحہ ۳۲۵ تا ۵۹۴ پر طبع ہے۔ اس میں مصنف نے اقسام کتب حدیث پر جلیل القدر بحث کی ہے۔

### (۴۶)شرح نخبة الفکر:

اس کا ذکر ماہنامہ تحفۂ حنفیہ، (پٹنہ)، جلد ششم شمارہ ہشتم میں ملتا ہے۔ اس کے علاوہ عبدالمبین نعمانی نے ''المصنفات الرضویہ'' کے صفحہ ۸ پر کیا ہے، اسکا قلمی نسخہ دستیاب نہیں ہو سکا۔

# تخــــریــج احـــادیث

### (۴۷) النجوم الثواقب فی تخریج احادیث الکواکب ۱۲۹۶ھ

اس کی تکمیل ۱۲۹۶ھ میں ہوئی۔ اس کا ذکر مولوی رحمٰن علی نے تذکرہ علماء ہند کے صفحہ ۱۰۰ پر کیا ہے۔ اس میں مصنف نے احادیث کی تخریج پر نمایاں دلائل پیش کیے ہیں۔

**(۴۸) الروض البهیج فی آداب التخریج:**

حاجی امداد اللہ مہاجر مکی کے خلیفہ مولانا رحمٰن علی ''تذکرہ علماء ھند'' میں صفحہ ۱۰۰ پر اس کا تعارف کرتے ہوئے رقمطراز ہیں:

''اگر اس فن میں پہلے کوئی کتاب نہ لکھی گئی ہو تو پھر مصنف کو اس تصنیف کا موجد کہہ سکتے ہیں۔''

اس کا اصل نسخہ دستیاب نہیں ہو سکا، البتہ مولانا انور علی نے نشاندہی کی ہے کہ یہ شاندار تصنیف مولانا توصیف رضا خاں کے پاس موجود ہے۔

**(۴۹) البحث الفاحص عن طرق احادیث الخصائص ۱۳۰۵ھ**

اس جلیل القدر تصنیف کا ذکر عبدالمبین نعمانی نے ''المصنفات الرضویہ'' کے صفحہ ۸ر پر کیا ہے۔ اس میں مصنف نے حدیث خصائص کی تخریج اور طرق پر واضح بحث کی ہے۔

**(۵۰) حاشیه نصب الرایه لتخریج احادیث الهدایه**

اس کا ذکر بھی مذکورہ کتاب کے صفحہ ۸ پر ملتا ہے۔

## جرح و تعدیل:

**(۵۱) حاشیه العلل المتناهیة**

**(۵۲) حاشیه کشف الاحوال فی نقد الرجال:**

ان دونوں کتابوں کا ذکر بدرالدین نے سوانح اعلیٰ حضرت کے صفحہ ۳۹۶ ر پر کیا ہے، البتہ ''العلل المتناهیة'' کا قلمی نسخہ مولانا خالد علی خاں (مہتمم مدرسہ مظہر اسلام، بریلی) کے کتب خانہ میں راقم الحروف نے خود دیکھا ہے۔

### (۵۳) حاشیہ مدخل:

''مدخل'' علامہ عبداللہ محمد بن عبداللہ بن محمد بن حمدویہ (المعروف بہ حاکم) کا ایک مختصر رسالہ ہے یہ رسالہ اپنے موضوع کے اعتبار سے بہت نادر و نایاب ہے۔ اس میں موصوف نے حدیث صحیح کو اپنا موضوع بنایا ہے اور اس کی اقسام بھی تحریر فرمائی ہیں، پھر جرح و تعدیل پر مفصل بحث کی ہے اور جرح و تعدیل کے دس طبقات بیان فرمائے ہیں۔ ''مدخل'' اپنے موضوع کے اعتبار سے بہت وقیع ہے۔

اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خاں نے اس رسالہ پر حواشی لکھے ہیں یہ رسالہ مطبع آر۔آئی پرنٹرز، اردو بازار، کراچی سے چھپ چکا ہے۔

## اسماء الرجال

### (۵۴) حاشیہ الاسماء والصفات:

سوانح اعلیٰ حضرت کے صفحہ ۳۹۶ پر اس کا ذکر کیا ہے۔

### (۵۵) حاشیہ الاصابة فی معرفة الصحابة:

''اصابہ فی معرفۃ الصحابہ'' کے مؤلف حافظ احمد بن علی حجر عسقلانی شافعی (۸۵۲ھ) ہیں مولانا نے آپ کی اس گرانقدر تالیف ''الاصابہ فی معرفۃ الصحابہ'' پر حاشیہ تحریر فرمایا ہے۔ یہ اہم حاشیہ ۱۴۰۴ھ/۱۹۸۴ء میں کراچی سے شائع ہو چکا ہے۔ میرے پیش نظر وہ قلمی نسخہ ہے جو مولانا منان رضا خاں (مہتمم مدرسہ نوریہ رضویہ) کے پاس محفوظ ہے۔

### (۵۶) حاشیہ تهذيب التهذيب

### (۵۷) حاشیہ تذكرة الحفاظ

### (۵۸) حاشیہ تقريب التهذيب

**(۵۹)حاشیہ خلاصۃ الکمال**

**(۶۰) حاشیہ میزان الاعتدال**

**(۶۱) حاشیہ مجمع بحار الانوار للطاہر الفتنی**

# فقہ

**(۶۲)حاشیہ الہدایہ جلد اول:**

فقہ حنفی کی مشہور و متداول کتاب علی بن ابی بکر بن عبدالجلیل بن جلیل بن ابی بکر فرغانی مرغینانی (م۵۹۳ھ) کی ھدایہ ہے، جو تمام ہندوستان کے مدارس میں درس نظامیہ کے نصاب میں شامل ہے۔ اس پر سیکڑوں اشخاص نے حاشیہ اور اس کی شرحیں لکھی ہیں۔ امام احمد رضا نے بھی اس کی شرح لکھی ہے۔ اس کے صرف ۲۰۰ رصفحات بخط مصنف دستیاب ہوئے ہیں جو انتہائی کرم خوردہ ہیں اور ان کی ترتیب بھی درست نہیں۔ ابتدائی دو صفحات جس میں پہلا صفحہ کتاب کا سرورق معلوم ہوتا ہے کیونکہ اس پر مختلف قسم کی تحریریں ہیں جن میں بعض فارسی کی بھی ہیں۔ دوسرا صفحہ بھی اتنا زیادہ کرم خوردہ ہے کہ صرف چند کلمات غیر مربوط پڑھے جاتے ہیں لیکن پہلی سطر میں''وبہ نستعین رب یسر وتمم بالخیر''،''الحمد'' پڑھا جاتا ہے جس سے اندازہ ہوتا ہے کہ کتاب یہیں سے شروع ہوئی ہے۔ کرم خوردہ ہونے کی وجہ سے درمیانی صفحہ شمالاً جنوباً بالکل نہیں پڑھا جاتا بالکل آخری سطر میں''اتی سباطۃ قوم'' والی حدیث ایک سطر میں لکھی گئی ہے حاشیہ پر بھی حواشی بخط مصنف موجود ہیں۔ تیسرے صفحہ سے آخری پانچ صفحہ تک مختلف حواشی ہیں۔ بہر حال مولانا کا اشہب قلم، فقہی نکات کے بیان کرنے میں انتہائی جولانی دکھاتا ہے۔ کاش کہ یہ کتاب کرم خوردہ نہ ہوتی تو مولانا کی ایک شاہکار تصنیف ہوتی۔

**(۲۳)حواشی الفتاویٰ الخانیه:**

امام احمد رضا فقہ حنفی میں ید طولیٰ رکھتے تھے۔ مختلف فقہ کی کتابوں پر حواشی اور ان کی مبسوط شرحیں بھی لکھی ہیں ان میں بعض طبع ہو چکی ہیں اور بعض مخطوطات کی شکل میں ہیں، انہیں میں فتاوی قاضی خاں کئی جلدوں میں مطبوعہ کتاب ہے۔

قاضی خاں ہندوستان کے رہنے والے تھے۔ ان کے فتاوی کئی جلدوں میں شائع ہوئے ہیں۔ مولانا موصوف نے ان کے فتاوی میں مختلف مقامات پر حواشی لکھے ہیں۔ یہ حواشی مخطوطے کی شکل میں ہیں۔ جو مخطوط میرے پیش نظر ہے وہ ۳۷۰ رصفحات پر مشتمل ہے اور امام احمد رضا کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے۔ اس میں فتاویٰ قاضی خاں کے ص ۵ر سے ۴۹۶ر صفحات تک کے مختلف مقامات سے متعلق مولانا نے حواشی لکھے ہیں۔ ہر صفحہ سے متعلق حواشی نہیں ہیں بلکہ جہاں ضرورت سمجھی گئی ہے وہاں حاشیہ لکھا گیا ہے۔ ابتدا میں خطبۂ کتاب نہیں ہے بلکہ فتاویٰ قاضی خاں کی عبارت ''خرج الماء'' کی تشریح سے فتاوی قاضی خاں کی مختصر عبارت نقل کرنے کے بعد اس کی تشریح فرمائی ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ حواشی بہت مختصر، جامع اور مفید ہیں اور بعض جگہ باریک فقہی نکتہ بیان کیا گیا ہے، جس کی نظیر فقہی کتابوں میں نہیں ملتی۔ غالباً مولانا کے یہ حواشی فتاویٰ قاضی خاں کے پہلے حواشی ہیں، کسی اور عالم نے فتاوی قاضی خاں پر حواشی نہیں لکھے ہیں۔ مولانا نے اپنے دست مبارک سے یہ حواشی لکھے ہیں جس کا مخطوطہ میرے پاس موجود ہے۔ اگر چہ یہ مکمل نہیں ہے مگر پر از معلومات ہیں۔

**(۲۴) حاشية الاسعاف فی احکام الاوقاف**

**(۲۵) حاشية اتحاف الابصار**

**(۲۵)حاشية الاعلام بقواطع الاسلام**

**(۲۷) حاشية الاصلاح شرح الایضاح**

**(۶۸) حاشية البحر الرائق شرح كنز الدقائق و منحة الخالق على البحر:**

''بحر الرائق'' فقہ حنفی کی مشہور کتاب ''کنز الدقائق'' کی ایک بہت ہی مبسوط اور جامع شرح ہے۔ بحر الرائق (شرح کنز) علامہ زین العابدین ابراہیم بن نجم مصری کی تالیف ہے۔ اس پر فاضل بریلوی کا حاشیہ ہے۔ امام احمد رضا نے اس میں بعض مقامات پر تغلیطِ مصنف کو ظاہر و باہر کیا ہے اور بعض مقامات پر تعویب بھی کی ہے۔ یہ جلیل القدر حاشیہ ادارہ تحقیقات امام احمد رضا (کراچی) سے شائع ہو چکا ہے۔

**(۶۹) حاشية الفتاوىٰ البزازيه:**

الفتاویٰ البزازیہ محمد بن شہاب الدین بن یوسف الکروی کی گرانقدر تصنیف ہے اس کا تکملہ ۸۰۶ھ میں ہوا۔ احناف میں اسے بڑا مستند سمجھا جاتا ہے۔ اس پر امام احمد رضا کا یہ حاشیہ ہے۔ ۱۴۰۴ھ/۱۹۸۶ء میں اس کی اشاعت ادارہ تحقیقات امام احمد رضا سے ہو چکی ہے۔

**(۷۰) حاشية الجوهرة النيرة**

**(۷۱) حاشية العقود الدريه فى تنقيح فتاوىٰ الحامدية**

**(۷۲) حاشية الهدايه:**

یہ علی بن ابی بکر بن عبد الجلیل بن خلیل بن ابی بکر فرغانی مرغینانی (۵۹۳ھ) کی شاہکار تصنیف ہے۔ علامہ کی یہ تصنیف ارباب علم وفن میں ایسی مقبول ہوئی کہ اس کو علماء نے بالاتفاق جملہ کتب فروع پر فوقیت عطا کی۔ امام احمد رضا نے اس کے مختلف صفحات پر حواشی لکھے ہیں جو علم فقہ کے طلبہ کے لئے دقیع ہیں۔ یہ جلیل القدر حاشیہ کراچی سے طبع ہو چکا ہے اس کا عکس امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری، جلد دوم، ص ۱۰۸ تا ۱۳۰ پر دیکھا جا سکتا ہے۔

**(۷۳) حاشيه الطحطاوى على الدر المختار:**

یہ علامہ سید احمد بن اسماعیل دو قاطی طحطاوی، (۱۲۳۱ھ/۱۸۱۶ء) کی شہرۂ آفاق

تصنیف ہے، اسی پر فاضل بریلوی کا یہ حاشیہ ہے۔ کیا علامہ طحطاوی کی اس عدیم المثال تصنیف پر حاشیہ کی ضرورت تھی؟ اسے حاشیہ طحطاوی دیکھنے والا اچھی طرح بتا سکتا ہے کہ اس میں بہت سے مقامات تشنۂ تحقیق تھے جنہیں فاضل بریلوی نے اپنی خداداد صلاحیت، وسعت نظر اور جودت فکر سے اصحاب علم و دانش کو روشنی عطا کی۔ اس حاشیہ کی قدر و قیمت اور امام احمد رضا کی کمال فقاہت کا اندازہ درج ذیل اقتباسات سے لگایا جاسکتا ہے۔

امام سید احمد طحطاوی بسم اللہ کی تشریح میں لفظ اسم کی اصل میں اختلاف کی طرف اشارہ کرتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ یا تو یہ سمو سے مشتق ہے یا وسم سے، اول الذکر بصریوں کا مذہب ہے اور دوسرے قول کے قائل کوفی ہیں۔

امام احمد رضا فرماتے ہیں کہ کوفیوں کے نزدیک اسم کا وسم سے مشتق ہونا باب القلب سے ہے، جیسے ''در'' اصل میں ''ادور'' تھا واؤ کو مقدم کر کے ہمزہ سے بدل دیا گیا اور 'اینق' دراصل 'اینق' تھا۔

ایک مقام پر امام طحطاوی نے فرمایا کہ بعض جگہ بسم اللہ پڑھنا حرام ہے جس طرح حرام کے آغاز کے وقت، بلکہ بعض اوقات قائل کافر ہو جاتا ہے، اس پر خلاصہ کی عبارت نقل کی کہ ''اگر شراب پیتے، حرام کھاتے یا زنا کا ارتکاب کرتے وقت بسم اللہ پڑھی تو کافر ہو جائے گا، کیونکہ یہ قطعی حرام کو حلال سمجھنا ہے، اور بسم اللہ وہاں لائی جاتی ہے جہاں اللہ کی رضا اور اذن ہو، (۳)

امام احمد رضا نے علامہ طحطاوی کے ساتھ مسئلہ مذکورہ میں اختلاف کرتے ہوئے اسے خلاف معتمد قرار دیا ہے اور فتاویٰ شامی کے حوالہ سے بتایا کہ یہ صحیح نہیں یہ بھی بتایا کہ فتاویٰ رضویہ میں خود آپ نے اس مسئلہ کو ذبائح کی بحث میں لکھا ہے۔ شامی میں ہے: وفیه نظر لان المعتمد خلافه بدليل قولهم بصحة التضحية بشاة

الغصب و اختلافهم بشاة الوديعة ولهٰذا قال السائحانی اقول هٰذا ينا فی ماتقدم فی الغصب وفی الاضحية فلا يعول عليه ۔(۱)

یہ حاشیہ ۱۴۰۲ھ/۱۹۸۲ء میں مطبع حیات اسلام پریس، لاہور سے چھپ چکا ہے۔

**(۷۴) ازين كافل لحكم العقده فی المكتوبة والنوافل ۱۳۰۵ھ**

**(۷۵) ابجل ابداع فی حدالرضاع ۱۳۱۸ھ**

**(۷۶) الصافية الموحية لحكم جلود الاضحية ۱۳۰۷ھ:**

اس اہم رسالہ کی تکمیل ۱۳۰۷ھ میں ہوئی۔ یہ مصنف کے شاہکار فتاویٰ ''العطایا النبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ'' میں شامل ہے اور اس کی طباعت متعدد مرتبہ ہو چکی ہے۔ اس میں مصنف نے چرم قربانی کے مصارف پر اعلیٰ تحقیق فرمائی ہے۔

**(۷۷) احسن الجلوة فی تحقيق الميل والزراع والفرسخ والفلوه ۱۳۰۰ھ:**

اس کتاب کی تکمیل ۱۳۰۰ھ میں ہوئی۔ اس میں مصنف نے میل وزراع اور فرسخ پر جامع و مانع بحث فرمائی ہے۔

**(۷۸) الجوهر الثمين فيما تنعقد به اليمين ۱۲۹۹ھ:**

اس رسالہ کی تالیف ۱۲۹۹ھ میں اختتام پذیر ہوئی۔ اس میں مصنف نے اس بات کی وضاحت کی ہے کہ کس کس چیز کی قسم شرعی قسم ہے۔

**(۷۹) الحلاوة والطلاوة فی موجب سجود التلاوه ۱۳۰۶ھ:**

اس رسالہ کی تکمیل ۱۳۰۶ھ میں ہوئی اس میں مصنف نے اس بات کی نشاندھی کی ہے کہ سجدۂ تلاوت کتنا پڑھنے سے اور کب واجب ہے۔

**(۸۰) الرمزالراسف علی سوال مولانا آصف ۱۳۳۹ھ:**

یہ رسالہ ۱۳۳۹ھ میں لکھا گیا اور رفاہ عام پریس، بریلی سے طبع ہوا۔ اس میں

مولانا بریلوی نے مولانا آصف کے متعدد سوالات کے مفصل جواب الجواب دیئے ہیں۔

**(۸۱) الطرة فی ستر العورة ۱۳۰۷ھ**

**(۸۲) الکاس الدهاق باضافة الطلاق ۱۳۱۳ھ**

**(۸۳) الزبدة الزکیة فی تحریم سجود التحیة ۱۳۳۷ھ/ ۱۹۱۸ء**

یہ اہم رسالہ ۱۳۳۷ھ/ ۱۹۱۸ء میں مکمل ہوا اور حسنی پریس، بریلی کے طبع ہوا یہ رسالہ مصنف نے ایک سوال کے جواب میں غیر اللہ کے لئے سجدۂ عبادت کو کفر و شرک اور سجدۂ تعظیمی کو حرام قرار دیا ہے۔

ملک کے نامور محقق علامہ عبدالحیٔ لکھنوی، والدِ ماجد علامہ ابوالحسن ندوی، اس عدیم النظیر رسالہ کے سلسلہ میں لکھتے ہیں کہ:

"وهی رسالة جامعة تدل علی غزارة علمه وقوة استدلاله" (نزہۃ الخواطر۔ ج:۸)

**(۸۴) الطراز المذهب فی التزویج بغیر الکفو ومخالف ۱۲۹۹ھ:**

یہ رسالہ ۱۲۹۹ء میں مکمل ہوا اور سمنانی پریس، میرٹھ سے طبع ہوا۔ اس میں مولانا بریلوی نے غیر کفو اور مخالف مذاہب سے نکاح کے مدلل احکام بیان کئے ہیں۔

**(۸۵) المقالة المسفرة عن احکام البدعة المکفرة ۱۳۰۱ھ:**

یہ شاہکار رسالہ ۱۳۰۱ھ میں پایۂ تکمیل کو پہنچا۔ اس میں مصنف نے بدعت کفری والے کا حکم مثل مرتد قرار دیا ہے۔ یہ رسالہ دستیاب نہیں ہو سکا۔

**(۸۶) المنح الملیحة فیما نهی عن اجزاء الذبیحة ۱۳۰۷ھ**

یہ جلیل القدر رسالہ ۱۳۰۷ھ میں اختتام پذیر ہوا۔ اس کا ذکر فاضل بریلوی نے ''جد الممتار علی رد المحتار'' میں کیا ہے۔

امام احمد رضا نے اس میں ذبیحہ سے بائیس چیزیں کھانے کی ممانعت کی ہے اور

شواھد میں قرآن وحدیث وائمہ مجتہدین سے حوالے دیئے ہیں۔

**(۸۷)اضافات افاضات ۱۳۲۳ھ**

**(۸۸) الفقه التسجيلى فى عجين النارجيلى ۱۳۱۸ھ**

**(۸۹)حاشيه بدائع الصنائع فى ترتيب الشرائع:**

''بدائع الصنائع'' علامہ ابو بکر بن مسعود بن احمد کاشانی (م ۵۸۷ھ) کی گرانقدر تصنیف ہے دراصل یہ''تحفہ الفقہاء'' کی معرکۃ الآراشرح ہے۔ یہ فقہ حنفی میں بڑی مقبول ومعروف کتاب ہے مصنف نے اپنی اس شرح کے ذریعہ''تحفہ الفقہاء'' کے بہت سے مشکل مقامات کوحل کیا۔امام احمد رضا کا حاشیہ اسی شرح''تحفہ الفقہاء''موسومہ بہ''بدائع الصنائع فی ترتیب الشرائع'' پر ہے۔یہ حاشیہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا سے شائع ہو چکا ہے۔

**(۹۰) حاشيه تبيين الحقائق:**

تبیین الحقائق کے مصنف علامہ عثمان بن علی بن محجن زیلعی (م۷۴۳ھ) ہیں۔ اس کی طباعت ۱۴۰۴ھ/۱۹۸۴ء میں ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا (کراچی) سے ہوئی۔ فاضل بریلوی کا حاشیہ اسی جلیل القدر کتاب پر ہے۔

**(۹۱) حاشيه جامع الفصولين**

**(۹۲) حاشيه جامع الرموز**

**(۹۳) حاشيه جامع الصغار**

**(۹۴)جواهر اخلاطى**

**(۹۵)جمل مجلية ان المكروه تنزيها ليس بمعصية ۱۳۰۴ھ**

اس کی تکمیل ۱۳۰۴ھ میں ہوئی۔اس کا ذکر مولانا احمد رضا خاں نے اپنے جلیل

القدر فتاویٰ "العطایا النبویه فی الفتاوی الرضویه" جلد دوم کے صفحہ ۱۵۵ ر پر کیا ہے، اس میں مصنف نے مکروہ تنزیہی پر عدم معصیت کے شاہکار دلائل پیش کیے ہیں۔

**(۹۶) جد الممتار تکمله رد المحتار**

**(۹۷) جمال الاجمال لتوقیت حکم الصلوٰة فی النعال ۱۳۰۳ھ**

اس کتاب کی تکمیل ۱۳۰۳ھ میں ہوئی۔ اس میں مولانا احمد رضا خاں نے جوتا پہن کر نماز پڑھنے اور مسجد جانے کے احکام پر مفصل تحقیقی بحث کی ہے۔ یہ اہم کتاب مطبع اہلسنت، بریلی سے چھپ چکی ہے اور دستیاب ہے۔

**(۹۸) حاشیه جد الممتار علی رد المحتار جلد اول:**

پہلے محمد بن عبداللہ احمد خطیب بن محمد خطیب ابن ابراہیم خطیب (۹۳۹ھ/۱۵۳۲ء) نے "تنویر الأبصار" لکھی پھر اس کی شرح "درمختار" تصنیف ہوئی۔ "درمختار" پر علامہ سید محمد امین بن عمر عابدین شامی (۱۱۹۸ھ/۱۲۵۲ھ) نے حاشیہ لکھا جو "ردالمحتار" سے موسوم اور شامی سے مشہور ہے۔ اسی ردالمحتار (معروف بہ شامی) پر امام احمد رضا خاں نے حاشیہ لکھا جس کا نام "جد الممتار علی ردالمحتار" ہے اور حاشیہ شامی سے معروف ہے۔ اس میں بہت سے ایسے مقامات تشنۂ تحقیق تھے جنھیں مولانا نے اپنی کمال فقاہت سے حل فرما کر اصحاب علم وفن کو غلطیوں سے بچالیا اور بے شمار مسائل حل فرمائے اور فقہ میں جزئیات کا اضافہ کیا ہے۔ یہ حاشیہ المجمع الاسلامی محمد آباد، اعظم گڑھ سے چھپ چکا ہے۔

**(۹۹) حاشیه جد الممتار علی رد المحتار، جلددوم**

**(۱۰۰) حاشیه جد الممتار علی رد المحتار، جلدسوم**

**(۱۰۱) حاشیه جد الممتار علی رد المحتار، جلدچهارم**

**(۱۰۲) حاشیه جد الممتار علی رد المحتار، جلدپنجم (۴۳۲)**

**(۱۰۳) حواشی حلیه شرح منیة المصلی:**

''منیۃ المصلی'' کی متعدد شروح تحریر کی گئیں ان جملہ شروح میں ''حلیۃ المحلی'' کو لافانی شہرت حاصل ہوئی جزئیات فقہ میں آج بھی ارباب علم ودانش استدلال کرتے ہیں۔

اس کے مؤلف منیۃ المصلی کے شارح علامہ محمد المعروف بہ امیر الحاج حلبی (م ۸۷۶ھ) ہیں اس کے متعدد صفحات پر مولانا نے مختصر حواشی لکھے ہیں۔ یہ مختصر مقالہ ان پر تحقیق کا حامل نہیں۔ یہ حاشیہ کراچی سے طبع ہو چکا ہے اس کا عکس امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری جلد اول کے صفحہ ۵۶ تا ۷۹ پر دیکھا جا سکتا ہے۔

**(۱۰۴) حاشیه حلیة المجلی**

**(۱۰۵) حاشیه حسن عجیمی**

**(۱۰۶) حاشیه حواشی الفتاویٰ زینبیه:**

''فتاویٰ زینبیہ'' کے مصنف حسین بن محمد بن علی بن حسن زینبی (۵۱۲ھ) ہیں۔ ۱۴۰۴ھ/۱۹۸۴ء میں مطبع آر۔آئی پرنٹرز، اردو بازار، کراچی سے شائع ہوا۔ یہ مجموعہ قدیم ترین فتاویٰ میں شمار ہوتا ہے۔ اگر اس کو اولیت کا درجہ دیا جائے تو بے جانہ ہوگا اس پر امام احمد رضا خان کا یہ حاشیہ ہے۔

**(۱۰۷) حسن البراعة فی تنفیذ حکم الجماعة ۱۲۹۹ھ**

اس اہم کتاب کی تکمیل ۱۲۹۹ھ میں ہوئی۔ اس میں مصنف نے جماعت اولیٰ اور مسجد کے وجوب پر محققانہ بحث کی ہے۔ اس کا قلمی نسخہ دستیاب نہیں ہو سکا البتہ اس کا ذکر کتابوں میں ملتا ہے۔

**(۱۰۸) حاشیه خادمی**

**(۱۰۹) حاشیه خلاصة الفتاویٰ**

خلاصۃ الفتاویٰ کے مصنف امام افتخار الدین طاہر ابن احمد بن عبدالرشید بخاری ۵۴۳ھ ہیں یہ کتاب علماء کے یہاں ایک معتبر اور معتمد کتاب ہے فاضل بریلوی کا حاشیہ اسی عدیم المثال کتاب پر ہے اس کی طباعت ۱۴۰۴ھ ۱۹۸۶ء میں اردو بازار، کراچی سے ہو چکی ہے۔

## (۱۱۰) حاشیہ درر الحکام شرح غرر الاحکام:

''درر الحکام'' کے فاضل مصنف محمد بن فراموز الشہیر بہ مولیٰ خسرو (۸۸۵ھ) ہیں، عموماً فقہاء عظام کا یہ معمول رہا ہے کہ اپنے تبحر علمی کے باعث کوئی کتاب لکھی، بعد میں یہ خیال پیدا ہوا کہ اس سے عوام وخواص مستفید ہوں گے تو خود ہی اپنی کتاب پر شرح یا اس پر حواشی وتعلیقات تحریر کردیئے۔ اسی طرح ''درر الحکام'' کے مصنف نے اس کی شرح قلمبند کی، اسی جلیل القدر کتاب پر فاضل بریلوی کا شاہکار حاشیہ ہے۔ ۱۴۰۴ھ/۱۹۸۶ء میں کراچی سے شائع ہو چکا۔ اس کا عکس امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری، جلد اول کے صفحہ ۸۱ تا ۸۴ پر دیکھا جا سکتا ہے۔

## (۱۱۱) رفیع المدارک فی السوائب وما طرح الممالک ۱۳۱۰ھ

اس میں مصنف نے ان کا شدید رد کیا ہے جو گنگا میں گھنا ڈال کر اپنی منت مانگتے ہیں اور اس میں گھنا وغیرہ ڈالنے کی ممانعت کی ہے۔ یہ اہم رسالہ مطبع اہلسنت سے طبع ہو چکا ہے۔

## (۱۱۲) رادالقحط والوباء بدعوۃ الجیران ومواساۃ الفقراء ۱۳۱۲ھ

اس اہم کتاب کی تکمیل ۱۳۱۲ھ میں ہوئی۔ اس میں مصنف نے یہ بتایا ہے کہ فقراء پر داد ودہش دینے سے مصیبتیں دور ہو جاتی ہیں۔

## (۱۱۳) رامی زاغیا معروف بہ دفع زیغ زاغ ۱۳۲۰ھ

یہ رسالہ مولانا کے رسائل میں انفرادی حیثیت کا حامل ہے۔ اس میں مصنف نے کوے سے متعلق شرعی احکام بیان کئے ہیں اور کچھ علماء کا رد بھی کیا ہے۔ اس کی طباعت پہلی

مرتبہ حسنی پریس، بریلی میں ہوئی اس کے بعد رضا برقی پریس، بریلی سے بھی شائع ہو چکا ہے۔

**(۱۱۴) حاشیہ شفاء الصغار**

**(۱۱۵) حاشیہ شرح مسلک متقسط**

**(۱۱۶) شوارق النساء فی حد المصر والفناء ۱۳۰۰ھ**

**(۱۱۷) حاشیہ شرح معانی الآثار**

معانی الآثار کے مصنف علامہ ابوجعفر احمد بن سلامہ ابن عبدالمالک الازدی المصری الحنفی (م ۳۲۰ھ) ہیں۔اس کی شرح علامہ بدالدین عینی نے کی۔ امام احمد رضا کا حاشیہ اسی شرح عینی پر ہے، جو ''معانی الآثار'' کے نام سے مشہور ہے۔اس حاشیہ کی طباعت ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا سے ہو چکی ہے۔

**(۱۱۸) شمامة العنبر فی محل النداء بازاء المنبر ۱۳۲۷ھ:**

اس رسالہ میں جمعہ کی اذان ثانی مقابل منبر اور خارج مسجد ہونے پر محققانہ دلائل ہیں۔اس کا ذکر مولانا احمد رضا کے فتاویٰ ''العطایا النبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ'' جلد چہارم مطبوعہ سنی دارالاشاعت مبارکپور (اعظم گڑھ) کے صفحہ ۱۲۳ پر ملتا ہے۔(رضا اکیڈمی، ممبئی سے ۳۰ مئی ۲۰۰۰ء کو رسالہ عربی متن اور اردو ترجمہ کے ساتھ شائع ہو چکا ہے۔مترجم اور مقدمہ نگار علامہ مفتی عبدالمنان الاعظمی ہیں۔وجاہت)

**(۱۱۹) صیقل الرین فی احکام مجاورة الحرمین ۱۳۰۵ھ**

اس رسالہ کی تکمیل ۱۳۰۵ھ میں ہوئی، اس میں مصنف نے حرمین میں مجاور بن کر رہنے پر مدلل ومبرہن طریقہ سے بحث کی ہے۔

**(۱۲۰) حاشیہ طلبة الطبة**

**(۱۲۱) حاشیہ عنایة حلی (شرح الهدایہ)**

**(۱۲۲) عبقری حسان فی اجابة الاذان ۱۲۹۹ھ**

اس کا ذکر عبدالحیٔ نے ''الثقافۃ الاسلامیۃ فی الھند'' کے صفحہ ۱۱۷ پر کیا ہے۔

**(۱۲۳) حاشیہ غنیۃ المستملی**

''منیۃ المصلی'' کی بہت سے شرحیں لکھی گئیں ہیں۔ان میں کبریٰ اور صغریٰ بہت مشہور ہیں۔اس کی سب سے زیادہ مشہور شرح ''غنیۃ المستملی'' ہے جو پسند کیا گیا۔اس پر فاضل بریلوی کا یہ حاشیہ ہے۔۱۴۰۶ھ/۱۹۸۲ء میں محمد علی پریس ناظم آباد سے شائع ہو چکا ہے۔

**(۱۲۴) حاشیہ فتح القدیر لابن الھمام**

**(۱۲۵) حاشیہ فوائد کتب عدیدہ**

**(۱۲۶) حاشیہ فتاویٰ انقرویۃ**

**(۱۲۷) حاشیہ فتاویٰ عالمگیری۔** اس کا قلمی نسخہ قاضی عبدالرحیم (نو محلہ مسجد، بریلی) کے پاس محفوظ ہے۔

**(۱۲۸) حاشیہ فتاویٰ خیریہ۔**

**(۱۲۹) حاشیہ فتاویٰ حدیثیہ**

**(۱۳۰) حاشیہ فتاویٰ غیاثیہ**

**(۱۳۱) حاشیہ فتاویٰ زربیبنہ**

**(۱۳۲) حاشیہ فتح المعین**

**(۱۳۳) فوائد رد المحتار، جلد اول**

**(۱۳۴) فوائد رد المحتار، جلد دوم**

**(۱۳۵) فوائد رد المحتار، جلد سوم**

**(۱۳۶) فوائد رد المحتار، جلد چہارم**

**(۱۳۷) فوائد رد المحتار، جلد پنجم**

امام احمد رضا نے مفتیان عظام کی سہولت کے لئے فقہ کی متعدد کتب کے فوائد تحریر فرمائے ہیں۔ یہ اہم سرمایہ علمی دنیا میں گرانقدر اضافہ ہے اس کی پانچوں جلدیں، مولانا توصیف رضا خاں کے ذاتی کتب خانہ میں موجود ہیں اور ان کا عکس مولانا انور علی (مدرس مدرسہ منظر سلام بریلی) کے پاس ہے یہ تصنیف ۶۳ر صفحات پر مشتمل ہے۔

**(۱۳۸) الفوائد المتعلقه بکتب الفقه :**

اس تصنیف میں مصنف نے فقہ کی ۲۶ر کتب کے فوائد قلمبند فرمائے ہیں۔ یہ کتاب ۷۰ر صفحات پر مشتمل ہے۔ اس کا قلمی نسخہ قاضی عبدالرحیم بستوی کے پاس موجود ہے۔

**(۱۳۹) فتاویٰ سراجیه**

**(۱۴۰) فتح الملیک فی حکم التملیک ۱۳۰۸ھ**

**(۱۴۱) فتح الملیک کتاب الانوار**

**(۱۴۲) فتح الملیک کشف الغمه**

**(۱۴۳) فتح الملیک کتاب الخراج**

**(۱۴۴) کا سر السفیه الواهم فی ابدال قرطاس الدراهم ۱۳۲۹ھ/۱۹۱۱ء**

یہ کتاب ۱۳۲۹ھ/۱۹۱۱ء میں مکمل ہوئی۔ امام احمد رضا ۱۳۲۴ھ میں زیارت حرمین سے مشرف ہوئے تو علماء حرمین نے آپ کی بڑی قدر و منزلت کی۔ چنانچہ نوٹ کے متعلق آپ سے سوال کیا گیا۔ موصوف نے بغیر کسی کتاب کی مدد کے چند گھنٹوں میں ایک تحقیقی رسالہ قلمبند فرمایا اور اس کا تاریخی نام "کفل الفقیه الفاهم فی احکام قرطاس الدراهم ۱۳۲۴ھ" رکھا، امام احمد رضا نے ہندوستان واپسی کے بعد اصل رسالہ میں اضافے فرمائے اور بطور ضمیمہ ان کو شامل کیا اس ضمیمہ کا نام "کاسر السفیه الواهم فی ابدال قرطاس الدراهم ۱۳۲۹ھ/۱۹۱۱ء" رکھا۔

**(۱۴۵) کفل الفقیه الفاهم فی احکام قرطاس الدراهم ۱۳۲۴ھ:**

اس رسالہ کی ابتداء مکہ مکرمہ میں ہوئی۔ مصنف نے جب قیام مکہ کے دوران ساڑھے ۸ر گھنٹوں میں ''الدولة المکیه بالمادة الغیبیة ۱۳۲۳ھ'' قلمبند فرمائی تو علماء حجاز نے آپ کی قابلیت کا اعتراف کیا۔ چنانچہ استفسارات کے سلسلہ کا آغاز ہوا تو نوٹ کی شرعی حیثیت پر بھی متعدد سوالات تھے۔ مولانا بریلوی اس رسالہ کے صفحہ ۱۶۶ر پر لکھتے ہیں کہ:

> ''مکہ مکرمہ کے دو علماء کرام مولانا عبداللہ احمد میرداد امام مسجد الحرام اور انکے استاد مولانا حامد احمد جداوی نے نوٹ کے متعلق جملہ مسائل فقہ کا سوال اس فقیر سے کیا جس کے جواب میں بفضل وھاب عزوجل ڈیڑھ دن سے کم میں رسالہ ''کفل الفقیہ'' وہیں لکھ دیا''۔

مولوی عبدالحیٔ اپنی شہرۂ آفاق تصنیف ''نزھۃ الخواطر جلد ہشتم'' کے صفحہ ۴۱ر پر اس کی اہمیت اور فاضل بریلوی کی فقہی بصیرت پر اس طرح لکھتے ہیں:

> ''فقہ حنفی اور اس کے جزئیات سے آگاہی رکھنے والا ان کے زمانہ میں ان کی کوئی نظیر نہ تھی جس پر ان کا مجموعۂ فتاویٰ ''کفل الفقیه الفاھم فی احکام قرطاس الدراھم'' شاہد ہے''۔

اس میں مصنف نے نوٹ سے متعلق شرعی احکام بیان کئے ہیں اس کی اشاعت ۲۳ر رجب ۱۴۰۹ھ ۱۹۸۹ء کو لاہور سے ہو چکی ہے۔

**(۱۴۶) لمعة الشمعة فی اشراط المصر للجمعة ۱۳۰۰ھ**

اس میں مصنف نے جمعہ کے شہر میں ہونے کا عظیم الشان ثبوت پیش کیا ہے۔ اس کا قلمی نسخہ دستیاب نہیں ہو سکا۔

**(۱۴۷) منحة الخالق شرح کنز الدقائق؛**

''منحۃ الخالق'' کے مصنف فقیہ زین العابدین کے فرزند امین بن زین العابدین ہیں۔ آپ نے اپنی تصنیف کنز الدقائق معروف بہ ''بحر الرائق'' پر حواشی تحریر کئے ہیں۔ یہ حواشی فقہ حنفیہ میں ''منحۃ الخالق'' کے نام سے مشہور ہیں۔ امام احمد رضا نے اسی کتاب پر حاشیہ لکھا ہے۔ یہ حاشیہ ۱۴۰۴ھ/۱۹۸۴ء میں کراچی سے شائع ہو چکا ہے۔ اس کا عکس امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری جلد اول کے صفحہ ۸۶ تا ۱۲۷ تک دیکھا جا سکتا ہے۔

## (۱۴۸) حاشیہ منة الجلیل

## (۱۴۹) حاشیہ مسامرة

## (۱۵۰) حاشیہ مسایرہ

علامہ قوام الدین قاسم بن خلیل رومی (۹۱۹ء) نویں صدی ہجری کے علماء احناف میں سے ہیں۔ فقہ حنفیہ کی اکثر کتب مشہورہ پر آپ کی تعلیقات ہیں، چونکہ علوم عقلیہ سے زیادہ شغف تھا اس لئے وجود ذہنی کے ابحاث پر متعدد رسالے تحریر کئے۔ ان رسائل میں رسالہ ''مسامرہ'' اور ''مسایرہ'' بہت مشہور ہیں۔

امام احمد رضا نے ان ہی دونوں رسائل پر حواشی تحریر فرمائے۔ یہ حواشی ۱۴۰۶ھ/۱۹۸۶ء میں کراچی سے شائع ہو چکے ہیں۔

## (۱۵۱) حاشیہ معین الحکام

یہ علامہ شمس الدین محمد بن عبداللہ غزی بن خطیب بن محمد خطیب بن خلیل بن تمرتاشی (متوفی ۱۰۰۴ء) کی مشہور تصنیف ہے۔ اس پر امام احمد رضا کا یہ حاشیہ ہے۔ امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری جلد دوم کے آخر میں شامل ہے، جو مطبع محمد علی پریس، ناظم آباد (کراچی) سے (۱۴۰۶ھ/۱۹۸۶ء) میں طبع ہوا ہے۔

## (۱۵۲) حاشیہ مراقی الفلاح

**(۱۵۳) حاشیہ مجمع الانہر**

**(۱۵۴) منزع المرام فی التداوی بالحرام ۱۳۰۳ھ**

اس کی تکمیل ۱۳۰۳ھ میں ہوئی۔ اس میں مصنف نے حرام اشیاً سے علاج کے بارے میں احکام تحریر کیے ہیں۔

**(۱۵۵) نقدالبیان لحرمة ابنة اخی اللبان ۱۳۱۴ھ**

اس کا حوالہ فاضل بریلوی کے حاشیہ ''جد الممتار، باب الرضاع'' میں دیا ہے۔

**(۱۵٦) نور الجوہرة فی السمرة والسو کرہ ۱۳۲۰ھ؛**

**(۱۵۷) ہادئ الاضحیة بالشاةالہندیة ۱۳۱۴ھ**

## اصول فقہ

**(۱۵۸) التاج المکلل فی انارة مدلول کان یفعل ۱۳۰۴ھ**

**(۱۵۹) حاشیہ شرح الاشباہ والنظائر؛**

''الاشباہ'' کو علامہ ابن نجیم مصری نے ۹٦۹ء میں تالیف کیا۔ یہ علامہ کی آخری تصنیف ہے۔ اس پر متعدد علماء نے شروح وحواشی لکھے اس کا شاہکار حاشیہ علامہ سید احمد حموی (۱۰۹۸ھ) کا حاشیہ ہے۔ امام احمد رضا کا حاشیہ اسی حاشیہ حموی پر ہے۔ اس کی اشاعت کراچی سے ہو چکی ہے۔ اس کا عکس امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری کے صفحہ ۱۸۴ تا ۲۴٦ تک دیکھا جا سکتا ہے۔

**(۱٦۰) حاشیہ فواتح الرحموت شرح مسلم الثبوت؛**

اس کا قلمی نسخہ قاضی عبد الرحیم بستوی، مرکزی دار العلوم کے ذاتی کتب خانہ میں ہے۔

**(۱٦۱) حاشیہ مسلم الثبوت:**

یہ حاشیہ مطبع اہلسنت، بریلی سے چھپ چکا ہے۔ یہ حاشیہ مدرسہ اہلسنت پٹنہ میں داخل نصاب تھا۔ اس کا ذکر تحفۂ حنفیہ، جلد ششم، شمارہ ہشتم میں دیکھا جا سکتا ہے۔

**(۱۶۲) نشر العرف فی بناء بعض الاحکام علی العرف؛**

اس میں فاضل بریلوی نے ان احکام کو قلمبند فرمایا ہے جن کا دارومدار عرف پر ہے اس کتاب کا ذکر امام احمد رضا کے ''فتاویٰ العطایا النبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ'' جلد پنجم، مطبوعہ سنی دارالاشاعت، مبارکپور کے صفحہ ۱۷ ار میں کیا ہے۔

## رسـم المفتی

**(۱۶۳) اجلی الاعلام بان الفتویٰ مطلقا علی قول الامام ۱۳۲۴ھ**

اس کی تکمیل ۱۳۲۴ھ میں ہوئی۔ اس میں مصنف نے یہ ثابت کیا ہے کہ فتویٰ مطلقاً امام اعظم کے قول پر ہونا چاہئے۔ یہ اہم رسالہ مولانا احمد رضا کے جلیل القدر فتاویٰ ''العطایا النبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ''، جلد اول کے صفحہ ۳۸۱ پر دیکھا جا سکتا ہے۔ اس کے علاوہ اس کی اشاعت مکتبہ ایشق، استنبول ترکی سے بھی ہو چکی ہے۔

**(۱۶۴) حاشیہ رسائل شامی**

**(۱۶۵) فصل القضأفی رسم الافتاء ۱۲۹۶ھ**

یہ رسالہ ۱۲۹۶ھ میں مکمل ہوا۔ اس میں رسم مفتی پر شاندار بحث ہے۔ اس کا ذکر مولانا بریلوی نے اپنے فتاویٰ ''العطایا النبویہ فی الفتاویٰ الرضویہ''، جلد چہارم، ص ۷۵ میں کیا ہے۔

## تـجـویـد

**(۱۶۶) حاشیہ المنح الفکریہ**

**(۱۶۷) یسر الزاء لمن ام الضاد ۱۳۱۰ھ**

## عقـــــائـــد وکـــــلام

**(۱۶۸) اللّمم الملکیة و التسجیلات المکیة ۱۳۲۴ھ**

اس کی اشاعت مطبعِ اہلسنت ورضوی کتب خانہ، بریلی سے ہو چکی ہے۔

**(۱۶۹) المعتمد المستند بناء نجاۃ الابد ۱۳۲۰ھ**

مولانا بریلوی نے مولانا فضل رسول بدایونی کی شہرۂ آفاق تصنیف "المعتقد المنتقد" پر حاشیہ تحریر فرمایا اور اس کا تاریخی نام "المعتمد المستند بناء نجاۃ الابد ۱۳۲۰ھ" رکھا۔ یہ حاشیہ متعدد مرتبہ زیور طبع سے آراستہ ہو چکا ہے۔ زیرِ نظر حاشیہ ۱۹۷۵ء میں مکتبہ ایشق، استنبول، ترکی سے طبع ہوا ہے۔

**(۱۷۰) ابراء المجنون من انتہاکہ علم المکنون ۱۳۲۳ھ/ ۱۹۰۵ء**

اس کا ذکر پروفیسر محمد مسعود احمد نے اپنی شاہکار تالیف "فاضل بریلوی علماء حجاز کی نظر میں" مطبوعہ المجمع الاسلامی مبارکپور، اعظم گڑھ ۱۴۰۱ھ/۱۹۸۱ء کے صفحہ ۹۶ پر کیا ہے۔

**(۱۷۱) البشری العاجلة من تحف آجلة ۱۳۰۰ھ**

**(۱۷۲) العلم المکیة والتسجیلات المکیة ۱۳۲۴ھ؛**

اس کی تالیف ۱۳۲۴ھ میں مکمل ہوئی۔ اس میں مصنف نے اپنی تصنیف "حسام الحرمین علیٰ منحر الکفر و المین" پر علماء حجاز کی تصدیقات کو یکجا کیا ہے یہ مجموعہ مطبع رضوی کتب خانہ بریلی سے صرف ایک مرتبہ شائع ہوا ہے۔

**(۱۷۳) الفواکه الهنیئة والتسجیلات المدنیة ۱۳۲۴ھ**

یہ کتاب ۱۳۲۴ھ میں مصنف نے پوری کی۔ اس میں حسام الحرمین پر علماء مدینہ کی تصدیقات کو یکجا کیا گیا ہے۔ یہ مجموعہ رضوی کتب خانہ سے طبع ہوا ہے۔

**(۱۷۴) الکلم العلیة لمفتی الشافعیة ۱۳۲۴ھ**

اس میں مصنف نے حسام الحرمین پر علماء شافعیہ کی نادر ومبسوط تصدیقات کو اکٹھا کیا ہے۔ اس کی طباعت رضوی کتب خانہ بریلی سے ہو چکی ہے۔

**(۱۷۵) السعی المشکور فی ابداء الحق المهجور ۱۲۹۵ھ**

**(۱۷۶) الجلاء الکامل لتعیین قضاة الباطل ۱۳۲۶ھ/۱۹۰۸ء؛**

اس کا ذکر ''فاضل بریلوی علماء حجاز کی نظر میں'' کے صفحہ ۹۶ پر کیا ہے۔

**(۱۷۷) الفیوضات الملکیة لمحب الدولة المکیة ۱۳۲۶ھ/۱۹۰۸ء**

یہ مصنف کی تصنیف ''الدولة المکیة بالمادة الغیبیة ۱۳۲۲ھ'' کا مبسوط حاشیہ ہے۔ یہ حاشیہ نامکمل ہے، کراچی اور مطبع اہلسنّت بریلی سے چھپ چکا ہے۔ (یہ حاشیہ ۲۰۰۱ء میں رضا فاؤنڈیشن، لاہور سے ''الدولة المکیة'' کے ساتھ شائع کر دیا ہے۔ وجاہت)

**(۱۷۸) المقال الباهران منکر الفقه کافر ۱۳۱۹ھ**

**(۱۷۹) حاشیه الصواعق المحرقه**

**(۱۸۰) حاشیه التفرقة بین الاسلام والزندقه**

یہ کتاب مطبع اہلسنّت بریلی سے چھپ چکی ہے۔

**(۱۸۱) الدولة المکیه بالمادة الغیبیة ۱۳۲۴ھ**

اس کی تکمیل ۱۳۲۴ھ کو مکہ مکرمہ میں ہوئی۔ حجاز کے علماء نے مولانا سے علم غیب کے بارے میں سوال کیا تو انہوں نے بغیر کسی کتاب کی مدد کے ۲۶-۲۷/ذوالحجہ ۱۳۲۳ھ کو دو نشستوں میں ساڑھے آٹھ گھنٹے میں تحریر فرمائی۔ یہ کتاب دو حصوں پر مشتمل ہے۔ پہلے حصہ میں علم غیب پر عارفانہ بحث ہے، دوسرے حصہ میں چار سوالوں کے جوابات ہیں، جن کا تعلق مولانا سلامت اللہ رامپوری ۱۳۳۸ھ کی تصنیف ''اعلام الاذکیا'' کے آخر میں واقع

ایک عبارت سے ہے اور ایک کا تعلق شیخ عبدالحق محدث دہلوی کے ''خطبہ مدارج النبوۃ'' سے ہے، اس کتاب کی مقبولیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ ۶۲ رعلماء عرب و دیگر بلاد اسلامیہ کے دانشوروں نے اس کی تکمیل کے بعد تصدیقات وتقریظات قلم بند فرمائیں ۔ یہ کتاب متعدد مرتبہ مختلف مطابع سے شائع ہوچکی ہے۔ ۱۹۸۶ء میں مکتبہ ایشــــق، استنبول، ترکی نے شائع کیا۔(۲۰۰۱ء میں رضا فاؤنڈیشن، لاہور ''الفیوضات المکیہ'' کے حاشیہ کے ساتھ شائع کیا ہے۔ وجاہت )

**﴿۱۸۲﴾تصدیقات الحرام ۱۳۱۷ھ**

**﴿۱۸۳﴾حاشیہ تحفۃ الاخوان**

**﴿۱۸۴﴾حل خطاء الخط ۱۲۸۸ھ**

**﴿۱۸۵﴾حاشیہ حدیقۃ ندیہ شرح طریق محمدیہ ۱۳۱۸ھ**

**﴿۱۸۶﴾حسام الحرمین علی منحر الکفر والمین :**

مولانا نے مولانا فضل رسول بدایونی (۱۲۹۸ھ/۱۸۷۲ء) کی گرانقدر تصنیف ''المعتقد المنتقد'' (۱۲۷۰ھ/۱۸۵۳ء) پر تعلیقات وحواشی کا اضافہ فرمایا اور اس کا تاریخی نام ''المعتمد المستند'' (۱۳۲۰ھ/۱۹۰۲ء) رکھا۔ اسی زمانہ میں ان حواشی کا خلاصہ علماء عرب کی خدمت میں تصدیقات کے لیے پیش کیا۔ مولانا کے اس سرمایہ کو دیکھ کر علماء عرب نے اپنی عدیم المثال تقاریظ اور تصدیقات ثبت فرمائیں۔ مولانا نے ان تقاریظ وتصدیقات کو مرتب فرما کر حسام الحرمین علی منحر الکفر والمین نام رکھا، یہ کتاب بھی مختلف مطابع سے طبع ہوچکی ہے زیرِ نظر وہ نسخہ ہے جو ۱۲ر ربیع الآخر ۱۴۰۵ھ کو قادری بک ڈپو نومحلہ مسجد بریلی سے شائع ہوا۔

**﴿۱۸۷﴾ حاسم المفتری علی السید البری ۱۳۲۸ھ؛**

اس میں مصنف نے علم غیب پر جامع و مانع دلائل تحریر کئے ہیں۔ یہ کتاب مطبع اہلسنت بریلی سے شائع ہوچکی ہے۔

**﴿۱۸۸﴾ حاشية خيالى على شرح العقائد**

**﴿۱۸۹﴾ حاشيه فقه اكبر**

**﴿۱۹۰﴾ حاشيه شرح مواقف**

**﴿۱۹۱﴾ حاشيه مقاصد الكلام**

یہ سعد الدین بن عمر بن عبداللہ تفتازانی (م-۷۹۲ھ) کی گرانقدر تصنیف ہے۔ مولانا نے اس کے مختلف صفحات پر حاشیہ لکھا ہے۔ یہ حاشیہ ۱۴۰۶ھ/ ۱۹۸۶ء کو کراچی سے شائع ہو چکا ہے۔ اس کا عکس امام احمد رضا کی حاشیہ نگاری، جلد دوم کے صفحہ ۱۲۳/تا ۱۷۲/پر دیکھا جاسکتا ہے۔

**﴿۱۹۲﴾ ضؤ النهاية فى اعلام الحمد والهداية ۱۲۸۵ھ**

یہ مصنف کی پہلی عربی تصنیف ہے۔اس وقت مولانا کی عمر تیرہ برس تھی،اس سے قبل انہوں نے ''ھدایۃ النحو'' کی شرح دس سال کی عمر میں لکھی تھی،اس کا ذکر امام احمد رضا کے ممتاز شاگرد مولانا ظفرالدین بہاری نے اپنی تصنیف ''المجمل المعدد لتاليفات المجدد (مطبوعہ پٹنہ ۱۳۲۷ھ/۱۹۱۹ء) کے صفحہ ۶ پر کیا ہے اس کا قلمی نسخہ دستیاب نہیں ہوسکا۔

**﴿۱۹۳﴾ حاشية عقائد هنديه**

**﴿۱۹۴﴾ فتاوىٰ الحرمين برجف الندوة المين ۱۳۱۷ھ:**

یہ کتاب ۱۳۱۷ھ میں لکھی گئی۔ اس کے بعد مکتبہ ایشق، استنبول، ترکی سے ۱۹۸۱ء میں زیور طبع سے آراستہ ہوئی۔

**﴿۱۹۵﴾ مال الحبيب بعلوم الغيب ۱۳۱۸ھ:**

اس کا قلمی نسخہ مولانا عبدالرحیم بستوی کے پاس ہے۔

**﴿۱۹۶﴾ فتوىٰ مكة نعت الندوة المندكه ۱۳۱۷ھ**

**(۱۹۷) فتویٰ المدینه المنوره بدک ندوة مزورة ۱۳۱۷ھ**

**(۱۹۸) حاشیه مفتاح السعادة**

**(۱۹۹) حاشیه همزیه**

**(۲۰۰) هداية المعلّمين الى مايجب فى الدين ۱۳۲۰ھ:**

اس کا حوالہ ''معجم المطبوعات'' جلد اول کے صفحہ ۹۳۹ / پر ملتا ہے۔ اس کا قلمی نسخہ دستیاب نہیں ہو سکا۔

## مناظره

**(۲۰۱) اطائب الصيب على ارض الطيب ۱۳۱۹ھ:**

یہ کتاب ۱۳۱۹ھ میں مکمل ہوئی اور مطبع اہلسنت، بریلی و مکتبۂ قادریہ، لاہور سے شائع ہو چکی ہے اس میں مصنف نے محمد طیّب مکی (پرنسپل مدرسہ عالیہ، رامپور) سے مسئلہ تقلید میں مراسلت کی تھی۔ اس کو یکجا کرنے کے بعد اس کا تاریخی نام اطائب الصیب علی ارض الطیب ۱۳۲۹ھ رکھا۔

# فضائل

**(۲۰۲) حاشیه زرقانی شرح مواهب لدنیه**

**(۲۰۳) حاشیه شرح شفا (ملا علی قاری)**

# مناقب

**(۲۰۴) انجاء البرى عن وسواس المفترى ۱۳۱۲ھ**

اس میں مصنف نے شیخ اکبر رضی اللہ عنہ کے مناقب بیان کئے ہیں۔

# تصوف

﴿۲۰۵﴾حاشية اليواقيت والجواهر

﴿۲۰۶﴾ حاشية احياء علوم الدين

﴿۲۰۷﴾ حاشية الابريز

﴿۲۰۸﴾ حاشية الزواجر:

اس کا قلمی نسخہ مولانا خالد علی خاں (نواسۂ مصطفےٰ رضا خاں) کے پاس ہے۔ راقم الحروف نے اس کو خود ملاحظہ کیا ہے۔

﴿۲۰۹﴾ بوارق تلوح من حقيقة الروح ۱۳۱۱ھ

﴿۲۱۰﴾ميزان الشريعة الكبرىٰ

﴿۲۱۱﴾حاشيه مدخل لابن امير الحاج ﴿جلد اول﴾

﴿۲۱۲﴾حاشيه مدخل لابن امير الحاج ﴿جلد دوم﴾

﴿۲۱۳﴾حاشيه مدخل لابن امير الحاج ﴿جلد سوم﴾

# اذکار

﴿۲۱۴﴾الوظيفة الكريمة ۱۳۳۸ء

''الوظیفۃ'' ۱۳۳۸ھ میں لکھا گیا اور مطبع اہلسنت ورضوی کتب خانہ، بریلی سے متعدد مرتبہ شائع ہوا ہے۔ اس میں مصنف نے اوراد ووظائف کا شاندار مجموعہ پیش کیا ہے، راقم الحروف نے اس کا قلمی نسخہ مولانا منان رضا خاں کے پاس دیکھا ہے۔

﴿۲۱۵﴾ المنة الممتازه فی دعوات الجنازه ۱۳۱۸ھ؛

رسالہ ''المنۃ المتازۃ'' ۱۳۱۸ھ میں مکمل ہوا اور سنی دارالاشاعت، مبارکپور

اعظم گڑھ سے طبع ہوا۔ اس میں مصنف نے جنازہ کی چودہ دعاؤں کا اعلیٰ مجموعہ پیش کیا ہے۔
یہ اہم رسالہ فتاویٰ رضویہ جلد چہارم میں مطبوع ہے۔ ص ۸۸

**(۲۱۶) ازهار الانوار من صبا صلوٰة الاسرار ۱۳۰۵ھ**

یہ رسالہ سنی دارالاشاعت، مبارکپور سے چھپ چکا ہے۔ اس میں امام احمد رضا نے نماز غوثیہ پر دلائل پیش کئے ہیں۔ اس کا ذکر فتاویٰ رضویہ، جلد سوم، مطبوعہ سنی دارالاشاعت، مبارکپور کے صفحہ ۵۴۸ پر کیا ہے۔

## خطبات

**(۲۱۷) الخطبات الرضویه فی المواعظ والعیدین والجمعة**

اس میں امام احمد رضا نے جمعہ وعیدین اور محفل وعظ میں پڑھنے کے خطبات مع بعض احکام درج فرمائے ہیں۔ یہ اہم سرمایہ متعدد مرتبہ بریلی الیکٹرک پریس ورضوی کتب خانہ، بریلی سے شائع ہو چکا ہے۔

## نظم

**(۲۱۸) آمال الابرار وآلام الاشرار ۱۳۱۸ھ**

یہ جلیل القدر قصیدہ ۱۷۰ اشعار پر مشتمل ہے۔ اس کی طباعت قاضی عبدالوحید حنفی فردوسی (متوفی ۱۳۲۶ھ) کے نام سے ہوئی مگر یہ طویل قصیدہ متعدد وجوہ سے قاضی عبد الوحید صاحب کا ہونا درست نہیں ہے۔ حدائق بخشش، جلد سوم، مطبوعہ نظامی پریس، بدایوں (دیوان امام احمد رضا)، صفحہ ۸، پر صراحت ہے کہ یہ قصیدہ فاضل بریلوی کا تحریر کردہ ہے۔

ڈاکٹر حامد علی خاں (سابق ریڈر شعبۂ عربی مسلم یونیورسٹی علیگڑھ) اس قصیدہ کے بارے میں رقمطراز ہیں کہ:

''یہ طویل قصیدہ قاضی عبدالوحید حنفی (متوفی ۱۲۲۶ھ) کے نام سے شائع ہوا مگر یہ درست نہیں ہے۔'' (ص ۴۳۳-۴۳۴)

راقم الحروف نے مختار الدین آرزو (سابق صدر، شعبۂ عربی، مسلم یونیورسٹی، علیگڑھ) سے اس قصیدہ کے سلسلہ میں دریافت کیا تو موصوف نے فرمایا یہ اہم قصیدہ امام احمد رضا کے دست مبارک کا تحریر کردہ میرے پاس موجود ہے۔ اس کا پہلا صفحہ نذر حوادث ہو چکا ہے۔

**(۲۱۹) قصید تان رائعتان ۱۳۰۰ھ**

یہ جلیل القدر قصیدہ، ۱۴۰۹ھ/ ۱۹۸۱ء میں المجمع الاسلامی محمد آباد سے شائع ہوا۔ اس میں امام احمد رضا نے مولانا فضل رسول بدایونی کی تعریف میں اصحاب بدر کی مناسبت سے ۳۱۳ اشعار لکھے ہیں۔ اس قصیدہ کی اہمیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ اس قصیدہ کے چند اشعار جب علماء مصر کو سنائے گئے تو انہوں نے برجستہ کہا کہ یہ قصیدہ کسی فصیح اللّسان عربی النسل عالم دین کا تحریر کردہ ہے۔ اس کی تفصیل پروفیسر محمد مسعود نے اپنی شاہکار تصنیف ''فاضل بریلوی علماء حجاز کی نظر میں'' مطبوعہ لاہور (۱۳۹۴ھ) طبع دوم کے صفحہ ۹۶-۹۹ پر دی ہے۔

(ب) مدح الرسول

اس کا ذکر پروفیسر محی الدین الوائی نے صوت الشرق، شمارہ فروری ۱۹۷۰ء کے صفحہ ۱۶-۱۷ پر کیا ہے۔

## نحو

**(۲۲۰) تبليغ الكلام الیٰ درجة الكمال فی تحقيق المصدر والافعال ۱۳۲۸ھ**

**(۲۲۱)شرح ھدایۃ النحو ۱۲۸۲ھ**

یہ امام احمد رضا نے دس سال کی عمر میں تصنیف فرمائی۔ یہ موصوف کی پہلی تصنیف ہے۔اس کا ذکر مولانا ظفر الدین بہاری نے ''المجمل المعدد لتالیفات المجدد'' کے صفحہ ۶ پر کیا ہے۔اس کے علاوہ مولانا محمود احمد کانپوری نے ''تذکرہ علماء اہلسنّت'' کے صفحہ ۴۶ پر اس کا ذکر کیا ہے۔

## لغت

**(۲۲۲) حاشیہ تاج العروس**

یہ مختصر حاشیہ مولانا اختر رضا خاں ازہری کے ذاتی کتب خانہ میں محفوظ ہے اور اس کا عکس راقم الحروف کے پاس موجود ہے۔

## تعبیر

**(۲۲۳)حاشیہ تعطیر الانام**

## تکسیر

**(۲۲۴) اطائب الاکسیر فی علم التکسیر ۱۲۹۲ھ**

یہ رسالہ مصنف نے سید حسین مدنی (فرزند مولانا عبدالقادر شامی مدنی) کے لئے تحریر فرمایا۔سید صاحب نے ۱۴ ماہ بریلی میں قیام کیا اور علم اوفاق وتکسیر میں ید طولیٰ حاصل کیا۔اس میں مصنف نے ایسی نمایاں ایجادات کی ہیں، جو نا قابل بیان ہیں۔اس کا ذکر امام احمد رضا کے فرزند اصغر مصطفےٰ رضا خاں نے ''الملفوظ'' جلد دوم، مطبوعہ مکتبہ الجیلانی، سنبھل کے صفحہ ۲۷ پر کیا ہے۔معارف رضا ۱۹۸۹ء کے ص ۸۳ پر تحریر ہے کہ یہ جلیل القدر رسالہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا کراچی میں محفوظ ہے۔

**(۲۲۵)حاشیہ الدر المکنون:**

اس کا ذکر معارف رضا ۱۹۸۹ء کے صفحہ ۸۰ پر ملتا ہے۔

**(۲۲۶)حاشیہ مربعات بحوالہ مذکورہ**

**(۲۲۷) مجتلی العروس ومرادالنفوس ۱۳۳۸ھ**

یہ امام احمد رضا کی ایک ضخیم تصنیف ہے۔اس میں فاضل بریلوی نے کثیر ضابطے استخراج فرمائے ہیں یہ گرانقدر تصنیف ۲۰۹ صفحات پر مشتمل ہے۔اس کا قلمی نسخہ مولانا توصیف رضا خاں بریلوی کے پاس موجود ہے اور اس کا عکس میرے پاس دیکھا جا سکتا ہے۔

**(۲۲۸) الجداول الرضویہ للمسائل الرضویہ ۱۳۲۲ھ**

یہ اہم رسالہ مولانا کے قلم سے لکھا ہوا ہے اور بہت صاف ہے۔ ہر صفحہ میں ۱۸ سطریں ہیں خط نستعلیق میں لکھا گیا ہے۔۱۴۰۳ھ/۱۹۸۴ء میں مرکزی مجلس رضا، لاہور نے فاضل بریلوی کے خط میں لکھا ہوا نسخہ طبع کیا۔اس میں نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم کے بعد متعدد جداول تحریر فرمائے ہیں اور علم جفر کے متعدد قواعد بھی بیان کیے ہیں۔ یہ اہم رسالہ ۴۸ صفحات پر مشتمل ہے۔

**(۲۲۹) الثواقب الرضویہ علی الکواکب الدریہ ۱۳۲۱ھ**

یہ کتاب ۱۳۲۱ھ میں مکمل ہوئی۔اس میں مصنف نے کواکب دریہ پر محققانہ بحث کی ہے۔

**(۲۳۰) الاجوبۃ لرضویہ علی المسائل الجفریہ ۱۳۲۱ھ**

۱۳۲۱ھ میں یہ رسالہ مکمل ہوا۔۱۳۲۱ھ غیر تاریخی نام ہے۔اس میں مولانا نے علم جفر سے جوابات کو لکھا ہے۔

**(۲۳۱) اسھل الکتب فی جمیع المنازل**

**(۲۳۲) الجفر الجامع ۱۳۳۲ھ**

اس کا قلمی نسخہ ادارہ تحقیقات امام احمد رضا کراچی میں موجود ہے۔اس کا ذکر معارف رضا ۱۹۹۸ء کے صفحہ ۸۳ پر موجود ہے۔

**(۲۳۳) الرسائل الرضویه للمسائل الرضویة ۱۲۲۸ھ**

**(۲۳۴) الوسائل الرضویه للمسائل الجفزیة ۱۳۲۲ھ**

اس رسالہ کی طباعت ۱۴۰۳ھ/۱۹۸۲ء میں مرکزی مجلس رضا، لاہور (پاکستان) سے ہو چکی ہے۔ یہ رسالہ امام احمد رضا نے خطِ نستعلیق میں تحریر فرمایا ہے اور اسی خط میں اس کی اشاعت ہوئی ہے۔ اس میں مصنف نے اپنی طبعزاد جداول اور علم جفر سے متعلق معلومات تحریر رمائی ہیں۔ یہ رسالہ ۳۰ صفحات پر مشتمل ہے۔

**(۲۳۵) رساله فی علم الجفر ۱۳۲۸ھ**

اس رسالہ میں متعدد جداول بیان کی گئی ہیں اور علمِ جفر کے بارے میں مفید معلومات بھی تحریر ہیں۔ یہ اہم رسالہ ۱۴۰۰ھ/۱۹۸۰ء میں مرکزی مجلسِ رضا، لاہور سے طبع ہو چکا ہے۔

## توقیت

**(۲۳۶) الجواهر والتوقیت فی علم التوقیت** (المعروف بہ توضیح التوقیت)

یہ رسالہ مطبع نعیمی پریس مراد آباد سے پہلی بار شائع ہوا۔ اس کا ذکر مولانا ظفر الدین بہاری نے ''حیات اعلیٰ حضرت'' جلد اول کے صفحہ ۱۹۹ پر کیا ہے اس کے علاوہ معارف رضا ۱۹۸۹ء کے صفحہ ۸۳ پر بھی دیکھا جا سکتا ہے۔

**(۲۳۷) جدول ضرب**

**(۲۳۸) حاشیه جامع الافکار**

اس کا قلمی نسخہ دستیاب نہیں ہو سکا۔ البتہ مولانا عبدالمبین نعمانی نے اپنی فہرست کتب ''المصنفات الرضویہ'' (قلمی کے صفحہ ۳۸ پر لکھا ہے کہ اس کا عکس المجمع الاسلامی محمد آباد (اعظم گڑھ) میں موجود ہے۔ (المصنفات الرضویہ رضا اکیڈمی، ممبئی، انڈیا اور رضا اکیڈمی، لاہور، پاکستان سے شائع ہو چکی ہے۔ وجاہت)

**(۲۳۹) حاشیه خزانة العلم**

**(۲۴۰) حاشیه زبدة المنتخب**

# زیجات/ حرکات سیّارگان

**(۲۴۱) تعلیقات علی الزیج الایلخانی**

اس کا قلمی نسخہ مولانا جہانگیر خاں فتحپوری (سابق استاد مدرسہ منظر اسلام) کے پاس موجود ہے اور عبدالمبین نعمانی نے ''المصنفات الرضویہ'' کے صفحہ ۳۸ پر لکھا ہے کہ اس کا عکس المجمع الاسلامی میں محفوظ ہے۔

**(۲۴۲) التعلیقات علی زیج الاحداد**

اس کا قلمی نسخہ مولانا جہانگیر خاں فتح پوری کے پاس موجود ہے اور اس کا عکس المجمع الاسلامی، مبارکپور (اعظم گڑھ) میں محفوظ ہے۔

**(۲۴۳) حاشیه برجندی ۱۳۱۱ھ**

**(۲۴۴) حاشیه زلالات البرجندی**

پروفیسر مجید اللہ قادری نے معارف رضا ۱۹۸۹ء کے صفحہ ۸۳ پر لکھا ہے کہ اس کا قلمی نسخہ ادارۂ تحقیقات میں ہے۔ محمد عبدالمبین نعمانی نے ''المصنفات الرضویہ'' کے صفحہ ۳۸ پر تحریر کیا ہے کہ اس کا عکس المجمع الاسلامی میں محفوظ ہے۔

## ھندسہ

**(۲۴۵) اشکال اقلیدس لنکس اشکال الاقلیدس ۱۳۰۶ھ**

یہ کتاب نام ہی سے ظاہر ہے کہ فن ریاضی میں ہے۔ اس میں مصنف نے اقلیدس کے بعض اشکال پر امتحانی اعتراضات لکھے ہیں۔ یہ کتاب لاہور سے شائع ہو چکی ہے مگر راقم

الحروف کو اس کا مطبوعہ وغیر مطبوعہ کوئی نسخہ دستیاب نہیں ہو سکا۔

**(۲۴۶) حاشیہ اصولہ الهندسه**

**(۲۴۷) حاشیہ تحریر الاقلیدس**

**(۲۴۸) المعنی المجلی للمغنی والظلی**

مذکورہ رسائل کا ذکر پروفیسر مجید اللہ قادری نے معارف رضا ۱۹۸۹ء کے صفحہ ۸۰ پر کیا ہے۔

## ریاضی

**(۲۴۹) الکلام الفهیم فی سلاسل الجمع والتقسیم ۱۳۱۹ھ**

**(۲۵۰) الکسر العشری**

**(۲۵۱) القواعد الجلیلة فی العلم الجبریه**

**(۲۵۲) جداول الریاضی ۱۳۱۹ھ**

ان تینوں رسائل کا تذکرہ معارف رضا ۱۹۸۹ء کے صفحہ ۸۰ تا ۸۲ پر موجود ہے۔

## هیئات جدیده

**(۲۵۳) اقمار الانشراح لحقیقة الاصباح ۱۳۱۹ھ**

**(۲۵۴) حاشیہ تصریح**

اس کا عکس المجمع الاسلامی، مبارکپور میں موجود ہے۔

**(۲۵۵) جادة الطلوع والهمر للسیّارة والنجوم والقمر ۱۳۲۵ھ**

**(۲۵۶) رفع الخلاف فی دقائق الاختلاف**

**(۲۵۷) رسالہ صبح**

اس کا حوالہ امام احمد رضا کی تصنیف ''فوز مبین در ردِ حرکت زمین'' مطبوعہ

رضائے مصطفیٰ بمبئی کے صفحہ ۵۳ پر ملتا ہے۔

**(۲۵۸)حاشیہ شرح باکورہ**

**(۲۵۹) حاشیہ شرح تذکرہ**

**(۲۶۰) حاشیہ شرح چغمینی**

اس کا قلمی نسخہ مبارکپور میں موجود ہے اور ایک نسخہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا (کراچی) میں بھی دستیاب ہے۔

**(۲۶۱)حاشیہ طیب النفس**

اس کا قلمی نسخہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا (کراچی) میں موجود ہے۔

**(۲۶۲) حاشیہ علم الهیأت**

**(۲۶۳) حاشیہ کتابہ الصور**

**(۲۶۴) مبحث العادله فات الدرجة الثانیه**

## نجوم / فلکیات

**(۲۶۵) جدول ضرب**

**(۲۶۶) حاشیة النجوم**

**(۲۶۷) رسالہ ایعاد قمر**

## جبر و مقابلہ

**(۲۶۸)حاشیہ القواعد الجلیلة فی الاعمال الجبریه؛**

اس کا قلمی نسخہ دستیاب نہیں ہو سکا، البتہ اس کا عکس المجمع الاسلامی مبارکپور (اعظم گڑھ) میں موجود ہے۔

## ارثما طیقی

### ﴿۲۶۹﴾ الموهبات فی المربعات

اس کا قلمی نسخہ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضا (کراچی) میں محفوظ ہے۔

### ﴿۲۷۰﴾ کتاب الارثما طیقی

معارف رضا ۱۹۸۹ء کے صفحہ ۸۱ پر اس کا تذکرہ کیا ہے۔

## منطق

### ﴿۲۷۱﴾ رسالہ منطق

یہ اہم رسالہ زیور طبع سے آراستہ ہو چکا ہے۔ اس کی قدر و منزلت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ یہ مدرسہ اہلسنت پٹنہ کے درسی نصاب میں شامل تھا اس کا ذکر ماہنامہ تحفۂ حنفیہ شعبان ۱۳۲۰ھ، شمارہ ہشتم میں کیا ہے۔

### ﴿۲۷۲﴾ حاشیہ شمس بازغہ

اس کا قلمی نسخہ مولانا منان رضا خاں (نگران جامعہ نوریہ، بریلی) کے پاس موجود ہے۔

### ﴿۲۷۳﴾ حاشیہ میر زاہد

### ﴿۲۷۴﴾ حاشیہ ملا جلال

اس کا قلمی نسخہ قاضی عبدالرحیم بستوی کے ذاتی کتب خانہ میں موجود ہے۔

## طبیعیات

### ﴿۲۷۵﴾ حاشیہ اصول طبعی ؛

اس حاشیہ کا ذکر معارف رضا (۱۴۱۰ھ/۱۹۸۹ء) کے صفحہ ۹۷ پر کیا ہے۔

## علم سیاسیات

### ﴿۲۷۶﴾ اعلام الاعلام بان هندوستان دارالاسلام ۱۳۰۶ھ/ ۱۸۸۵ء

۱۳۰۶ھ/ ۱۸۸۸ء میں جب علماء نے منقسم ہندوستان کو دارالحرب قرار دیکر سود

کو جائز قرار دیا، مولانا نے ہندوستان کو ''دارالسلام'' قرار دیا اور سود کو حرام، کچھ عرصہ کے بعد تحریک آزادی ہند کے عہد میں بعض علماء ہندوستان نے پھر دار الحرب قرار دیکر مسلمانوں کو ہجرت پر مجبور کیا۔ مولانا نے اس وقت انکی سخت مخالفت کی اور یہ مایۂ ناز رسالہ تحریر فرمایا۔ اس کی طباعت لاہور سے ہوئی ہے۔

## تاریخ و عمرانیات

### (۲۷۷) حاشیہ مقدمہ ابن خلدون

## علم مثلث

### (۲۷۸) اعالی العطایا فی الاضلاع والزوایا

یہ رسالہ لاہور سے شائع ہو چکا ہے۔

### (۲۷۹) رسالہ در علم مثلث الکروی القائمۃ الزاویہ

## علم صوتیات

### (۲۸۰) البیان شافیا لفونو غرافیا ۱۳۲۶ھ/۱۹۰۸ء

امام احمد رضا نے یہ رسالہ علم صوتیات میں تحریر کیا ہے۔ اگر چہ اس کا موضوع فقہی ہے مگر حقیقت میں سائنسی ہے۔ اور ساری آوازوں کی لہروں کا مدلل بیان ہے، یہ اہم رسالہ کانپور سے شائع ہوا ہے۔ (ادارۂ تحقیقاتِ امام احمد رضا کراچی سے ۱۹۹۹ء میں دوبارہ شائع ہوا۔ وجاہت)

## فلسفہ

### (۲۸۱) مقامع الحدید علی خد المنطق الجدید

اس کا ذکر نعمانی نے ''المصنفات الرضویہ'' کے صفحہ ۴۲ پر کیا ہے، اس کا قلمی نسخہ دستیاب نہ ہو سکا۔ (یہ کتاب شائع شدہ ہے۔ اس کا عربی ترجمہ ۲۰۰۲ء میں مطبع دار البیان،

للطبع والنشر والتوزیع، قاہرہ، مصر سے شائع ہوا ہے۔ اس کے مترجمین مولانا محمد جلال رضا الازہری اور مولانا غلام محمد بٹ الازہری ہیں۔ وجاہت)

## موضوعات

### (۲۸۲) استدراک علی کشف الظنون للحاج خلیفة؛

مولانا احمد رضا خاں ہمہ جہت شخصیت کے مالک تھے۔ انہوں نے مختلف علوم و فنون پر کتابیں تصنیف فرمائیں اور بعض مختلف فنون کی بعض کتابوں پر حواشی، تعلیقات اور استدراکات لکھے۔

''کشف الظنون فی اسامی الکتب والفنون'' حاجی خلیفہ کی مشہور کتاب ہے، جس میں انہوں نے دنیا میں جتنے مخطوطات ومطبوعات مختلف فنون پر پائے جاتے ہیں ان میں سے بعض کو مصنف نے مطالعہ بھی کیا ہے، ان کے بارے میں معلومات فراہم کی ہیں۔

مولانا موصوف نے اس پر ایک استدراک لکھا ہے، مسودہ کی شکل میں ۱۵۰ اوراق پر مشتمل مخطوطہ دستیاب ہوا ہے۔ اس میں ''کشف الظنون'' جلد اول کی بعض کتابوں یا مصنفین کے بارے میں مولانا نے اضافے کئے ہیں۔ ابتداء میں **نحمده ونصلی علی رسوله الکریم** کے بعد اصل کتاب کشف کے صفحہ ۳۶ پر ''**الابانة**'' کے بارے میں مولانا تحریر فرماتے ہیں ''**الابانة عن اصول الدیانه للامام ابی الحسن الاشعری وشرحها للامام القاضی الباقلانی**'' اسی طرح ''کشف الظنون'' ص ۷۳ کے حوالے سے تحریر فرماتے ہیں: ''**للحافظ ابی عمرو یوسف بن عبدالله سماه خالد وعنه ذکر الکافی فی فروع المالکیة**'' یہی انداز کتاب اور مصنف کے بارے میں مولانا بریلوی کا رہا ہے مخطوطہ، ص ۵۰ پر ختم ہوجاتا ہے۔ آخری کتاب جس پر مولانا نے استدراک لکھا ہے وہ ''الوسیط فی فروع الحنفیہ'' ہے۔

مخطوطہ فاضل بریلوی کے قلم سے لکھا ہوا ہے اور بہت صاف خوشخط میں ہے ہر صفحہ میں ۱۷-۱۸ سطریں ہیں خط نستعلیق میں لکھا گیا ہے۔

# حوالہ جات


(۱) مقدمہ ابن خلدون ص ۵۴۳......۵۴۵

(۲) محمود غزنوی کی بزم رفتہ ص ۱۱۶

(۳) عربی ادبیات میں پاک وھند کا حصہ ۱۱

(۴) الجمیعۃ، سنڈے ایڈیشن، ۲۷ شعبان ۱۹۷۵ء، ص: ۴......۵

(۵) تاریخ فیروز شاھی۔ ص ۱۱۰......۱۱۱

(۶) بدایونی ۱: ۵۳

(۷) بدایونی ۱: ۵۳

(۸) عربی ادبیات میں پاک وھند کا حصہ، ص: ۱۵

(۹) عربی ادبیات میں پاک وھند کا حصہ، ص: ۱۶

(۱۰) عربی ادبیات میں پاک وھند کا حصہ، ص: ۱۷

(۱۱) عربی ادبیات ص: ۱۷

(۱۲) سکندر لودھی کے عہد میں شیخ عبداللہ اور شیخ عزیز اللہ ملتان سے وارد ہوئے اور علوم وفنون کی نشر واشاعت کی۔ دیکھئے اسلامی علوم وفنون ھندوستان میں ص ۱۰

(۱۳) عربی ادبیات، ص: ۲۷

(۱۴) اسلامی علوم وفنون، ص: ۱۰

(۱۵) الجمیعۃ، سنڈے ایڈیشن......۲۷ شعبان ۱۹۷۵ء، ص: ۴

(۱۶) الطاف علی: حیات حافظ رحمت خاں، مطبوعہ نظامی پریس، بدایوں ۱۹۳۳ء، ص: ۲۷۴

(۱۷) نجم الغنی خاں: اخبار الصنادید، جلد اول، مطبوعہ لکھنؤ ۱۹۱۸ء، ص: ۵۰

(۱۸) الطاف علی : حیات حافظ رحمت خاں، ص:۴۱

(۱۹) اس کا قدیم نام پری چکر تھا، دیکھئے اتر پردیش ڈسک گزٹ، بریلی ۱۹۶۸ء، ص:۲۶

(۲۰) اس کو کنکھم نے پرگنہ سرولی (ضلع بریلی) میں رام نگر متعین کیا جو مراد آباد (شہر) سے چند میل فاصلہ پر واقع ہے اور آج بھی اسی نام سے مشہور ہے۔

(۲۱) بریلی کا اتھاس، مطبوعہ محکمہ اطلاعات ورابطہ عامہ، بریلی

(۲۲) بریلی گزٹ، ص ۱۴۵

(۲۳) بریلی گزٹ، ص ۱۴۸......۱۴۹

(۲۴) بریلی، مراد آباد، سنبھل اور بدایوں کے اقطاع کو کھیڈ کہتے ہیں۔ جب کھیڈ یہ نامی ایک قوم سورج بنسیوں میں جو قنوج سے نکالی گئی تھی۔۱۰۰۴ء میں یہاں آکر آباد ہوئی، اس وقت سے اس کو کھیڈ کہا جانے لگا ملاحظہ ہو۔ اخبار الصنادید ۱:۵۰، حیات حافظ رحمت خاں، ص:۴۱

(۲۵) بریلی کی وجہ تسمیہ میں مؤرخین کی جداگانہ رائے ہیں۔ بعض کا کہنا ہے کہ یہ من گھڑت ہے اور بعض کا کہنا ہے کہ کثرت بانس کے باعث اس کا نام بریلی ہوا۔ دیکھئے بریلی گزٹ۔۱۵۱، دیکھئے ہندی وشوکوش، مطبوعہ بنارس ۱۹۹۷ء ص:۱۹۷

(۲۶) یہ قلعہ بریلی کے پچھم میں واقع ہے، اس کے آثار آج بھی موجود ہیں راقم السطور نے ریسرچ کے دوران اس قلعے کے نشانات دیکھے ہیں۔

(۲۷) کثرت آبادی کی بنا پر بریلی اب دو حصوں میں تقسیم ہے۔ (۱) پرانا شہر (۲) نیا شہر، یہ مسجد پرانا شہر بریلی کی جملہ مساجد میں منفرد ہے۔ راقم الحروف نے اس مسجد میں متعدد نمازیں ادا کی ہیں اس میں ایک کتبہ بھی ہے جس پر مسجد کا سن تعمیر ۹۸۷ھ کندہ ہے۔

(۲۸) یہ قصبہ آج بھی اسی نام سے مشہور ہے۔

(۲۹) بریلی گزٹ، ص ۱۵۳

(۳۰) ایضاً

(۳۱) یہ شاہِ عالم کا غلام تھا۔ اس نے عدم اولاد کے باعث اس کی اچھی طرح پرورش کی اور فنِ سپہ گری، نیزہ بازی اور فوجی تربیت میں طاق بنایا اور جملہ وراثت کا حق دار بنایا۔ دیکھئے تاریخ روہیل کھنڈ، ص ۲۳، اخبار الصنادید ۱: ۸۴

(۳۲) تاریخ روہیل کھنڈ، ص ۹

(۳۳) حافظ رحمت خاں ۱۷۱۰ء میں قندھار میں پیدا ہوئے۔ ان کا تعلق قندھار کے بڑھیچ قبیلہ سے تھا۔ چند برسوں کی عمر میں رسم بسم اللہ خوانی ہوئی اور بارہ برس کی مدت میں قرآن کریم حفظ فرمایا اور ۱۷۷۴ء میں اس جہان فانی سے رخصت ہوئے۔ دیکھئے گلستان رحمت ص ۱۴۰

حیات حافظ رحمت خاں، ص: ۵۴ تاریخ روہیل، ص: ۳۴۔۳۵، THE ROHILLA WAR, P.N 12

(۳۴) رحمٰن علی، تذکرۂ علماء ہند ص ۱۹۳

(۳۵) ایضاً

(۳۶) ایضاً

(۳۷) المیزان، بمبئی ۱۹۷۶ء، امام احمد رضا نمبر، ص: ۲

(۳۸) حیات اعلیٰ حضرت ۱: ۲

(۳۹) روہ کوہستان کا وسیع سلسلہ ہے جس کی حد شرقی میں کشمیر کے پہاڑ ہیں اور حد غربی میں دریائے ہلمن جو ہرات کے متصل ہے اور حد شمالی میں کوہ کاشغر اور حد جنوبی میں بھکر اور بلوچستان ہے۔ کوہ سلیمان، قندھار، کابل، پشاور، خیبر، باجوڑ، حسن ابدال، سب کا روہ میں شمار ہے۔ اس ملک کی زبان میں سنسکرت اور فارسی کے اکثر الفاظ ہیں دیکھئے مفتی سید ولی اللہ: تاریخ فرخ آباد، (مخطوطہ) ۱۸۹/۵۵، آزاد لائبریری علیگڑھ۔ سلطان محمد شاہ نے ۱۷۴۲ء میں راجہ ہرنندر کو کھیڈ کے انتظام کے لئے روانہ کیا۔ راجہ پچاس ہزار فوج لیکر براہ سنبھل مراد آباد میں داخل ہوا جب نواب علی محمد خاں کو اس کی اطلاع ملی تو آپ نے حافظ الملک حافظ رحمت خاں، دوندے خاں، اور جاں باز سرداروں کے ساتھ آنولہ سے کوچ کر کے دریائے ارل کے کنارے معرکۃ الآرا جنگ کی اور راجہ کو شکست دیکر شاہ آباد، مراد آباد، سنبھل، بریلی اور پیلی بھیت وغیرہ پر قبضہ کرلیا اس جنگ کے بعد روہیلوں کی تمام مقبوضہ جات کا مجموعی نام کھیڈ کے بجائے روہیل کھنڈ پڑ گیا تفصیل کے لئے دیکھئے۔ حیات حافظ رحمت خاں، ص: ۵۹، اخبار الصنادید: ۱: ۱۴۰، بریلی کالج میگزین ۱۹۸۵ء، ص ۲۸، اردون: تاریخ فرخ آباد ص ۱۲۸ (قلمی)

(۴۰) حیات اعلیٰ حضرت ۱: ۲، فقیہ اسلام، ص ۱۱۵

(۴۱) حیات اعلیٰ حضرت ۱:۲.....۳

(۴۲) سوانح اعلیٰ حضرت۔ ص:۹۴

(۴۳) تذکرہ علماء ھند، ص:۱۹۳

(۴۴) المیزان، امام احمد رضا نمبر، مطبوعہ لاہور، ۱۹۷۶ء، ص۳۹۰

(ب) انوار رضا // مطبوعہ // ۱۹۷۷ء ص:۴۲۱

(ج) آئینہ رضویات، ص ۱۶۱

(۴۵) ماہنامہ قاری، امام احمد رضا نمبر، مطبوعہ دہلی، ۱۹۸۹ء ص:۵۱۱

(۴۶) ایضاً، ص:۵۱۲

(۴۷) تذکرہ علماء ھند، ص۱۹۳

(۴۸) حدائق بخشش، ۳:۸۲

(۴۹) ایضاً،

(۵۰) نزھۃ الخواطر ۷:۵۰۹

(۵۱) تذکرۂ علمائے ھند۔ ص۵۳۰

(۵۲) ان کتب کی فہرست کے لئے ان مآخذ کی طرف رجوع کریں۔

(الف) تذکرۂ علمائے ہند۔ ص۵۳۰ ،فقیہ اسلام،ص ۱۱۷.....۱۱۸' الکلام الاوضح، ص: ۱

(ب) حیات اعلیٰ حضرت ۱:۷.....۸

(۵۳) محمد نجم الغنی خاں : اخبار الصنادید ۱:۲۹،مطبع نولکشور لکھنؤ، ۱۹۱۸ء

(۵۴) علامہ ظفر الدین بہاری : حیات اعلیٰ حضرت ۱:۸

(۵۵) ایضاً ۔

(۵۶) احمد رضا خاں : حدائق بخشش ۱:۱۳۲

(۵۷) القرآن : سورۃ مجادلہ آیت ۲۲

(۵۸) سوانح اعلیٰ حضرت۔ ص:۹۵

(۵۹) حدائق بخشش ۱:۱۱۹

